61. And thou (Muhammad) art not occupied with any business and thou recitest not a lecture[4] from this (Scripture), and ye (mankind) perform no act, but We are Witness of you when ye are engaged therein. And not an atom's weight in the earth or in the sky escapeth your Lord, nor what is less than that or greater than that, but it is (written) in a clear Book.

(X - Jonah

اور تم جس حال میں ہوتے ہو۔ یا قرآن میں سے کچھ پڑھتے
ہو یا تم لوگ کوئی (اور) کام کرتے ہو جب اس میں مصروف
ہوتے ہو ہم تمہارے سامنے ہوتے ہیں اور تمہارے پروردگار
سے ذرہ برابر بھی کوئی چیز پوشیدہ نہیں ہے
نہ زمین میں اور نہ آسمان میں اور نہ کوئی چیز
اس سے چھوٹی ہے یا بڑی مگر کتاب روشن میں
(لکھی ہوئی) ہے ﴿٦١﴾

یونس ١٠

وَمَا تَكُونُ فِي شَأْنٍ وَمَا تَتْلُوا مِنْهُ
مِنْ قُرْآنٍ وَلَا تَعْمَلُونَ مِنْ عَمَلٍ
إِلَّا كُنَّا عَلَيْكُمْ شُهُودًا إِذْ تُفِيضُونَ فِيهِ
وَمَا يَعْزُبُ عَنْ رَبِّكَ مِنْ مِثْقَالِ
ذَرَّةٍ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَلَا
أَصْغَرَ مِنْ ذَٰلِكَ وَلَا أَكْبَرَ إِلَّا فِي
كِتَابٍ مُبِينٍ ﴿٦١﴾

(پ ١١ یونس ٦١

80. Or deem they that We cannot hear their secret thoughts and private confidences? Nay, but Our envoys, present with them, do record.

(XLIII - Ornaments of Gold

کیا یہ لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ ہم انکی پوشیدہ باتوں اور سرگوشیوں کو سنتے نہیں؟
ہاں ہاں (سب سنتے ہیں) اور ہمارے فرشتے انکے پاس (انکی) سب باتیں لکھ لیتے ہیں ﴿٨٠﴾

الزخرف ٤٣

أَمْ يَحْسَبُونَ أَنَّا لَا نَسْمَعُ سِرَّهُمْ وَنَجْوَاهُمْ
بَلَىٰ وَرُسُلُنَا لَدَيْهِمْ يَكْتُبُونَ ﴿٨٠﴾

(پ ٢٥ زخرف ٨٠

85. —And We are nearer unto him than ye are, but ye see not—

86. Why then, if ye are not in bondage (unto Us),

87. Do ye not force it back, if ye are truthful?

(LVI - The Event

اور ہم اس (مرنے والے) سے تم سے بھی زیادہ نزدیک ہوتے
ہیں لیکن تم کو نظر نہیں آتے ﴿٨٥﴾
پس اگر تم کسی کے بس میں نہیں ہو ﴿٨٦﴾
تو اگر سچے ہو تو روح کو پھیر کیوں نہیں لیتے ﴿٨٧﴾

الواقعہ ٥٦

وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْكُمْ وَلَٰكِنْ لَا
تُبْصِرُونَ ﴿٨٥﴾
فَلَوْلَا إِنْ كُنْتُمْ غَيْرَ مَدِينِينَ ﴿٨٦﴾
تَرْجِعُونَهَا إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ﴿٨٧﴾

(پ ٢٧ واقعہ ٨٥-٨٧

4. He it is Who created the heavens and the earth in six Days;[1] then He mounted the Throne. He knoweth all that entereth the earth and all that emergeth therefrom and all that cometh down from the sky and all that ascendeth therein; and He is with you wheresoever ye may be. And Allah is Seer of what ye do.

(LVII - Iron

وہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دن میں پیدا
کیا پھر عرش پر جا ٹھہرا۔ جو چیز زمین میں داخل ہوتی
اور جو اس سے نکلتی ہے اور جو آسمان سے اترتی اور جو
اسکی طرف چڑھتی ہے سب اسکو معلوم ہے۔ اور تم جہاں کہیں ہو
وہ تمہارے ساتھ ہے اور جو کچھ تم کرتے ہو خدا اس کو
دیکھ رہا ہے ﴿٤﴾

الحدید ٥٧

هُوَ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ فِي
سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوَىٰ عَلَى الْعَرْشِ
يَعْلَمُ مَا يَلِجُ فِي الْأَرْضِ وَمَا يَخْرُجُ
مِنْهَا وَمَا يَنْزِلُ مِنَ السَّمَاءِ وَمَا يَعْرُجُ
فِيهَا وَهُوَ مَعَكُمْ أَيْنَ مَا كُنْتُمْ وَاللَّهُ
بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ﴿٤﴾ (پ ٢٧ حدید ٤

7. Hast thou not seen that Allah knoweth all that is in the heavens and all that is in the earth? There is no secret conference of three but He is their fourth, nor of five but He is their sixth, nor of less than that or more but he is with them wheresoever they may be;

کیا تم کو معلوم نہیں کہ جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے
خدا کو سب معلوم ہے۔ (کسی جگہ) تین (شخصوں) کا (مجمع اور) کانوں میں
صلاح و مشورہ نہیں ہوتا مگر وہ انمیں چوتھا ہوتا ہے اور نہ کہیں پانچ کا مگر
وہ انمیں چھٹا ہوتا ہے اور نہ اس سے کم یا زیادہ مگر وہ انکے ساتھ ہوتا ہے خواہ

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَ
مَا فِي الْأَرْضِ مَا يَكُونُ مِنْ نَجْوَىٰ ثَلَاثَةٍ
إِلَّا هُوَ رَابِعُهُمْ وَلَا خَمْسَةٍ إِلَّا هُوَ سَادِسُهُمْ
وَلَا أَدْنَىٰ مِنْ ذَٰلِكَ وَلَا أَكْثَرَ إِلَّا هُوَ مَعَهُمْ

أَيْنَ مَا كَانُوا ۖ ثُمَّ يُنَبِّئُهُم بِمَا عَمِلُوا يَوْمَ
الْقِيَامَةِ ۚ إِنَّ اللَّهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ⑦

(پ ۲۸ مجادلہ ۷

وہ کہیں ہوں. پھر جو جو کام یہ کرتے رہے ہیں قیامت کے دن وہ ایک ایک اُن کو بتائے گا. بیشک خدا ہر چیز سے واقف ہے ⑦

المجادلہ ۵۸

and afterward, on the Day of Resurrection, He will inform them of what they did. Lo! Allah is Knower of all things.

(LVIII - She That Disputeth

اللہ تعالیٰ کا رابطہ ہر وقت ہر انسان کے ساتھ ہے وہی انسان کا خالق ہے دوسرے لفظوں میں جو جاندار اس دنیا میں آگیا اس کا رابطہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ روح کے تعلق سے ہو گیا۔

## اللہ ہی انسان کا خالق ہے۔

كَيْفَ تَكْفُرُونَ بِاللَّهِ وَكُنتُمْ أَمْوَاتًا
فَأَحْيَاكُمْ ۖ ثُمَّ يُمِيتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيكُمْ
ثُمَّ إِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ㉘

(پ ۱ بقرہ ۲۸

(کافرو) تم خدا سے کیونکر منکر ہو سکتے ہو جس حال میں کہ تم بے جان تھے تو اُس نے تمکو جان بخشی پھر وہی تمکو مارتا ہے پھر وہی تمکو زندہ کریگا پھر تم اُسی کیطرف لوٹ کر جاؤ گے ㉘

البقرہ ۲

28. How disbelieve ye in Allah when ye were dead and He gave life to you ! Then He will give you death, then life again, and then unto Him ye will return.

(II - The Cow

وَمِنْ آيَاتِهِ أَنْ خَلَقَكُم مِّن تُرَابٍ ثُمَّ
إِذَا أَنتُم بَشَرٌ تَنتَشِرُونَ ⑳

اور اُسی کے نشانات (اور تصرفات) میں سے ہے کہ اس نے تمہیں مٹی سے پیدا کیا پھر اب تم انسان ہو کر جا بجا پھیل رہے ہو ⑳

20. And of His signs is this: He created you of dust, and behold you human beings, ranging widely!

وَمِنْ آيَاتِهِ أَنْ خَلَقَ لَكُم مِّنْ أَنفُسِكُمْ
أَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوا إِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُم
مَّوَدَّةً وَرَحْمَةً ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ
لِّقَوْمٍ يَتَفَكَّرُونَ ㉑

(پ ۲۱ روم ۲۰-۲۱

اور اسی کے نشانات (اور تصرفات) میں سے ہے کہ اُس نے تمہارے لئے تمہاری ہی جنس کی عورتیں پیدا کیں تاکہ اُنکی طرف (مائل ہوکر) آرام حاصل کرو اور تم میں محبت اور مہربانی پیدا کر دی جو لوگ غور کرتے ہیں اُنکے لئے اِن باتوں میں (بہت سی) نشانیاں ہیں ㉑

الروم ۳۰

21. And of His signs is this: He created for you helpmates from yourselves that ye might find rest in them, and He ordained between you love and mercy. Lo, herein indeed are portents for folk who reflect.

(XXX - The Romans

وَاللَّهُ خَلَقَكُم مِّن تُرَابٍ ثُمَّ مِن نُّطْفَةٍ
ثُمَّ جَعَلَكُمْ أَزْوَاجًا ۚ وَمَا تَحْمِلُ مِنْ أُنثَىٰ
وَلَا تَضَعُ إِلَّا بِعِلْمِهِ ۚ وَمَا يُعَمَّرُ مِن مُّعَمَّرٍ
وَلَا يُنقَصُ مِنْ عُمُرِهِ إِلَّا فِي كِتَابٍ ۚ
إِنَّ ذَٰلِكَ عَلَى اللَّهِ يَسِيرٌ ⑪

(پ ۲۲ فاطر ۱۱

اور خدا ہی نے تم کو مٹی سے پیدا کیا پھر نطفے سے پھر تم کو جوڑا جوڑا بنا دیا. اور کوئی عورت حاملہ ہوتی ہے اور نہ جنتی ہے مگر اس کے علم سے. اور نہ کسی بڑی عمر والے کو عمر زیادہ دی جاتی ہے اور نہ اُس کی عمر کم کی جاتی ہے مگر (سب کچھ) کتاب میں (لکھا ہوا) ہے. بیشک یہ خدا کو آسان ہے ⑪

فاطر ۳۵

11. Allah created you from dust, then from a little fluid, then He made you pairs (the male and female). No female beareth or bringeth forth save with His knowledge. And no one groweth old who groweth old, nor is aught lessened of his life, but it is recorded in a Book. Lo! that is easy for Allah.

(XXXV - The Angels

خَلَقَكُم مِّن نَّفْسٍ وَاحِدَةٍ ثُمَّ جَعَلَ
مِنْهَا زَوْجَهَا وَأَنزَلَ لَكُم مِّنَ الْأَنْعَامِ
ثَمَانِيَةَ أَزْوَاجٍ ۚ يَخْلُقُكُمْ فِي بُطُونِ أُمَّهَاتِكُمْ

اُسی نے تم کو ایک شخص سے پیدا کیا پھر اس سے اس کا جوڑا بنایا اور اُسی نے تمہارے لئے چارپایوں میں سے آٹھ جوڑے بنائے. وہی تمکو تمہاری ماؤں کے پیٹ میں (پہلے)

6. He created you from one being, then from that (being) He made its mate; and He hath provided for you of cattle eight kinds. He created you in the wombs of your

خَلْقًا مِّنْ بَعْدِ خَلْقٍ فِىْ ظُلُمٰتٍ ثَلٰثٍ ۚ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ ⑥

(پ ۲۳ زمر ۶

ایک طرح پھر دوسری طرح تین اندھیروں میں بناتا ہے یہی خدا تمہارا پروردگار ہے اُسی کی بادشاہی ہے۔ اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ پھر تم کہاں پھرے جاتے ہو ⑥

الزمر ۳۹

mothers, creation after creation, in a threefold gloom. Such is Allah, your Lord. His is the Sovereignty. There is no God save Him. How then are ye turned away?

(XXXIX - The Troops

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ وَنَعْلَمُ مَا تُوَسْوِسُ بِهٖ نَفْسُهٗ ۚ وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ ⑯

(پ ۲۶ ق ۱۶

اور ہم ہی نے انسان کو پیدا کیا ہے اور جو خیالات اسکے دل میں گزرتے ہیں ہم انکو جانتے ہیں۔ اور ہم اسکی رگ جان سے بھی اس سے زیادہ قریب ہیں ⑯

ق ۵۰

16. We verily created a man and We know what his soul whispereth to him, and We are nearer to him than his jugular vein.

(L - Qaf

هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ㉔

(پ ۲۸ حشر ۲۴

وہی خدا تمام مخلوقات کا خالق ایجاد واختراع کرنیوالا صورتیں بنانیوالا اسکے سب اچھے سے اچھے نام ہیں جتنی چیزیں آسمانوں اور زمین میں ہیں سب اسکی تسبیح کرتی ہیں۔ اور وہ غالب حکمت والا ہے ㉔

الحشر ۵۹

24. He is Allah, the Creator, the Shaper out of naught, the Fashioner. His are the most beautiful names. All that is in the heavens and the earth glorifieth Him, and He is the Mighty, the Wise.

(LIX - Exile

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ وَصَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ ۚ وَاِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ③

(پ ۲۸ تغابن ۳

اسی نے آسمانوں اور زمین کو مبنی برحکمت پیدا کیا اور اُسی نے تمہاری صورتیں بنائیں اور صورتیں بھی پاکیزہ بنائیں اور اُسی کی طرف تمہیں لوٹ کر جانا ہے ③

التغابن ۶۴

3. He created the heavens and the earth with truth, and He shaped you and made good your shapes, and unto Him is the journeying.

(LXIV - Mutual Disilusion

قُلْ هُوَ الَّذِىْٓ اَنْشَاَكُمْ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ ۚ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ㉓

(پ ۲۹ ملک ۲۳

وہ خدا ہی تو ہے جس نے تم کو پیدا کیا اور تمہارے کان اور آنکھیں اور دل بنائے۔ (مگر) تم کم احسان مانتے ہو ㉓

الملک ۶۷

23. Say (unto them, O Muhammad): He it is Who gave you being, and hath assigned unto you ears and eyes and hearts. Small thanks give ye!

(LXVII - The Soverignty

اَلَّذِيْنَ يَجْتَنِبُوْنَ كَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ وَ
الْفَوَاحِشَ اِلَّا اللَّمَمَ ۚ اِنَّ رَبَّكَ وَاسِعُ
الْمَغْفِرَةِ ۚ هُوَ اَعْلَمُ بِكُمْ اِذْ اَنْشَاَكُمْ
مِّنَ الْاَرْضِ وَاِذْ اَنْتُمْ اَجِنَّةٌ فِىْ بُطُوْنِ
اُمَّهٰتِكُمْ ۚ فَلَا تُزَكُّوْٓا اَنْفُسَكُمْ ۚ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقٰى ㉜

(پ ۲۷ نجم ۳۲

جو صغیرہ گناہوں کے سوا بڑے بڑے گناہوں اور بے حیائی کی باتوں سے اجتناب کرتے ہیں۔ بیشک تمہارا پروردگار بڑی بخشش والا ہے۔ وہ تم کو خوب جانتا ہے جب اُس نے تم کو مٹی سے پیدا کیا اور جب تم اپنی ماؤں کے پیٹ میں بچے تھے۔ تو اپنے آپ کو پاک صاف نہ جتاؤ۔ جو پرہیزگار ہے وہ اس سے خوب واقف ہے ㉜

النجم ۵۳

32. Those who avoid enormities of sin and abominations, save the unwilled offences—(for them) lo! thy Lord is of vast mercy. He is best aware of you (from the time) when He created you from the earth, and when ye were hidden in the bellies of your mothers. Therefor ascribe not purity unto yourselves. He is best aware of him who wardeth off (evil).

(LIII - The Star

وَّخَلَقْنٰكُمْ اَزْوَاجًا ⑧

(پ ۳۰ نبا ۸

(بیشک بنایا) اور تم کو جوڑا جوڑا بھی پیدا کیا ⑧

النبا ۷۸

8. And We have created you in pairs,

(LXXVIII - The Tidings

الَّذِىْ خَلَقَكَ فَسَوّٰىكَ فَعَدَلَكَ ⑦

فِىْٓ اَىِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ رَكَّبَكَ ⑧

(پ ۳۰ انفطار ۷، ۸

(وہی تو ہے) جس نے تجھے بنایا اور تیرے اعضاء کو ٹھیک کیا اور تیری قامت کو معتدل رکھا ⑦

اور جس صورت میں چاہا تجھے جوڑ دیا ⑧

الانفطار ۸۲

7. Who created thee, then fashioned, then proportioned thee?

8. Into whatsoever form He will, He casteth thee.

(LXXXII - The Cleaving

سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى ﴿١﴾
الَّذِي خَلَقَ فَسَوَّىٰ ﴿٢﴾
(پ ۳۰ اعلیٰ ۱،۲)

(اے پیغمبر) اپنے پروردگار جلیل الشان کے نام کی تسبیح کرو ①
جس نے (انسان کو) بنایا پھر (اسکے اعضا کو) درست کیا ②
الاعلیٰ ۸۷

1. Praise the name of thy Lord the Most High,
2. Who createth, then disposeth:

(LXXXVII - The Most High

لَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنسَانَ فِي أَحْسَنِ تَقْوِيمٍ ﴿٤﴾
ثُمَّ رَدَدْنَاهُ أَسْفَلَ سَافِلِينَ ﴿٥﴾
(پ ۳۰ تین ۴،۵)

کہ ہم نے انسان کو بہت اچھی صورت میں پیدا کیا ہے ④
پھر (رفتہ رفتہ) اس (کی حالت) کو (بدل کر) پست سے پست کر دیا ⑤
التین ۹۵

4. Surely We created man of the best stature.
5. Then We reduced him to the lowest of the low,

(XCV - The Fig

ہر جاندار کا رابطہ روح کے تعلق سے اللہ تعالیٰ سے ہر وقت رہتا ہے۔ اس سلسلہ میں آیات ملاحظہ ہوں۔

وَمَا مِن دَابَّةٍ فِي الْأَرْضِ إِلَّا
عَلَى اللَّهِ رِزْقُهَا وَيَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا
وَمُسْتَوْدَعَهَا ۚ كُلٌّ فِي كِتَابٍ مُّبِينٍ ﴿٦﴾

اور زمین پر کوئی چلنے پھرنے والا نہیں مگر اس کا رزق خدا
کے ذمے ہے وہ جہاں رہتا ہے اُسے بھی جانتا ہے اور جہاں سونپا
جاتا ہے اُسے بھی۔ یہ سب کچھ کتاب روشن میں (لکھا ہوا) ہے ⑥

6. And there is not a beast in the earth but the sustenance thereof dependeth on Allah. He knoweth its habitation and its repository. All is in a clear Record.

إِنِّي تَوَكَّلْتُ عَلَى اللَّهِ رَبِّي وَرَبِّكُم ۚ
مَّا مِن دَابَّةٍ إِلَّا هُوَ آخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا ۚ
إِنَّ رَبِّي عَلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ﴿٥٦﴾
(پ ۱۲ ھود ۵۶)

میں خدا پر جو میرا اور تمہارا (سب کا) پروردگار ہے بھروسا رکھتا ہوں
(زمین پر) جو چلنے پھرنے والا ہے وہ اس کو چوٹی سے پکڑے ہوئے ہے
بیشک میرا پروردگار سیدھے رستے پر ہے ﴿٥٦﴾
ھود ۱۱

56. Lo! I have put my trust in Allah, my Lord and your Lord. Not an animal but He doth grasp it by the forelock! Lo! my Lord is on the Straight Path.

(XI - Hud

اوپر کی آیات سے واضح ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر انسان کے اعمال سے باخبر ہے مگر اس کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ نے ہر انسان کے ساتھ دو فرشتے (جو نوری مخلوق ہے جیسے روح) مقرر کر رکھے ہیں جو ہر انسان کی نیکیاں اور برائیاں ریکارڈ کرتے رہتے ہیں تاکہ قیامت کے دن ثبوت کے طور پر اس کے اعمال کی فہرست اس کے گلے میں لٹکا دی جائے جس سے انسان انکار نہ کر سکے گا اور وہ اپنے بد اعمال کی سزا سے بچ نہ سکے گا۔ اسے دوزخ کا عذاب ہو گا یعنی آگ میں پھینکا جائے گا وہاں اس کو موت نہیں آئے گی۔ اگر نیکیوں کا پلڑا (ترازو) Balance بھاری رہا تو اس کی نیکیوں کا بدلہ بہتر طور پر ملے گا یعنی ہمیشہ راحت میں رہنے کی جگہ جنت میں داخل ہو گا۔

# شہید کی روح - شہید زندہ ہوتا ہے

اللہ تعالیٰ کے حکم سے جب انسان کے جسم سے روح مکمل طور پر نکل جاتی ہے تو انسان مردہ کہلاتا ہے۔ اس کی روح عالم برزخ میں ٹھہرائی جاتی ہے یعنی وہ وہاں مقید کی جاتی ہے (بحوالہ کتاب شرح الصدور صفحہ 258) شہید وہ لوگ ہیں جو اللہ کی راہ میں مارے جائیں ان کے متعلق اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم میں فرمایا ہے کہ یہ لوگ یعنی شہید مردہ نہیں بلکہ وہ زندہ ہیں اور اللہ تعالیٰ سے رزق حاصل کرتے ہیں۔ ملاحظہ ہو قرآنی آیات؛

وَلَا تَقُولُوا لِمَن يُقْتَلُ فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتٌ ۚ بَلْ أَحْيَاءٌ وَلَٰكِن لَّا تَشْعُرُونَ ﴿١٥٤﴾

اور جو لوگ خدا کی راہ میں مارے جائیں اُن کی نسبت یہ کہنا کہ وہ مرے ہوئے ہیں (وہ مُردہ نہیں) بلکہ زندہ ہیں لیکن تم نہیں جانتے ﴿١٥٤﴾

154. And call not those who are slain in the way of Allah "dead." Nay, they are living, only ye perceive not.

( پ ۲ بقرہ ۵ ، ۱۵۴ ) البقرۃ ۲ ( II—*The Cow*

وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتًا ۚ بَلْ أَحْيَاءٌ عِندَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ ﴿١٦٩﴾

جو لوگ خدا کی راہ میں مارے گئے اُن کو مرے ہوئے نہ سمجھنا (وہ مرے ہوئے نہیں ہیں) بلکہ خدا کے نزدیک زندہ ہیں اور اُن کو رزق مل رہا ہے ﴿١٦٩﴾

169. Think not of those, who are slain in the way of Allah, as dead. Nay, they are living. With their Lord they have provision:

( پ ۳ آل عمران ۱۶۹ ) آل عمران ۳ ( III—*The Family of 'Imran*

اس کا مطلب یہ ہوا کہ عام آدمی کی روح اور شہید کی روح میں فرق یہ ہے کہ عام آدمی کی روح عالم برزخ میں مقید کی جاتی ہے جبکہ شہید کی روح مقید نہیں کی جاتی بلکہ وہ آزادانہ طور پر کائنات میں چلتی پھرتی ہے مگر اس کا تعلق ہر وقت شہید کے جسم سے رہتا ہے۔ روح چونکہ نور ہے لہٰذا اس نور کی کچھ کرن شہید کے جسم سے منسلک رہتی ہے جس سے اس کا جسم خراب نہیں ہوتا بلکہ اس میں خون کی گردش بھی جاری رہتی ہے خون منجمد نہیں ہوتا اور اس کے جسم کی نشوونما ہوتی رہتی ہے۔ اس کے جسم کے بال بھی بڑھتے رہتے ہیں۔ یہ بالکل اسی طرح سے ہے کہ جب انسان نیند میں ہو تو نفس جسم سے نکل کر آزادانہ طور پر کائنات میں پھرتا ہے مگر روح جسم ہی میں رہتی ہے لہٰذا وہ زندہ رہتا ہے۔ نیند میں اللہ تعالیٰ نفس کو قبض کرلیتا ہے اور روح کو چھوڑ دیتا ہے جب اللہ تعالیٰ روح کو قبض کرنے کا ارادہ کرے تو وہ روح کو قبض کرلیتا ہے اور انسان مرجاتا ہے (بحوالہ کتاب شرح الصدور صفحہ 315 مرتبہ ابوبکر جلال الدین سیوطی)۔ جب نفس واپس آجاتا ہے تو انسان نیند سے بیدار ہو جاتا ہے جبکہ روح مکمل طور پر اس کے جسم کے اندر ہی رہتی ہے وہ مردہ نہیں ہوتا۔ جس روح کا اللہ تعالیٰ کی طرف سے موت کے فرشتہ کو قبض کرنے کا حکم ہو موت کا فرشتہ اسی انسان کی روح قبض کرتا ہے اور وہ روح عالم برزخ میں ٹھہرائی جاتی ہے۔ انسان کے جسم میں وہ واپس نہیں آتی سوائے قیامت کے دن کے جب اللہ تعالیٰ روحوں کو اپنے اپنے جسم میں داخل ہونے کا حکم دیں گے تو انسان زندہ ہو جائیں گے۔ جو روح عالم برزخ میں نہیں گئی بلکہ وہ آزادانہ طور پر کائنات میں پھرے اور اپنے جسم سے رابطہ بھی رکھے وہ انسان مردہ نہیں کہلاتا جیسا کہ شہید کی روح جو آزادانہ طور پر کائنات میں چلے پھرے مگر عالم برزخ سے باہر ہرنے کی وجہ سے یا مقید ہونے کی جگہ سے باہر ہونے کے سبب وہ اپنا کچھ تعلق انسان کے جسم سے رکھتی ہے۔ نیند میں انسان کا تعلق روح سے مکمل طور پر رہتا ہے اس لئے انسان نیند میں مردہ نہیں ہوتا۔ شہید کے جسم کا روح سے کچھ قدرے

تعلق ہر وقت رہتا ہے لہٰذا شہید اسی طرح نیند میں ہوتا ہے جیسا کہ عام آدمی نیند میں ہوتا ہے اس لئے اس کا جسم خراب نہیں ہوتا۔ اس کے جسم میں خون بھی جاری رہتا ہے۔ شہید کی آنکھوں کی چمک ویسی کی ویسی ہی رہتی ہے کیونکہ شہید کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے رزق ملتا ہے جس کی وجہ سے اس کے جسم کی پرورش ہوتی رہتی ہے۔ جسم میں خون جاری رہتا ہے منجمد نہیں ہوتا بال بھی بڑھتے رہتے ہیں جبکہ مردہ انسان کے جسم کا خون منجمد ہو جاتا ہے جسم کے بال نہیں بڑھتے۔

بعض لوگوں کے مشاہدے میں آیا ہے کہ شہید قبر میں کپڑوں سمیت اپنے جسم کی اصلی حالت میں لیٹا ہوا ہے اور اس کے منہ کے اوپر ایک گھاس کے تنکے سے پانی جیسی چیز کا قطرہ اس کے منہ میں گرتا ہے جس سے اس کے جسم کی نشوونما ہوتی تھی۔ یہ اللہ تعالیٰ کے بھید ہیں۔ جو لوگ اللہ کی راہ میں مارے جائیں وہ اللہ تعالیٰ کو بے حد پیارے ہیں کیونکہ اللہ ان سے خوش ہے جس کے بدلے ان لوگوں کو حیات جاودانی بخشتے ہیں ان کو قیامت تک رزق عطا فرمائیں گے۔ قیامت کو وہ لوگ جنت میں داخل ہوں گے۔

اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں کا بھی جسم قبر میں خراب نہیں ہوتا جیسا کہ بعض صحابہ کرام یا نیک لوگوں کے قبر سے نکلے اجسام سے ظاہر ہے کہ ان کے جسم خراب نہیں ہوتے۔ ان کی آنکھوں کی چمک بھی ویسی کی ویسی ہی رہتی ہے۔ ان کے بال بھی ویسے کے ویسے رہتے ہیں حتیٰ کہ ان کے کفن بھی خراب نہیں ہوتے مگر شہید کے جسم میں خون منجمد نہیں ہوتا وہ جاری رہتا ہے بوجہ روح کے تعلق سے اور ان کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے رزق ملنے کی وجہ سے مگر وہ بول نہیں سکتے اور نہ ہی اپنا جسم ہلا سکتے ہیں وہ صرف نیند میں ہوتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں کے جسم خراب نہ ہونے کا ایک اور ثبوت اصحاب کہف کا واقعہ ہے۔ قرآن کی سورہ کہف آیات 9 تا 27 میں اصحاب کہف کا واقعہ بیان ہوا ہے۔ آیات ملاحظہ ہوں'

| | | |
|---|---|---|
| أَمْ حَسِبْتَ أَنَّ أَصْحٰبَ الْكَهْفِ وَالرَّقِيْمِ كَانُوْا مِنْ اٰيٰتِنَا عَجَبًا ﴿۹﴾ | کیا تم خیال کرتے ہو کہ غار اور لوح والے ہماری نشانیوں میں سے عجب تھے؟ ﴿۹﴾ | 9. Or deemest thou that the People of the Cave and the Inscription are a wonder among Our portents? |
| إِذْ أَوَى الْفِتْيَةُ إِلَى الْكَهْفِ فَقَالُوْا رَبَّنَا اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَيِّئْ لَنَا مِنْ أَمْرِنَا رَشَدًا ﴿۱۰﴾ | جب وہ جوان غار میں جا رہے تو کہنے لگے کہ اے ہمارے پروردگار ہم پر اپنے ہاں سے رحمت نازل فرما۔ اور ہمارے کام میں درستی (کے سامان) مہیا کر ﴿۱۰﴾ | 10 When the young men fled for refuge to the Cave and said: Our Lord! Give us mercy from Thy presence, and shape for us right conduct in our plight: |
| فَضَرَبْنَا عَلٰى اٰذَانِهِمْ فِي الْكَهْفِ سِنِيْنَ عَدَدًا ﴿۱۱﴾ | تو ہم نے غار میں کئی سال تک ان کے کانوں پر (نیند کا) پردہ ڈالے (یعنی ان کو سلائے) رکھا ﴿۱۱﴾ | 11. Then We sealed up their hearing in the Cave for a number of years: |
| ثُمَّ بَعَثْنٰهُمْ لِنَعْلَمَ أَيُّ الْحِزْبَيْنِ أَحْصٰى لِمَا لَبِثُوْا أَمَدًا ﴿۱۲﴾ | پھر اُن کو جگا اُٹھایا تاکہ معلوم کریں کہ جتنی مدت وہ (غار میں) رہے دونوں جماعتوں میں سے اسکی مقدار کس کو خوب یاد ہے ﴿۱۲﴾ | 12. And afterward We raised them up that We might know which of the two parties would best calculate the time that they had tarried. |
| نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ نَبَأَهُمْ بِالْحَقِّ إِنَّهُمْ فِتْيَةٌ اٰمَنُوْا بِرَبِّهِمْ وَزِدْنٰهُمْ هُدًى ﴿۱۳﴾ | ہم ان کے حالات تم سے صحیح صحیح بیان کرتے ہیں۔ وہ کئی جوان تھے جو اپنے پروردگار پر ایمان لائے تھے اور ہم نے اُن کو اور زیادہ ہدایت دی تھی ﴿۱۳﴾ | 13. We narrate unto thee their story with truth. Lo! they were young men who believed in their Lord, and We increased them in guidance. |

14. And We made firm their hearts when they stood forth and said: Our Lord is the Lord of the heavens and the earth. We cry unto no god beside Him, for then should we utter an enormity.

اور ان کے دلوں کو مربوط (یعنی مضبوط) کر دیا جب وہ (اٹھ) کھڑے ہوئے تو کہنے لگے کہ ہمارا پروردگار آسمانوں اور زمین کا مالک ہے ہم اس کے سوا کسی کو معبود (سمجھ کر) نہ پکاریں گے (اگر ایسا کیا) تو اس وقت ہم نے بعید از عقل بات کہی (۱۴)

وَرَبَطْنَا عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ إِذْ قَامُوا
فَقَالُوا رَبُّنَا رَبُّ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ
لَن نَّدْعُوَ مِن دُونِهِ إِلَٰهًا لَّقَدْ
قُلْنَا إِذًا شَطَطًا ﴿١٤﴾

15. These, our people, have chosen (other) gods beside Him though they bring no clear warrant (vouchsafed) to them. And who doth greater wrong than he who inventeth a lie concerning Allah?

ان ہماری قوم کے لوگوں نے اس کے سوا اور معبود بنا رکھے ہیں. بھلا یہ ان (کے خدا ہونے) پر کوئی کھلی دلیل کیوں نہیں لاتے. تو اس سے زیادہ کون ظالم ہے جو خدا پر جھوٹ افترا کرے (۱۵)

هَٰؤُلَاءِ قَوْمُنَا اتَّخَذُوا مِن دُونِهِ
آلِهَةً لَّوْلَا يَأْتُونَ عَلَيْهِم بِسُلْطَانٍ
بَيِّنٍ فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَىٰ عَلَى
اللَّهِ كَذِبًا ﴿١٥﴾

16. And when ye withdraw from them and that which they worship except Allah, then seek refuge in the Cave; your Lord will spread for you of His mercy and will prepare for you a pillow in your plight.

اور جب تم نے ان (مشرکوں) سے اور جن کو یہ خدا کے سوا عبادت کرتے ہیں ان سے کنارہ کر لیا ہے تو غار میں چل رہو. تمہارا پروردگار تمہارے لئے اپنی رحمت وسیع کر دیگا اور تمہارے کاموں میں آسانی (کے سامان) مہیا کریگا[142] (۱۶)

وَإِذِ اعْتَزَلْتُمُوهُمْ وَمَا يَعْبُدُونَ
إِلَّا اللَّهَ فَأْوُوا إِلَى الْكَهْفِ يَنشُرْ لَكُمْ
رَبُّكُم مِّن رَّحْمَتِهِ وَيُهَيِّئْ لَكُم
مِّنْ أَمْرِكُم مِّرْفَقًا ﴿١٦﴾

17. And thou mightest have seen the sun when it rose move away from their cave to the right, and when it set go past them on the left, and they were in the cleft thereof. That was (one) of the portents of Allah. He whom Allah guideth, he indeed is led aright, and he whom He sendeth astray, for him thou wilt not find a guiding friend.

اور جب سورج نکلے تو تم دیکھو کہ (دھوپ) ان کے غار سے داہنی طرف سمٹ جائے اور جب غروب ہو تو ان سے بائیں طرف کترا جائے اور وہ اس کے میدان میں تھے. یہ خدا کی نشانیوں میں سے ہیں. جس کو خدا ہدایت دے وہ ہدایت یاب ہے. اور جس کو گمراہ کرے تو تم اس کے لئے کوئی دوست راہ بتانے والا نہ پاؤ گے[143] (۱۷)

وَتَرَى الشَّمْسَ إِذَا طَلَعَت تَّزَاوَرُ
عَن كَهْفِهِمْ ذَاتَ الْيَمِينِ وَإِذَا غَرَبَت
تَّقْرِضُهُمْ ذَاتَ الشِّمَالِ وَهُمْ فِي فَجْوَةٍ
مِّنْهُ ذَٰلِكَ مِنْ آيَاتِ اللَّهِ مَن يَهْدِ
اللَّهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِ وَمَن يُضْلِلْ فَلَن
تَجِدَ لَهُ وَلِيًّا مُّرْشِدًا ﴿١٧﴾

18. And thou wouldst have deemed them waking though they were asleep, and We caused them to turn over to the right and the left, and their dog stretching out his paws on the threshold. If thou hadst observed them closely thou hadst assuredly turned away from them in flight, and hadst been filled with awe of them.

اور تم ان کو خیال کرو کہ جاگ رہے ہیں. حالانکہ وہ سوتے ہیں. اور ہم ان کو دائیں اور بائیں کروٹ بدلاتے تھے. اور ان کا کتا چوکھٹ پر دونوں ہاتھ پھیلائے ہوئے تھا اگر تم ان کو جھانک کر دیکھتے تو پیٹھ پھیر کر بھاگ جاتے اور ان سے دہشت میں آجاتے (۱۸)

وَتَحْسَبُهُمْ أَيْقَاظًا وَهُمْ رُقُودٌ
وَنُقَلِّبُهُمْ ذَاتَ الْيَمِينِ وَذَاتَ
الشِّمَالِ وَكَلْبُهُم بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ
بِالْوَصِيدِ لَوِ اطَّلَعْتَ عَلَيْهِمْ لَوَلَّيْتَ
مِنْهُمْ فِرَارًا وَلَمُلِئْتَ مِنْهُمْ رُعْبًا ﴿١٨﴾

19. And in like manner We awakened them that they might question one another. A speaker from among them said: How long have ye tarried? They said: We have tarried a day or some part of a day, (others) said:

اور اسی طرح ہم نے ان کو اٹھایا تاکہ آپس میں ایک دوسرے سے دریافت کریں. ایک کہنے والے نے کہا کہ تم (یہاں) کتنی مدت رہے؟ انہوں نے کہا کہ ایک دن یا اس سے بھی کم.

وَكَذَٰلِكَ بَعَثْنَاهُمْ لِيَتَسَاءَلُوا بَيْنَهُمْ
قَالَ قَائِلٌ مِّنْهُمْ كَمْ لَبِثْتُمْ قَالُوا
لَبِثْنَا يَوْمًا أَوْ بَعْضَ يَوْمٍ قَالُوا رَبُّكُمْ

أَعْلَمُ بِمَا لَبِثْتُمْ فَابْعَثُوٓا أَحَدَكُمْ
بِوَرِقِكُمْ هَٰذِهِۦٓ إِلَى ٱلْمَدِينَةِ فَلْيَنظُرْ
أَيُّهَآ أَزْكَىٰ طَعَامًا فَلْيَأْتِكُم بِرِزْقٍ
مِّنْهُ وَلْيَتَلَطَّفْ وَلَا يُشْعِرَنَّ بِكُمْ أَحَدًا ١٩
إِنَّهُمْ إِن يَظْهَرُوا عَلَيْكُمْ يَرْجُمُوكُمْ أَوْ
يُعِيدُوكُمْ فِى مِلَّتِهِمْ وَلَن تُفْلِحُوٓا إِذًا أَبَدًا ٢٠
وَكَذَٰلِكَ أَعْثَرْنَا عَلَيْهِمْ لِيَعْلَمُوٓا أَنَّ
وَعْدَ ٱللَّهِ حَقٌّ وَأَنَّ ٱلسَّاعَةَ لَا رَيْبَ
فِيهَآ إِذْ يَتَنَٰزَعُونَ بَيْنَهُمْ أَمْرَهُمْ
فَقَالُوا ٱبْنُوا عَلَيْهِم بُنْيَٰنًا رَّبُّهُمْ
أَعْلَمُ بِهِمْ قَالَ ٱلَّذِينَ غَلَبُوا عَلَىٰٓ
أَمْرِهِمْ لَنَتَّخِذَنَّ عَلَيْهِم مَّسْجِدًا ٢١
سَيَقُولُونَ ثَلَٰثَةٌ رَّابِعُهُمْ كَلْبُهُمْ وَ
يَقُولُونَ خَمْسَةٌ سَادِسُهُمْ كَلْبُهُمْ رَجْمًا
بِٱلْغَيْبِ وَيَقُولُونَ سَبْعَةٌ وَثَامِنُهُمْ كَلْبُهُمْ
قُل رَّبِّىٓ أَعْلَمُ بِعِدَّتِهِم مَّا يَعْلَمُهُمْ إِلَّا
قَلِيلٌ فَلَا تُمَارِ فِيهِمْ إِلَّا مِرَآءً ظَٰهِرًا
وَلَا تَسْتَفْتِ فِيهِم مِّنْهُمْ أَحَدًا ٢٢
وَلَا تَقُولَنَّ لِشَاْىْءٍ إِنِّى فَاعِلٌ ذَٰلِكَ غَدًا ٢٣
إِلَّآ أَن يَشَآءَ ٱللَّهُ وَٱذْكُر رَّبَّكَ إِذَا
نَسِيتَ وَقُلْ عَسَىٰٓ أَن يَهْدِيَنِ رَبِّى
لِأَقْرَبَ مِنْ هَٰذَا رَشَدًا ٢٤
وَلَبِثُوا فِى كَهْفِهِمْ ثَلَٰثَ مِا۟ئَةٍ سِنِينَ
وَٱزْدَادُوا تِسْعًا ٢٥
قُلِ ٱللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا لَبِثُوا لَهُۥ غَيْبُ ٱلسَّمَٰوَٰتِ
وَٱلْأَرْضِ أَبْصِرْ بِهِۦ وَأَسْمِعْ مَا لَهُم مِّن
دُونِهِۦ مِن وَلِىٍّ وَلَا يُشْرِكُ فِى حُكْمِهِۦٓ أَحَدًا ٢٦

انہوں نے کہا کہ جتنی مدت تم رہے ہو تمہارا پروردگار ہی
اس کو خوب جانتا ہے تو اپنے میں سے کسی کو یہ روپیہ دے کر
شہر کو بھیجو وہ دیکھے کہ نفیس کھانا کونسا ہے تو اس میں سے کھانا لے
آئے اور آہستہ آہستہ آئے جائے اور تمہارا حال کسی کو نہ بتائے ١٩
اگر وہ تم پر دسترس پالیں گے تو تمہیں سنگسار کر دیں گے یا
پھر اپنے مذہب میں داخل کر لیں گے اور اس وقت تم کبھی فلاح نہیں پاؤ گے ٢٠
اور اسی طرح ہم نے (لوگوں کو) ان کے حال سے خبردار کر دیا تاکہ وہ
جانیں کہ خدا کا وعدہ سچا ہے اور یہ کہ قیامت (جس کا وعدہ کیا جاتا ہے)
اس میں کچھ شک نہیں۔ اس وقت لوگ ان کے بارے میں
باہم جھگڑنے لگے اور کہنے لگے کہ ان (کے غار) پر عمارت بنا دو۔ ان کا پروردگار
ان کے حال سے خوب واقف ہے۔ جو لوگ ان کے معاملے میں غلبہ رکھتے تھے
وہ کہنے لگے کہ ہم ان (کے غار) پر مسجد بنائیں گے ٢١
(بعض لوگ) اٹکل پچو کہیں گے کہ وہ تین تھے (اور) چوتھا
ان کا کتا تھا اور (بعض) کہیں گے کہ وہ پانچ تھے اور چھٹا
ان کا کتا تھا۔ اور (بعض) کہیں گے کہ وہ سات تھے اور آٹھواں
ان کا کتا تھا۔ کہہ دو کہ میرا پروردگار ہی ان کے شمار سے خوب واقف ہے ان کو
جانتے بھی ہیں تو تھوڑے ہی لوگ (جانتے ہیں) تو تم ان (کے معاملے) میں گفتگو
نہ کرنا مگر سرسری سی گفتگو۔ اور نہ ان کے بارے میں ان میں سے کسی سے کچھ دریافت ہی کرنا ٢٢
اور کسی کام کی نسبت نہ کہنا کہ میں اسے کل کر دوں گا ٢٣
مگر (ان شاء اللہ کہہ کر یعنی اگر) خدا چاہے تو (کر دوں گا) اور
جب خدا کا نام لینا بھول جاؤ تو یاد آنے پر لے لو۔ اور کہہ دو کہ امید
ہے کہ میرا پروردگار مجھے اس سے بھی زیادہ ہدایت کی باتیں بتائے ٢٤
اور اصحاب کہف اپنے غار میں نو اوپر تین سو سال
رہے ٢٥
کہہ دو کہ جتنی مدت وہ رہے اسے خدا ہی خوب جانتا ہے۔ اسی کو آسمانوں
اور زمین کی پوشیدہ باتیں (معلوم) ہیں۔ وہ کیا خوب دیکھنے والا اور کیا خوب
سننے والا ہے۔ اس کے سوا ان کا کوئی کارساز نہیں اور نہ وہ اپنے حکم میں کسی کو شریک کرتا ہے ٢٦

Your Lord best knoweth what ye have tarried. Now send one of you with this your silver coin unto the city, and let him see what food is purest there and bring you a supply thereof. Let him be courteous and let no man know of you.

20. For they, if they should come to know of you, will stone you or turn you back to their religion; then ye will never prosper.

21. And in like manner We disclosed them (to the people of the city) that they might know that the promise of Allah is true, and that, as for the Hour, there is no doubt concerning it. When (the people of the city) disputed of their case among themselves, they said: Build over them a building; their Lord knoweth best concerning them. Those who won their point said: We verily shall build a place of worship over them.

22. (Some) will say: They were three, their dog the fourth, and (some) say: Five, their dog the sixth, guessing at random; and (some) say: Seven, and their dog the eighth. Say (O Muhammad): My Lord is best aware of their number. None knoweth them save a few. So contend not concerning them except with an outward contending, and ask not any of them to pronounce concerning them.

23. And say not of anything: Lo! I shall do that tomorrow,

24. Except if Allah will. And remember thy Lord when thou forgettest, and say: It may be that my Lord guideth me unto a nearer way of truth than this.

25. And (it is said) they tarried in their Cave three hundred years and add nine.

26. Say: Allah is best aware how long they tarried. His is the invisible of the heavens and the earth. How clear of sight is He and keen of hearing! They have no protecting friend beside Him, and He maketh

وَاتْلُ مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنْ كِتَابِ رَبِّكَ ۚ لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ ۚ وَلَنْ تَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ﴿۲۷﴾

اور اپنے پروردگار کی کتاب کو جو تمہارے پاس بھیجی جاتی ہے پڑھتے رہا کرو۔ اُس کی باتوں کو کوئی بدلنے والا نہیں۔ اور اُس کے سوا تم کہیں پناہ بھی نہیں پاؤ گے ﴿۲۷﴾

none to share in His government.

27. And recite that which hath been revealed unto thee of the Scripture of thy Lord. There is none who can change His words, and thou wilt find no refuge beside Him.



اصحاب کہف چند اہل کتاب حضرت عیسیٰؑ کے ماننے والے تھے۔ تاریخی لحاظ سے یہ واقعہ 100ء کے لگ بھگ کا ہے۔ یہ لوگ روم کے مشرک بادشاہ وقت سے تنگ آکر پہاڑ کی ایک غار کے اندر جا چھپے ان کے ساتھ ان کا ایک کتا بھی تھا۔ غار میں ان پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے نیند مسلط کر دی گئی۔ وہ 309 سال تک اس نیند میں رہے جب وہ نیند سے بیدار ہوئے تو انہوں نے خیال کیا کہ وہ صرف ایک دن یا اس سے بھی کم عرصہ سوئے ہیں۔ بھوک کی وجہ سے انہوں نے اپنے ساتھی کو بازار سے کچھ کھانے پینے کی چیزیں لانے کے لئے بھیجا۔ اس کے پاس 309 سال پرانے سکے تھے جب اس نے دوکاندار کو وہ سکے دیئے تو اس نے اس کو کہا کہ یہ تم نے کہاں سے حاصل کئے معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے ہاتھ کہیں سے کوئی دفینہ لگا ہے۔ حقیقت معلوم ہونے پر لوگ اس کو بادشاہ وقت کے پاس لے گئے اس نے وہاں اپنا حال بیان کیا اور ساتھیوں کا بھی ذکر کیا۔ لوگوں نے یہ معاملہ اپنی آنکھوں سے دیکھا اور بعث بعد الموت پر یقین لائے۔ اصحاب کہف کو ان کی خواہش کے مطابق اسی غار میں رہنے دیا۔ ان کا کتا بھی زندہ رہا۔ اس واقعہ سے معلوم ہوا کہ اگر اللہ چاہے تو نیک بندوں کا جسم قبر میں بھی خراب نہیں ہوتا بلکہ وہ نیند میں ہوتے ہیں یہ اللہ تعالیٰ کے بھید ہیں اور معجزات ہیں جو لوگوں کے لئے باعث نشانی ہیں۔ اگر اصحاب کہف جیسے بندوں کا جسم 309 سال تک خراب نہیں ہوا تو اللہ تعالیٰ کے پیغمبروں، اولیاء کرام، بزرگان دین اور نیک بندوں یعنی مومنین کا جسم بھی قبر میں خراب نہیں ہوتا بلکہ ان کے کفن بھی خراب نہیں ہوتے اور ایسے مشاہدات لوگوں نے اپنی آنکھوں سے کئے جیسا کہ بعض اوقات اخبارات و رسائل میں شائع ہوئے ہیں۔ لوگوں نے بعض کی دوبارہ نماز جنازہ بھی پڑھی ہے اور پھر سپرد خاک کئے گئے۔

ایسا ہی ایک واقعہ یوم دفاع پاکستان کے سلسلہ میں ستمبر 1994ء کو پاکستان ٹیلی ویژن پر ایک شہید فوجی افسر کے باپ کے نشر کردہ انٹرویو سے متعلق ہے۔ جس کے مطابق پاک بھارت جنگ 1965ء کے ایک شہید فوجی افسر کے باپ نے انکشاف کیا کہ اس کے بیٹے کی قبر بہت تنگ جگہ پر واقع تھی۔ کوئی عرصہ 6 ماہ بعد اس کی قبر کسی کشادہ جگہ پر بنانے کے لئے بہت سے لوگوں کی موجودگی میں کھولی گئی تو پاک فوج کا شہید فوجی افسر اپنی اصلی حالت میں قبر میں موجود پایا۔ جب لاش کو باہر نکالا گیا تو اس کے جسم کے زخموں سے خون رس رہا تھا۔ لاش چارپائی پر لٹائی گئی تو خون چارپائی سے نیچے گرنے لگا لہٰذا چارپائی کے نیچے ایک تھالی (پلیٹ) رکھی گئی جس میں خون جمع ہونے لگا۔ یہ ہے شہید کی موت جس کا منظر ہزاروں لوگوں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ پھر دوبارہ نماز جنازہ پڑھا کر شہید کو دوسری جگہ پر قبرستان میں سپرد خاک کیا گیا۔ ایسے واقعات قرآن کی حقانیت ظاہر کرتے ہیں۔ ایسا ہی ایک اور واقعہ اخبار نوائے وقت لاہور کی اشاعت مورخہ 28 اپریل 1995ء میں چھپا جس کے مطابق پاک فوج کے شہید جوان اللہ دتہ کی لاش اس کی قبر دھنسنے کی وجہ سے دوسری جگہ پر دفنانے کے لئے نکالی گئی۔ شہید کو دفنائے ہوئے پانچ سال کا عرصہ گزر چکا تھا۔ جب لاش باہر نکالی گئی تو شہید کے زخموں سے خون رس رہا تھا جسم ویسے کا ویسا تھا۔ چہرے پر پسینہ تھا کلائی پر بندھی گھڑی بھی چل رہی تھی۔ یہ ایمان

افروز خبر من و عن قارئین کرام کی زیر نظر ہے'

## روزنامہ نوائے وقت لاہور (3) 28 اپریل 1995ء

### معجزہ شہادت

**قبرستان کی زمین دھنسنے سے 5 سال قبل شہید ہونے والے کا جسد خاکی تروتازہ تھا**

**کلائی پر بندھی گھڑی چل رہی تھی**

**زخموں سے خون بھی رس رہا تھا**

مظفر آباد (این این آئی) آزاد کشمیر کے دارالحکومت مظفر آباد سے 120 کلو میٹر دور وادی نیلم کے علاقے دودھنیال کے گاؤں شیخ بیلہ میں قبرستان کی زمین دھنس جانے کی وجہ سے پانچ سال قبل فارورڈ کہوٹہ سیکٹر میں پاک فوج کے شہید ہونے والے جوان محمد دین کا جسد خاکی تروتازہ حالت میں برآمد ہوا۔ عینی شاہدوں کے مطابق پانچ سال گزرنے کے باوجود محمد دین کی کلائی پر بندھی ہوئی گھڑی ابھی چل رہی ہے تھی اور زخموں سے خون بھی رس رہا تھا اور اس کے چہرے پر پسینہ تھا۔ ہزاروں افراد نے شہید کا نظارہ کیا اور اس کی نماز جنازہ ادا کی گئی اور دوسری جگہ سپرد خاک کر دیا۔




اوپر دیئے گئے اقتباسات سے ظاہر ہے کہ قرآن کریم میں شہید کی جو کیفیت بیان کی گئی ہے اس کا ہزاروں لوگوں نے دنیا میں اپنی آنکھوں سے ویسا ہی مشاہدہ کیا۔ شہید کی روح کا تعلق ہر وقت اس کے جسم سے رہتا ہے اور اسی طرح نیک بندوں کے جسم سے روح کا تعلق رہتا ہے مگر اس تعلق کا نور کی کرن کی مقدار پر منحصر ہے فرق صرف یہ ہے کہ شہید کے جسم میں خون جاری رہتا ہے جس کی وجہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کا خاص رزق ہے جو اسے دیا جاتا ہے جس سے شہید میں زندگی تو ہو مگر وہ چل پھر نہ سکے اور نہ ہی کسی سے بات کر سکے بلکہ وہ سن سکے (بحوالہ شرح الصدور)۔ اس کا جسم تروتازہ رہتا ہے جبکہ نیک لوگوں کا جسم خراب نہیں ہوتا کیونکہ ان کے جسم کا روح سے کچھ تعلق رہتا ہے کہ ان کا جسم خراب نہ ہو۔ یہ اللہ تعالیٰ کے معجزات ہیں جو لوگوں کے لئے اس کی نشانیوں میں سے ہیں۔ اس سلسلہ میں ثبوت کے طور پر اخبار روزنامہ "نوائے وقت" لاہور کی اشاعت ملاحظہ ہو جس میں مذکور ہے کہ آج سے چودہ سو سال پہلے پیغمبر اسلام حضرت محمدؐ کے والد ماجد اور بعض صحابہ کرام کی مدفون لاشیں مدینہ منورہ (سعودی عرب) کی مسجد نبوی کی توسیع کے سلسلہ میں کھدائی کے دوران برآمد ہوئیں ہیں اور یہ لاشیں اپنی اصلی حالت میں پائی گئیں۔ اخبار کی خبر من و عن پیش ہے تاکہ قارئین کرام کا ایمان تازہ ہو جائے اور اللہ تعالیٰ کی نشانیوں پر یقین لائیں ان کو جھٹلا نہ سکیں۔

**چودہ سو برس بعد**
**حضرت عبداللہ بن عبدالمطلب**
**کا جسدِ مبارک قبر سے**
**صحیح حالت میں برآمد ہوا**
**سات صحابہ کرامؓ کے جسدِ مبارک**
**بھی اصل حالت میں تھے**

کراچی ۲۰۰ جنوری (ن ک) یہاں پہنچنے والی ایک اطلاع کے مطابق مدینہ میں مسجد نبوی کی توسیع کے سلسلے میں کی جانے والی کھدائی کے دوران آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے والد حضرت عبداللہ بن عبدالمطلب کا جسد مبارک جنہیں کو دفن کئے چودہ سو سال سے زیادہ عرصہ گزر چکا ہے بالکل صحیح و سالم حالت میں برآمد ہوا علاوہ ازیں صحابی رسولؐ حضرت مالک بن سونانؓ کے علاوہ دیگر چھ صحابہ کرامؓ کے جسد مبارک بھی اصل حالت میں پائے گئے جنہیں جنت البقیع میں نہایت عزت اور احترام کے ساتھ دفنا دیا گیا جن لوگوں نے یہ منظر اپنی آنکھوں سے دیکھا ان کا کہنا ہے کہ مذکورہ صحابہ کے جسم نہایت تروتازہ اور اصلی حالت میں تھے۔

روح کا تعلق اللہ تعالیٰ سے ہے اور روح نور ہے۔ اس سے انسان میں زندگی ہے' طاقت ہے' قوت ہے جب تک یہ انسان کے اندر موجود ہے وہ چلتا پھرتا ہے جب روح اس میں سے نکل جاتی ہے وہ مردہ کہلاتا ہے۔ روح اللہ تعالیٰ کے حکم سے وجود میں آتی ہے۔ اس طرح کائنات کی ہر چیز میں روح ہے یعنی زندگی ہے۔ نباتات و موجودات میں زندگی ہے' نور ہے' قوت ہے۔ قوت ہی سے مادی اشیاء میں ٹھوس پن ہے کیونکہ ان کا تعلق اللہ تعالیٰ کے عرش یعنی مرکز نور سے ہے جس کی اپنی کشش ثقل Gravity ہے (ملاحظہ ہو صفحہ کتاب 317) جس کی وجہ سے چیزوں میں قوت ہے وزن ہے زندگی ہے اس سلسلہ میں سورہ نور آیت 35 ملاحظہ ہو جو کہ واضح کرتی ہے کہ "اللہ ہی آسمانوں اور زمین کا نور ہے"۔ دوسرے لفظوں میں ہر چیز میں اللہ تعالیٰ کا نور ہے جس کی وجہ سے وہ چیز قائم ہے۔ جب ان چیزوں کا تعلق عرش سے منقطع ہو جائے گا تو پھر ہر چیز میں زندگی ختم ہو جائے گی۔ طاقت و قوت یا ٹھوس پن ختم ہو جائے گا۔ ٹھوس چیزیں پھٹ جائیں گی ان میں نور ختم ہو جائے گا۔ ہر چیز بے وزن ہو جائے گی اور گرد کی مانند ہو جائے گی۔ یہی قیامت ہے جو برپا ہو جائے گی۔ ہر چیز میں زندگی اللہ تعالیٰ کے عرش کے ساتھ اس کے منسلک ہونے کی وجہ سے ہے لہٰذا روح یعنی نور کا تعلق انسانوں سے اور کائنات کی ہر چیز کے ساتھ اس کے منسلک ہونے کی وجہ سے ہے لہٰذا روح یعنی نور کا تعلق

انسانوں سے اور کائنات کی ہر چیز سے ہے جس کی وجہ سے انسان زندہ ہیں۔ کائنات کی ہر چیز زندہ ہے چونکہ ان سب چیزوں کا تعلق اللہ تعالیٰ کے عرش یعنی مرکز نور سے ہے اس لئے اس نور کے منقطع ہونے پر ہر چیز مردہ ہو جائے گی۔ برباد ہو جائے گی۔ بے وزن ہو جائے گی یہی قیامت ہے۔ سورہ نور آیت 35 ملاحظہ ہو'

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ مَثَلُ نُوْرِهٖ
كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ؕ اَلْمِصْبَاحُ فِيْ
زُجَاجَةٍ ؕ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ
يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ
وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ وَلَوْ لَمْ
تَمْسَسْهُ نَارٌ ؕ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ؕ يَهْدِى اللّٰهُ
لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ
لِلنَّاسِ ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ (۳۵)

خدا آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ اُس کے نور کی مثال
ایسی ہے کہ گویا ایک طاق ہے جس میں چراغ ہے۔ اور چراغ
ایک قندیل میں ہے اور قندیل (ایسی صاف شفاف ہے کہ) گویا موتی
کا سا چمکتا ہوا تارا ہے۔ اسمیں ایک مبارک درخت کا تیل جلایا جاتا ہے
(یعنی) زیتون کہ نہ مشرق کی طرف ہے نہ مغرب کی طرف (ایسا معلوم
ہوتا ہے کہ) اس کا تیل خواہ آگ اسے نہ بھی چھوئے جلنے کو تیار ہے (بڑی)
روشنی پر روشنی (ہو رہی ہے) خدا اپنے نور سے جسکو چاہتا ہے سیدھی راہ دکھاتا ہے
(۳۵)
اور خدا جو مثالیں بیان فرماتا ہے تو لوگوں کے سمجھانے کے لئے اور خدا ہر چیز سے واقف ہے

35. Allah is the Light of the heavens and the earth. The similitude of His light is as a niche wherein is a lamp. The lamp is in a glass. The glass is as it were a shining star. (This lamp is) kindled from a blessed tree, an olive neither of the East nor of the West, whose oil would almost glow forth (of itself) though no fire touched it. Light upon light, Allah guideth unto His light whom He will. And Allah speaketh to mankind in allegories, for Allah is Knower of all things.

قیامت کو روحیں اللہ تعالیٰ کے حکم سے اپنے اپنے جسم میں داخل ہوں گی تاکہ انسان دوبارہ زندہ کئے جائیں اور ان سے ان کے اعمال کا حساب کتاب لیا جائے۔ نیک لوگوں کو ان کے نیک اعمال کا صلہ جنت میں داخل کرنے کے طور پر دیا جائے گا جہاں وہ ہمیشہ خوش و خرم زندگی بسر کریں گے جبکہ بدکردار' گنہگار' نافرمان و منکر لوگوں کو ان کے بد اعمالی کا بدلہ ان کو دوزخ میں داخل کر کے دائمی عذاب آگ کے طور پر دیا جائے گا۔

باب ۵

# فرشتے

فرشتے جو نوری مخلوق ہے وقت اور فاصلہ کے پابند نہیں ہیں اور نہ یہ جسم رکھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کو جہاں کا حکم ہو یہ کائنات کے اندھیروں کو چیر کر فوراً اس جگہ پہنچ جاتے ہیں اور امور سرانجام دیتے ہیں۔ اس سلسلہ میں چند آیات ملاحظہ ہوں۔

## ہر انسان کے ساتھ فرشتے مقرر ہیں۔

وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ
حَفَظَةً ؕ حَتّٰٓى اِذَا جَآءَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ
تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا وَهُمْ لَا يُفَرِّطُوْنَ ﴿۶۱﴾

(پ ۷ انعام ۶۱

اور وہ اپنے بندوں پر غالب ہے اور تم پر نگہبان مقرر کئے رکھتا ہے یہاں تک کہ جب تم میں سے کسی کی موت آتی ہے تو ہمارے فرشتے اس کی روح قبض کر لیتے ہیں اور کسی طرح کی کوتاہی نہیں کرتے ﴿۶۱﴾

الانعام ۶

61. He is the Omnipotent over His slaves. He sendeth guardians over you until, when death cometh unto one of you, Our messengers[1] receive him, and they neglect not.

(VI - Cattle

اَمْ يَحْسَبُوْنَ اَنَّا لَا نَسْمَعُ سِرَّهُمْ وَنَجْوٰىهُمْ ؕ
بَلٰى وَرُسُلُنَا لَدَيْهِمْ يَكْتُبُوْنَ ﴿۸۰﴾

(پ ۲۵ زخرف ۸۰

کیا یہ لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ ہم انکی پوشیدہ باتوں اور سرگوشیوں کو سنتے نہیں؟ ہاں ہاں (سب سنتے ہیں) اور ہمارے فرشتے انکے پاس (انکی) سب باتیں لکھ لیتے ہیں ﴿۸۰﴾

الزخرف ۴۳

80. Or deem they that We cannot hear their secret thoughts and private confidences? Nay, but Our envoys, present with them, do record.

(XLIII - Ornaments of Gold

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ وَنَعْلَمُ مَا تُوَسْوِسُ بِهٖ
نَفْسُهٗ ۚۖ وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ ﴿۱۶﴾

اور ہم ہی نے انسان کو پیدا کیا ہے اور جو خیالات اسکے دل میں گزرتے ہیں ہم انکو جانتے ہیں۔ اور ہم اسکی رگ جان سے بھی اس سے زیادہ قریب ہیں ﴿۱۶﴾

16. We verily created a man and We know what his soul whispereth to him, and We are nearer to him than his jugular vein.

اِذْ يَتَلَقَّى الْمُتَلَقِّيٰنِ عَنِ الْيَمِيْنِ وَعَنِ الشِّمَالِ قَعِيْدٌ ﴿١٧﴾
مَا يَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ اِلَّا لَدَيْهِ رَقِيْبٌ عَتِيْدٌ ﴿١٨﴾ (پ ۲۶ ق ۱۶-۱۸)

جب (وہ کوئی کام کرتا ہے تو) دو لکھنے والے جو دائیں بائیں بیٹھتے ہیں لکھ لیتے ہیں ﴿۱۷﴾
کوئی بات اُس کی زبان پر نہیں آتی مگر ایک نگہبان اُسکے پاس تیار رہتا ہے ﴿۱۸﴾ ق ۵۰

17. When the two Receivers receive (him), seated on the right hand and on the left,
18. He uttereth no word but there is with him an observer ready.

(L - Qaf

اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ﴿٤﴾ (پ ۳۰ طارق ۴

کہ کوئی متنفس نہیں جس پر نگہبان مقرر نہیں ﴿۴﴾ طارق ۸۵

4. No human soul but hath a guardian over it.

(LXXXV The morning star

## انسان کی آزمائش اور اس کے عملوں کی جزا و سزا

سزا اور جزا کے متعلق چند آیات ملاحظہ ہوں۔

وَاِنَّ عَلَيْكُمْ لَحٰفِظِيْنَ ﴿١٠﴾
كِرَامًا كَاتِبِيْنَ ﴿١١﴾
يَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ ﴿١٢﴾
اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِيْ نَعِيْمٍ ﴿١٣﴾
وَاِنَّ الْفُجَّارَ لَفِيْ جَحِيْمٍ ﴿١٤﴾
يَّصْلَوْنَهَا يَوْمَ الدِّيْنِ ﴿١٥﴾
وَمَا هُمْ عَنْهَا بِغَآئِبِيْنَ ﴿١٦﴾
وَمَآ اَدْرٰكَ مَا يَوْمُ الدِّيْنِ ﴿١٧﴾
ثُمَّ مَآ اَدْرٰكَ مَا يَوْمُ الدِّيْنِ ﴿١٨﴾
يَوْمَ لَا تَمْلِكُ نَفْسٌ لِّنَفْسٍ شَيْئًا وَالْاَمْرُ يَوْمَئِذٍ لِّلّٰهِ ﴿١٩﴾ (پ ۳۰ انفطار ۱۰-۱۹

حالانکہ تم پر نگہبان مقرر ہیں ﴿۱۰﴾
عالی قدر (تمہاری باتوں کے) لکھنے والے ﴿۱۱﴾
جو تم کرتے ہو وہ اُسے جانتے ہیں ﴿۱۲﴾
بے شک نیکوکار نعمتوں (کی بہشت) میں ہوں گے ﴿۱۳﴾
اور بدکردار دوزخ میں ﴿۱۴﴾
(یعنی) جزا کے دن اس میں داخل ہوں گے ﴿۱۵﴾
اور اُس سے چھپ نہیں سکیں گے ﴿۱۶﴾
اور تمہیں کیا معلوم کہ جزا کا دن کیسا ہے ﴿۱۷﴾
پھر تمہیں کیا معلوم کہ جزا کا دن کیسا ہے ﴿۱۸﴾
جس روز کوئی کسی کا کچھ بھلا نہ کر سکے گا۔ اور حکم اُس روز خدا ہی کا ہوگا ﴿۱۹﴾ الانفطار ۸۲

10. Lo! there are above you guardians,
11. Generous and recording,
12. Who know (all) that ye do.
13. Lo! the righteous verily will be in delight.
14. And lo! the wicked verily will be in hell;
15. They will burn therein on the Day of Judgement,
16. And will not be absent thence.
17. Ah, what will convey unto thee what the Day of Judgement is!
18. Again, what will convey unto thee what the Day of Judgement is!
19. A day on which no soul hath power at all for any (other) soul. The (absolute) command on that day is Allah's.

(LXXXII - The Cleaving

فَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ بِيَمِيْنِهٖ ﴿٧﴾
فَسَوْفَ يُحَاسَبُ حِسَابًا يَّسِيْرًا ﴿٨﴾
وَّيَنْقَلِبُ اِلٰٓى اَهْلِهٖ مَسْرُوْرًا ﴿٩﴾
وَاَمَّا مَنْ اُوْتِيَ كِتٰبَهٗ وَرَآءَ ظَهْرِهٖ ﴿١٠﴾
فَسَوْفَ يَدْعُوْا ثُبُوْرًا ﴿١١﴾

تو جس کا نامۂ اعمال اُسکے داہنے ہاتھ میں دیا جائے گا ﴿۷﴾
اُس سے حساب آسان لیا جائے گا ﴿۸﴾
اور وہ اپنے گھر والوں میں خوش خوش آئے گا ﴿۹﴾
اور جس کا نامۂ اعمال اُسکی پیٹھ کے پیچھے سے دیا جائے گا ﴿۱۰﴾
وہ موت کو پکارے گا ﴿۱۱﴾

7. Then whoso is given his account in his right hand,
8. He truly will receive an easy reckoning
9. And will return unto his folk in joy.
10. But whoso is given his account behind his back,
11. He surely will invoke destruction

وَيَصْلَىٰ سَعِيرًا ﴿١٢﴾

اور دوزخ میں داخل ہوگا ﴿١٢﴾

12. And be thrown to scorching fire.

(پ ۳۰ انشقاق ۷-۱۲) — الانشقاق ۸۴ — (LXXXIV - The Sundering

مَنْ جَاءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهُ خَيْرٌ مِّنْهَا ۚ
وَمَنْ جَاءَ بِالسَّيِّئَةِ فَلَا يُجْزَى الَّذِينَ
عَمِلُوا السَّيِّئَاتِ إِلَّا مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿٨٤﴾

جو شخص نیکی لے کر آئیگا اُسکے لئے اس سے بہتر (صلہ موجود) ہے اور جو بُرائی لائیگا تو جن لوگوں نے بُرے کام کئے اُنکو بدلہ بھی اسی طرح کا ملے گا جس طرح کے وہ کام کرتے تھے ﴿٨٤﴾

84. Whoso bringeth a good deed, he will have better than the same; while as for him who bringeth an ill deed, those who do ill deeds will be requited only what they did.

(پ ۲۰ قصص ۸۴) — القصص ۲۸ — (XXVIII - The Storey)

أَمْ حَسِبَ الَّذِينَ يَعْمَلُونَ السَّيِّئَاتِ
أَن يَسْبِقُونَا ۚ سَاءَ مَا يَحْكُمُونَ ﴿٤﴾
مَن كَانَ يَرْجُو لِقَاءَ اللَّهِ فَإِنَّ أَجَلَ
اللَّهِ لَآتٍ ۚ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ﴿٥﴾
وَمَن جَاهَدَ فَإِنَّمَا يُجَاهِدُ
لِنَفْسِهِ ۚ إِنَّ اللَّهَ لَغَنِيٌّ عَنِ
الْعَالَمِينَ ﴿٦﴾
وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ
لَنُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّئَاتِهِمْ وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ
أَحْسَنَ الَّذِي كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿٧﴾

کیا وہ لوگ جو بُرے کام کرتے ہیں یہ سمجھے ہوئے ہیں کہ یہ ہمارے قابو سے نکل جائینگے. جو خیال یہ کرتے ہیں بُرا ہے ﴿٤﴾ جو شخص خدا کی ملاقات کی امید رکھتا ہو تو خدا کا (مقرر کیا ہوا) وقت ضرور آنیوالا ہے. اور وہ سُننے والا (اور) جاننے والا ہے ﴿٥﴾ اور جو شخص محنت کرتا ہے تو اپنے ہی فائدے کے لئے محنت کرتا ہے. (اور) خدا تو سارے جہان سے بے پروا ہے ﴿٦﴾ اور جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کرتے رہے ہم اُن کے گناہوں کو اُن سے دُور کر دیں گے اور اُن کو اُن کے اعمال کا بہت اچھا بدلہ دیں گے ﴿٧﴾

4. Or do those who do ill-deeds imagine that they can outstrip Us? Evil (for them) is that which they decide.
5. Whoso looketh forward to the meeting with Allah (let him know that) Allah's reckoning is surely nigh, and He is the Hearer, the Knower.
6. And whosoever striveth, striveth only for himself, for lo! Allah is altogether Independent of (His) creatures.
7. And as for those who believe and do good works, We shall remit from them their evil deeds and shall repay them the best that they did.

(پ ۲۰ عنکبوت ۴-۷) — العنکبوت ۲۹ — (XXIX - The Spider

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا يُنَادَوْنَ لَمَقْتُ اللَّهِ
أَكْبَرُ مِن مَّقْتِكُمْ أَنفُسَكُمْ إِذْ تُدْعَوْنَ
إِلَى الْإِيمَانِ فَتَكْفُرُونَ ﴿١٠﴾
قَالُوا رَبَّنَا أَمَتَّنَا اثْنَتَيْنِ وَأَحْيَيْتَنَا
اثْنَتَيْنِ فَاعْتَرَفْنَا بِذُنُوبِنَا فَهَلْ إِلَىٰ
خُرُوجٍ مِّن سَبِيلٍ ﴿١١﴾

جن لوگوں نے کفر کیا اُن سے پکار کر کہہ دیا جائیگا کہ جب تم (دنیا میں) ایمان کی طرف بُلائے جاتے تھے اور مانتے نہیں تھے تو خدا اس سے کہیں زیادہ بیزار ہوتا تھا جس قدر تم اپنے آپ سے بیزار ہو رہے ہو ﴿١٠﴾ وہ کہیں گے کہ اے ہمارے پروردگار تو نے ہم کو دو دفعہ بے جان کیا اور دو دفعہ جان بخشی. ہم کو اپنے گناہوں کا اقرار ہے تو کیا نکلنے کی کوئی سبیل ہے؟ ﴿١١﴾

10. Lo! (on that day) those who disbelieve are informed by proclamation: Verily Allah's abhorrence is more terrible than your abhorrence one of another, when ye were called unto the faith but did refuse.
11. They say: Our Lord! Twice hast Thou made us die, and twice hast Thou made us live. Now we confess our sins. Is there any way to go out?

(پ ۲۴ مومن ۱۰،۱۱) — المومن ۱۱ — (XI - The Believer

وَيَوْمَ يُحْشَرُ أَعْدَاءُ اللَّهِ إِلَى النَّارِ فَهُمْ
يُوزَعُونَ ﴿١٩﴾

اور جس دن خدا کے دشمن دوزخ کی طرف چلائے جائینگے تو ترتیب وار کر لئے جائیں گے ﴿١٩﴾

19. And (make mention of) the day when the enemies of Allah are gathered unto the Fire; they are driven on.

20. Till, when they reach it, their ears and their eyes and their skins testify against them as to what they used to do.

21. And they say unto their skins: Why testify ye against us? They say: Allah hath given us speech Who giveth speech to all things, and Who created you at the first, and unto Whom ye are returned.

22. Ye did not hide yourselves lest your ears and your eyes and your skins should testify against you, but ye deemed that Allah knew not much of what ye did.

23. That, your thought which ye did think about your Lord, hath ruined you; and ye find yourselves (this day) among the lost.

24. And though they are resigned, yet the Fire is still their home; and if they ask for favour, yet they are not of those unto whom favour can be shown.

یہاں تک کہ جب اُس کے پاس پہنچ جائیں گے تو اُنکے
کان اور آنکھیں اور چمڑے (یعنی دوسرے اعضا) اُنکے
خلاف اُن کے اعمال کی شہادت دیں گے (۲۰)
اور وہ اپنے چمڑوں (یعنی اعضا) سے کہینگے کہ تم نے ہمارے خلاف کیوں شہادت
دی؟ وہ کہینگے کہ جس خدا نے سب چیزوں کو نطق بخشا اُسی نے ہمکو بھی
گویائی دی اور اُسی نے تمکو پہلی بار پیدا کیا تھا اور اُسی کی طرف تمکو لوٹ کر جانا ہے (۲۱)
اور تم اس (بات کے خوف) سے تو پردہ نہیں کرتے تھے کہ تمہارے کان اور تمہاری
آنکھیں اور چمڑے تمہارے خلاف شہادت دینگے بلکہ تم یہ خیال کرتے
تھے کہ خدا کو تمہارے بہت سے عملوں کی خبر ہی نہیں (۲۲)
اور اسی خیال نے جو تم اپنے پروردگار کے بارے میں رکھتے تھے
تم کو ہلاک کر دیا اور تم خسارہ پانے والوں میں ہو گئے (۲۳)
اب اگر یہ صبر کریں گے تو اُن کا ٹھکانا دوزخ ہی ہے
اور اگر توبہ کریں گے تو اُن کی توبہ قبول نہیں کی جائیگی (۲۴)

حَتّٰۤى اِذَا مَا جَآءُوْهَا شَهِدَ عَلَيْهِمْ
سَمْعُهُمْ وَاَبْصَارُهُمْ وَجُلُوْدُهُمْ بِمَا
كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۲۰﴾
وَقَالُوْا لِجُلُوْدِهِمْ لِمَ شَهِدْتُّمْ عَلَيْنَا ط
قَالُوْۤا اَنْطَقَنَا اللّٰهُ الَّذِيْۤ اَنْطَقَ كُلَّ شَيْءٍ
وَّهُوَ خَلَقَكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿۲۱﴾
وَمَا كُنْتُمْ تَسْتَتِرُوْنَ اَنْ يَّشْهَدَ عَلَيْكُمْ
سَمْعُكُمْ وَلَاۤ اَبْصَارُكُمْ وَلَا جُلُوْدُكُمْ وَلٰكِنْ
ظَنَنْتُمْ اَنَّ اللّٰهَ لَا يَعْلَمُ كَثِيْرًا مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿۲۲﴾
وَذٰلِكُمْ ظَنُّكُمُ الَّذِيْ ظَنَنْتُمْ بِرَبِّكُمْ
اَرْدٰىكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿۲۳﴾
فَاِنْ يَّصْبِرُوْا فَالنَّارُ مَثْوًى لَّهُمْ وَاِنْ
يَّسْتَعْتِبُوْا فَمَا هُمْ مِّنَ الْمُعْتَبِيْنَ ﴿۲۴﴾

(XLI - Fusilat

حم السجدة ۴۱

(پ ۲۴ حم سجدہ ۱۹-۲۴

31. And unto Allah belongeth whatsoever is in the heavens and whatsoever is in the earth, that He may reward those who do evil with that which they have done, and reward those who do good with goodness.

اور جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے سب خدا ہی کا ہے (اور اُس نے
خلقت کو) اسلئے (پیدا کیا ہے) کہ جن لوگوں نے بُرے کام کئے اُنکو اُن کے
اعمال کا (بُرا) بدلہ دے اور جنہوں نے نیکیاں کیں اُنکو نیک بدلہ دے (۳۱)

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۙ
لِيَجْزِيَ الَّذِيْنَ اَسَآءُوْا بِمَا عَمِلُوْا وَ
يَجْزِيَ الَّذِيْنَ اَحْسَنُوْا بِالْحُسْنٰى ﴿۳۱﴾

(LIII - The Star

النجم ۵۳

(پ ۲۷ نجم ۳۱

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

1. Blessed is He in Whose hand is the Sovereignty, and He is Able to do all things:

2. Who hath created life and death that He may try you, which of you is best in conduct; and He is the Mighty, the Forgiving,

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے ○
وہ (خدا) جس کے ہاتھ میں بادشاہی ہے بڑی برکت والا ہے
اور وہ ہر چیز پر قادر ہے (۱)
اُسی نے موت اور زندگی کو پیدا کیا تاکہ تمہاری آزمائش
کرے کہ تم میں کون اچھے کام کرتا ہے۔ اور وہ زبردست (اور) بخشنے والا ہے (۲)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
تَبٰرَكَ الَّذِيْ بِيَدِهِ الْمُلْكُ وَهُوَ
عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرُ ﴿۱﴾
الَّذِيْ خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَيٰوةَ لِيَبْلُوَكُمْ
اَيُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ۗ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْغَفُوْرُ ﴿۲﴾

(LXVII - The Soverignty

الملک ۶۷

(پ ۲۹ ملک ۱-۲

36. Thinketh man that he is to be left aimless?

کیا انسان خیال کرتا ہے کہ یونہی چھوڑ دیا جائے گا؟ (۳۶)

اَيَحْسَبُ الْاِنْسَانُ اَنْ يُّتْرَكَ سُدًى ﴿۳۶﴾

(LXXV - The Rising of the Dead

القیامۃ ۷۵

(پ ۲۹ قیامہ ۳۶

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے ○

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

دَكَّةً وَّاحِدَةً ۙ (١٤)
فَيَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ۙ (١٥)
وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِيَ يَوْمَئِذٍ وَّاهِيَةٌ ۙ (١٦)
وَّالْمَلَكُ عَلٰٓى اَرْجَآئِهَا ۭ وَيَحْمِلُ عَرْشَ
رَبِّكَ فَوْقَهُمْ يَوْمَئِذٍ ثَمٰنِيَةٌ ۭ (١٧)
(پ ٢٩ حاقہ ١٣-١٧)

توڑ پھوڑ کر برابر کر دیئے جائیں گے (١٤)
تو اُس روز ہو پڑنے والی (یعنی قیامت) ہو پڑے گی (١٥)
اور آسمان پھٹ جائے گا تو وہ اُس دن کمزور ہوگا (١٦)
اور فرشتے اُسکے کناروں پر (اُتر آئینگے) اور تمہارے پروردگار کے
عرش کو اُس روز آٹھ فرشتے اُٹھائے ہوں گے (١٧)
الحاقہ ٦٩

crushed with one crash,
15. Then, on that day, will the Event befall.
16. And the heaven will split asunder, for that day it will be frail.
17. And the angels will be on the sides thereof, and eight will uphold the Throne of their Lord that day, above them.
(LXIX - The Reality

يَوْمَ تَكُوْنُ السَّمَآءُ كَالْمُهْلِ ۙ (٨)
وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ ۙ (٩)
(پ ٢٩ معارج ٨، ٩)

جس دن آسمان ایسا ہو جائے گا جیسا پگھلا ہوا تانبا (٨)
اور پہاڑ (ایسے) جیسے (دھنکی ہوئی) رنگین اُون (٩)
المعارج ٧٠

8. The Day when the sky will become as molten copper,
9. And the hills become as flakes of wool,
(LXX - The Ascending Stair Ways

يَوْمَ تَرْجُفُ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ وَكَانَتِ
الْجِبَالُ كَثِيْبًا مَّهِيْلًا (١٤)
فَكَيْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ كَفَرْتُمْ يَوْمًا يَّجْعَلُ
الْوِلْدَانَ شِيْبًا ۖ (١٧)
السَّمَآءُ مُنْفَطِرٌۢ بِهٖ ۭ كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا (١٨)
اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى
رَبِّهٖ سَبِيْلًا (١٩)
(پ ٢٩ مزمل ١٤، ١٧-١٩)

جس دن زمین اور پہاڑ کانپنے لگیں اور پہاڑ ایسے بھربھرے
(گویا) ریت کے ٹیلے ہو جائیں (١٤)
اگر تم بھی (اُن پیغمبر کو) نہ مانو گے تو اُس دن سے کیونکر بچو گے
جو بچوں کو بوڑھا کر دے گا (١٧)
(اور) جس سے آسمان پھٹ جائیگا یہ اسکا وعدہ پورا ہو کر رہیگا (١٨)
یہ (قرآن) تو نصیحت ہے۔ سو جو چاہے اپنے پروردگار تک
(پہنچنے کا) راستہ اختیار کرلے (١٩)
المزمل ٧٣

14. On the Day when the earth and the hills rock, and the hills become a heap of running sand.
17. Then how, if ye disbelieve, will ye protect yourselves upon the day which will turn children grey—
18. The very heaven being then rent asunder. His promise is to be fulfilled.
19. Lo! This is a Reminder. Let him who will, then, choose a way unto his Lord.
(LXXIII - The Enshrouded One

يَسْـَٔلُ اَيَّانَ يَوْمُ الْقِيٰمَةِ ۭ (٦)
فَاِذَا بَرِقَ الْبَصَرُ ۙ (٧)
وَخَسَفَ الْقَمَرُ ۙ (٨)
وَجُمِعَ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ ۙ (٩)
(پ ٢٩ قیامہ ٦-٩)

پوچھتا ہے کہ قیامت کا دن کب ہوگا؟ (٦)
جب آنکھیں چندھیا جائیں (٧)
اور چاند گہنا جائے (٨)
اور سورج اور چاند جمع کر دیئے جائیں (٩)
القیامہ ٧٥

6. He asketh: When will be this Day of Resurrection?
7. But when sight is confounded
8. And the moon is eclipsed,
9. And sun and moon are united,
(LXXV - The Rising of the Dead

اِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ كَانَ مِيْقَاتًا ۙ (١٧)
يَّوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ فَتَاْتُوْنَ اَفْوَاجًا ۙ (١٨)
وَّفُتِحَتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ اَبْوَابًا ۙ (١٩)
وَّسُيِّرَتِ الْجِبَالُ فَكَانَتْ سَرَابًا ۭ (٢٠)
اِنَّ جَهَنَّمَ كَانَتْ مِرْصَادًا ۙ (٢١)

بیشک فیصلے کا دن مقرر ہے (١٧)
جس دن صور پھونکا جائیگا تو تم لوگ غٹ کے غٹ آموجود ہوگے (١٨)
اور آسمان کھولا جائے گا تو (اس میں) دروازے ہو جائینگے (١٩)
اور پہاڑ چلائے جائیں گے تو وہ ریت ہو کر رہ جائیں گے (٢٠)
بے شک دوزخ گھات میں ہے (٢١)

17. Lo! the Day of Decision is a fixed time,—
18. A day when the trumpet is blown and ye come in multitudes,
19. And the heaven is opened and becometh as gates
20. And the hills are set in motion and become as a mirage
21. Lo! hell lurketh in ambush,

لِّلطّٰغِيْنَ مَاٰبًا ﴿۲۲﴾

یعنی سرکشوں کا وہی ٹھکانا ہے ﴿۲۲﴾

22. A home for the rebellious.

(پ ۳۰ نبا ۱۷-۲۲) النبا ۷۸ (LXXVIII - The Tidings

وَاِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ ﴿۶﴾

اور جب دریا آگ ہو جائیں گے ﴿۶﴾

6. And when the seas rise,

(پ ۳۰ تکویر ۶) التکویر ۸۱ (LXXXI - The Overthrowing

پارہ ۳۰ سورۃ تکویر آیت ۶ کے سلسلہ میں عبداللہ یوسف علی صاحب کا ترجمہ اور کمنٹری ملاحظہ ہو۔

۶- وَاِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ ﴿﴾

6. When the oceans[5975]
Boil over with a swell;

5975. See lii. 6, and n. 5041. (6) The oceans, which now keep their bounds, will surge and boil over, and overwhelm all landmarks. At present the waters seem to have reached their fixed and normal levels, but the whole equilibrium will then be disturbed. Such will be the complete wreck of this transistory world, at the approach of the dawn of the permanent Reality. But there are physical symbols, relating to the outer nature surrounding the physical nature of man. The remaining six, *viz.*: the 7th to the 12th describe the ordering of the new spiritual World, from which all present seeming incongruities will be removed

اس آیت کے سلسلہ میں مولانا مودودی صاحب کی تفہیم القرآن میں کمنٹری ملاحظہ ہو۔

"۶- اصل میں لفظ سُجِّرَتْ استعمال کیا گیا ہے جو تسجیر سے ماضی مجہول کا صیغہ ہے۔ تسجیر عربی زبان میں تنور کے اندر آگ دہکانے کے لئے بولا جاتا ہے۔ بظاہر یہ بات عجیب معلوم ہوتی ہے کہ قیامت کے روز سمندروں میں آگ بھڑک اٹھے گی۔ لیکن اگر پانی کی حقیقت لوگوں کی نگاہ میں ہو تو اس میں کوئی چیز بھی قابل تعجب محسوس نہ ہوگی۔ یہ سراسر اللہ تعالیٰ کا معجزہ ہے کہ اس نے آکسیجن اور ہائیڈروجن' دو ایسی گیسوں کو باہم ملایا جن میں سے ایک آگ بھڑکانے والی اور دوسری بھڑک اٹھنے والی ہے' اور ان دونوں کی ترکیب سے پانی جیسا مادہ پیدا کیا جو آگ بجھانے والا ہے۔ اللہ کی قدرت کا ایک اشارہ اس بات کے لئے بالکل کافی ہے کہ وہ پانی کی اس ترکیب کو بدل ڈالے اور یہ دونوں گیسیں ایک دوسرے سے الگ ہو کر بھڑکنے اور بھڑکانے میں مشغول ہو جائیں جو ان کی اصل بنیادی خاصیت ہے۔"

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے
In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ﴿۱﴾
جب آسمان پھٹ جائے گا ﴿۱﴾
1. When the heaven is split sunder.

وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ﴿۲﴾
اور اپنے پروردگار کا فرمان بجا لائیگا اور اسے واجب بھی یہی ہے ﴿۲﴾
2. And attentive to her Lord in fear,

وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ﴿۳﴾
اور جب زمین ہموار کر دی جائے گی ﴿۳﴾
3. And when the earth is spread out.

وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ ﴿۴﴾
اور جو کچھ اس میں ہے اسے نکال کر باہر ڈال دیگی اور (بالکل) خالی ہو جائیگی ﴿۴﴾
4. And hath cast out all that was in her, and is empty.

وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ﴿۵﴾
اور اپنے پروردگار کے ارشاد کی تعمیل کریگی اور اسکو لازم بھی یہی ہے تو قیامت قائم ہو جائیگی ﴿۵﴾
5. And attentive to her Lord in fear!

يٰۤاَيُّهَا الْاِنْسَانُ اِنَّكَ كَادِحٌ اِلٰى رَبِّكَ كَدْحًا فَمُلٰقِيْهِ ﴿۶﴾
اے انسان تو اپنے پروردگار کی طرف (پہنچنے میں) خوب کوشش کرتا ہے سو اس سے جا ملے گا ﴿۶﴾
6. Thou, verily, O man, art working toward thy Lord a work which thou wilt meet (in His presence).

7. Then whoso is given his account in his right hand,
8. He truly will receive an easy reckoning
9. And will return unto his folk in joy.
10. But whoso is given his account behind his back,
11. He surely will invoke destruction
12. And be thrown to scorching fire.

تو جس کا نامۂ اعمال اُسکے داہنے ہاتھ میں دیا جائے گا ⑦
اُس سے حساب آسان لیا جائے گا ⑧
اور وہ اپنے گھر والوں میں خوش خوش آئے گا ⑨
اور جس کا نامۂ اعمال اُسکی پیٹھ کے پیچھے سے دیا جائے گا ⑩
وہ موت کو پکارے گا ⑪
اور دوزخ میں داخل ہوگا ⑫

فَأَمَّا مَنْ أُوتِيَ كِتَٰبَهُۥ بِيَمِينِهِۦ ⑦
فَسَوْفَ يُحَاسَبُ حِسَابًا يَسِيرًا ⑧
وَيَنقَلِبُ إِلَىٰٓ أَهْلِهِۦ مَسْرُورًا ⑨
وَأَمَّا مَنْ أُوتِيَ كِتَٰبَهُۥ وَرَآءَ ظَهْرِهِۦ ⑩
فَسَوْفَ يَدْعُوا۟ ثُبُورًا ⑪
وَيَصْلَىٰ سَعِيرًا ⑫

(LXXXIV - The Sundering

الانشقاق ۸۴

(پ ۳۰ انشقاق ۱۲-۷

21.* Nay, but when the earth is ground to atoms, grinding, grinding,
22. And thy Lord shall come with angels, rank on rank,
23. And hell is brought near that day; on that day man will remember, but how will the remembrance (then avail him)?
24. He will say: Ah, would that I had sent before me (some provision) for my life!
25. None punisheth as He will punish on that day!
26. None bindeth as He then will bind.

تو جب زمین کی بلندی کوٹ کوٹ کر پست کر دی جائے گی ㉑
اور تمہارا پروردگار (جلوہ فرما) ہوگا، اور فرشتے قطار باندھ کر آموجود ہونگے ㉒
اور دوزخ اس دن حاضر کی جائے گی تو انسان اُس دن متنبہ ہوگا
مگر (اب) انتباہ اسے (فائدہ) کہاں (مل سکے گا)؟ ㉓
کہے گا کاش میں نے اپنی زندگی (جاودانی) کیلئے کچھ آگے بھیجا ہوتا ㉔
تو اُس دن نہ کوئی خدا کے عذاب کی طرح کا (کسی کو) عذاب دیگا ㉕
اور نہ کوئی ویسا جکڑنا جکڑے گا ㉖

كَلَّآ إِذَا دُكَّتِ ٱلْأَرْضُ دَكًّا دَكًّا ㉑
وَجَآءَ رَبُّكَ وَٱلْمَلَكُ صَفًّا صَفًّا ㉒
وَجِا۟ىٓءَ يَوْمَئِذٍۭ بِجَهَنَّمَ ۚ يَوْمَئِذٍ
يَتَذَكَّرُ ٱلْإِنسَٰنُ وَأَنَّىٰ لَهُ ٱلذِّكْرَىٰ ㉓
يَقُولُ يَٰلَيْتَنِى قَدَّمْتُ لِحَيَاتِى ㉔
فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُعَذِّبُ عَذَابَهُۥٓ أَحَدٌ ㉕
وَلَا يُوثِقُ وَثَاقَهُۥٓ أَحَدٌ ㉖

(LXXXIX - The Dawn

الفجر ۸۹

(پ ۳۰ فجر ۲۶-۲۱

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

1. When Earth is shaken with her (final) earthquake
2. And Earth yieldeth up her burdens,
3. And man saith: What aileth her?
4. That day she will relate her chronicles,
5. Because thy Lord inspireth her,
6. That day mankind will issue forth in scattered groups to be shown their deeds.
7. And whoso doth good an atom's weight will see it then,
8. And whoso doth ill an atom's weight will see it then.

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے
جب زمین بھونچال سے ہلا دی جائے گی ①
اور زمین اپنے (اندر کے) بوجھ نکال ڈالے گی ②
اور انسان کہے گا کہ اس کو کیا ہوا ہے؟ ③
اس روز وہ اپنے حالات بیان کر دے گی ④
کیونکہ تمہارے پروردگار نے اس کو حکم بھیجا (ہوگا) ⑤
اس دن لوگ گروہ گروہ ہو کر آئیں گے تاکہ اُن کو اُنکے
اعمال دکھا دیے جائیں ⑥
تو جس نے ذرہ بھر نیکی کی ہوگی وہ اُس کو
دیکھ لے گا ⑦
اور جس نے ذرہ بھر برائی کی ہوگی وہ اُسے دیکھ لے گا ⑧

بِسْمِ ٱللَّهِ ٱلرَّحْمَٰنِ ٱلرَّحِيمِ
إِذَا زُلْزِلَتِ ٱلْأَرْضُ زِلْزَالَهَا ①
وَأَخْرَجَتِ ٱلْأَرْضُ أَثْقَالَهَا ②
وَقَالَ ٱلْإِنسَٰنُ مَا لَهَا ③
يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ أَخْبَارَهَا ④
بِأَنَّ رَبَّكَ أَوْحَىٰ لَهَا ⑤
يَوْمَئِذٍ يَصْدُرُ ٱلنَّاسُ أَشْتَاتًا
لِّيُرَوْا۟ أَعْمَٰلَهُمْ ⑥
فَمَن يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا
يَرَهُۥ ⑦
وَمَن يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُۥ ⑧

(XCIX - The Earthquake

الزلزال ۹۹

(پ ۳۰ زلزال ۸-۱

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
اَلْقَارِعَةُ ۙ (1)
مَا الْقَارِعَةُ ۚ (2)
وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْقَارِعَةُ ۭ (3)
يَوْمَ يَكُوْنُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ ۙ (4)
وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ (5)
فَاَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ ۙ (6)
فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ ۭ (7)
وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ ۙ (8)
فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ ۭ (9)
وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا هِيَهْ ۭ (10)
نَارٌ حَامِيَةٌ (11)

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے
کھڑکھڑانے والی (1)
کھڑکھڑانے والی کیا ہے؟ (2)
اور تم کیا جانو کہ کھڑکھڑانے والی کیا ہے؟ (3)
(وہ قیامت ہے) جس دن لوگ ایسے ہونگے جیسے بکھرے ہوئے پتنگے (4)
اور پہاڑ ایسے ہو جائینگے جیسے دھنکی ہوئی رنگ برنگ کی اُون (5)
تو جس کے (اعمال کے) وزن بھاری نکلیں گے (6)
وہ دل پسند عیش میں ہوگا (7)
اور جس کے وزن ہلکے نکلیں گے (8)
اُس کا مرجع ہاویہ ہے (9)
اور تم کیا سمجھے کہ ہاویہ کیا چیز ہے؟ (10)
(وہ) دہکتی ہوئی آگ ہے (11)

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.
1. The Calamity!
2. What is the Calamity?
3. Ah, what will convey unto thee what the Calamity is!
4. A day wherein mankind will be as thickly-scattered moths
5. And the mountains will become as carded wool.

1. The meaning of the first five verses is by no means clear. The above is a probable rendering.

6. Then, as for him whose scales are heavy (with good works),
7. He will live a pleasant life.
8 But as for him whose scales are light,
9. The Bereft and Hungry One will be his mother.
10. Ah, what will convey unto thee what she is!—
11. Raging fire!

(پ ۳۰ قارعہ ۱-۱۱) القارعہ ۱۰۱ (CI - The Clamity

قرآن پاک میں کئی جگہ ارشاد ہوا ہے کہ سورج اور چاند ایک مقررہ وقت تک کے لئے گردش کر رہے ہیں اور آسمانوں (Planets/Heavens) اور زمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے ان کو حکمت سے ایک وقت مقرر تک کے لئے پیدا کیا ہے جس سے یہ عیاں ہے کہ کائنات پہلے سے طے شدہ وقت مقررہ تک کے لئے پیدا کی ہے اور قیامت کو یہ نظام درہم برہم ہو جائے گا۔ قیامت کو سورج کی گرفت سے آزاد زمین کی بے وزنی کی جو حالت ہو گی وہ اوپر کی آیات میں بڑی تفصیل سے اللہ تعالیٰ نے بیان فرما دی ہے جو آج سے چودہ سو سال پہلے نازل کی گئی ہیں۔

قیامت کے پہلے سے مقررہ وقت کے سلسلہ میں چند آیات ملاحظہ ہوں۔

## قیامت کا وقت پہلے سے مقرر ہے

وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ
بِالْحَقِّ ۭ وَيَوْمَ يَقُوْلُ كُنْ فَيَكُوْنُ ڛ
قَوْلُهُ الْحَقُّ ۭ وَلَهُ الْمُلْكُ يَوْمَ يُنْفَخُ
فِي الصُّوْرِ ۭ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۭ
وَهُوَ الْحَكِيْمُ الْخَبِيْرُ (73)

اور وہی تو ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو تدبیر سے پیدا کیا ہے
اور جس دن وہ فرمائیگا کہ ہو جا تو (حشر برپا) ہو جائیگا۔
اُس کا ارشاد برحق ہے اور جس دن صُور پھونکا جائیگا (اُس دن)
اسی کی بادشاہت ہوگی۔ وہی پوشیدہ اور ظاہر (سب) کا جاننے
والا ہے اور وہی دانا اور خبردار ہے (73)

73. He it is Who created the heavens and the earth in truth. In the day when He saith : Be! it is.

74. His word is the truth, and His will be the Sovereignty on the day when the trumpet is blown. Knower of the invisible and the visible, He is the Wise, the Aware.

(پ ۷ انعام ۷۳، ۷۴) الانعام ۶ (VI - The Cattle

وَلَقَدْ خَلَقْنٰكُمْ ثُمَّ صَوَّرْنٰكُمْ ثُمَّ
قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا
اِلَّآ اِبْلِيْسَ لَمْ يَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ﴿۱۱﴾
قَالَ مَا مَنَعَكَ اَلَّا تَسْجُدَ اِذْ اَمَرْتُكَ
قَالَ اَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ خَلَقْتَنِيْ مِنْ نَّارٍ
وَّخَلَقْتَهٗ مِنْ طِيْنٍ ﴿۱۲﴾
قَالَ فَاهْبِطْ مِنْهَا فَمَا يَكُوْنُ لَكَ اَنْ
تَتَكَبَّرَ فِيْهَا فَاخْرُجْ اِنَّكَ مِنَ الصّٰغِرِيْنَ ﴿۱۳﴾

اور ہم ہی نے تم کو (ابتدا میں مٹی سے) پیدا کیا پھر تمہاری شکل
صورت بنائی پھر فرشتوں کو حکم دیا کہ آدم کے آگے سجدہ کرو تو (سب نے) سجدہ
کیا لیکن ابلیس۔ کہ وہ سجدہ کرنے میں (شامل) نہ ہوا (۱۱)
(خدا نے) فرمایا جب میں نے تجھ کو حکم دیا تو کس چیز نے تجھے سجدہ
کرنے سے باز رکھا اس نے کہا کہ میں اس سے افضل ہوں۔ مجھے
تو نے آگ سے پیدا کیا ہے اور اسے مٹی سے بنایا ہے (۱۲)
فرمایا تو (بہشت سے) اتر جا تجھے شایاں نہیں کہ یہاں غرور کرے۔
پس نکل جا۔ تو ذلیل ہے (۱۳)

11. And We created you, then fashioned you, then told the angels: Fall ye prostrate before Adam! and they fell prostrate, all save Iblis, who was not of those who make prostration.

12. He said: What hindered thee that thou didst not fall prostrate when I bade thee? (Iblis) said: I am better than him. Thou createdst me of fire while him Thou didst create of mud.

13. He said: Then go down hence! It is not for thee to show pride here, so go forth! Lo! thou art of those degraded.



قَالَ اَنْظِرْنِيْٓ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿۱۴﴾
قَالَ اِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ﴿۱۵﴾
قَالَ فَبِمَآ اَغْوَيْتَنِيْ لَاَقْعُدَنَّ لَهُمْ
صِرَاطَكَ الْمُسْتَقِيْمَ ﴿۱۶﴾
ثُمَّ لَاٰتِيَنَّهُمْ مِّنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ وَمِنْ
خَلْفِهِمْ وَعَنْ اَيْمَانِهِمْ وَعَنْ شَمَآئِلِهِمْ
وَلَا تَجِدُ اَكْثَرَهُمْ شٰكِرِيْنَ ﴿۱۷﴾
قَالَ اخْرُجْ مِنْهَا مَذْءُوْمًا مَّدْحُوْرًا لَمَنْ
تَبِعَكَ مِنْهُمْ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنْكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۱۸﴾
وَيٰٓاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ
فَكُلَا مِنْ حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا
هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۹﴾
فَوَسْوَسَ لَهُمَا الشَّيْطٰنُ لِيُبْدِيَ لَهُمَا
مَا وٗرِيَ عَنْهُمَا مِنْ سَوْاٰتِهِمَا وَقَالَ
مَا نَهٰىكُمَا رَبُّكُمَا عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ اِلَّآ
اَنْ تَكُوْنَا مَلَكَيْنِ اَوْ تَكُوْنَا مِنَ الْخٰلِدِيْنَ ﴿۲۰﴾
وَقَاسَمَهُمَآ اِنِّيْ لَكُمَا لَمِنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿۲۱﴾

اس نے کہا کہ مجھے اس دن تک مہلت عطا فرما جس دن لوگ (قبروں سے) اٹھائے جائیں گے (۱۴)
فرمایا (اچھا) تجھ کو مہلت دی جاتی ہے (۱۵)
(پھر) شیطان نے کہا کہ مجھے تو تو نے ملعون کیا ہی ہے میں بھی تیرے
سیدھے رستے پر ان (کو گمراہ کرنے) کے لئے بیٹھوں گا (۱۶)
پھر ان کے آگے سے اور پیچھے سے اور دائیں سے اور بائیں سے
(غرض ہر طرف سے) آؤں گا (اور ان کی راہ ماروں گا) اور تو ان
میں اکثر کو شکر گزار نہیں پائے گا (۱۷)
(خدا نے) فرمایا نکل جا یہاں سے پاجی۔ مردود۔ جو لوگ ان میں سے تیری
پیروی کریں گے میں (ان کو اور تجھ کو جہنم میں ڈال کر) تم سب سے جہنم کو بھر دوں گا (۱۸)
اور (ہم نے) آدم (سے کہا کہ) تم اور تمہاری بیوی بہشت میں
رہو سہو اور جہاں سے چاہو (اور جو چاہو) نوش جان کرو مگر
اس درخت کے پاس نہ جانا ورنہ گنہگار ہو جاؤ گے (۱۹)
تو شیطان دونوں کو بہکانے لگا تاکہ ان کے ستر کی چیزیں جو
ان سے پوشیدہ تھیں کھول دے اور کہنے لگا کہ تم کو تمہارے
پروردگار نے اس درخت سے صرف اس لئے منع کیا ہے کہ تم
فرشتے نہ بن جاؤ یا ہمیشہ جیتے نہ رہو (۲۰)
اور ان سے قسم کھا کر کہا کہ میں تو تمہارا خیر خواہ ہوں (۲۱)

14. He said: Reprieve me till the day when they are raised (from the dead).

15. He said: Lo! thou art of those reprieved.

16. He said: Now, because Thou hast sent me astray, verily I shall lurk in ambush for them on Thy Right Path.

17. Then I shall come upon them from before them and from behind them and from their right hands and from their left hands, and Thou wilt not find most of them beholden (unto thee).

18. He said: Go forth from hence, degraded, banished. As for such of them as follow thee, surely I will fill hell with all of you.

19. And (unto man): O Adam! Dwell thou and thy wife in the Garden and eat from whence ye will, but come not nigh this tree lest ye become wrong-doers.

20. Then Satan whispered to them that he might manifest unto them that which was hidden from them of their shame, and he said: Your Lord forbade you from this tree only lest ye should become angels or become of the immortals.

21. And he swore unto them (saying): Lo! I am a sincere

فَدَلّٰىهُمَا بِغُرُوْرٍ ۚ فَلَمَّا ذَاقَا الشَّجَرَةَ
بَدَتْ لَهُمَا سَوْاٰتُهُمَا وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ
عَلَيْهِمَا مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ۭ وَنَادٰىهُمَا
رَبُّهُمَآ اَلَمْ اَنْهَكُمَا عَنْ تِلْكُمَا الشَّجَرَةِ
وَاَقُلْ لَّكُمَآ اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمَا عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿٢٢﴾
قَالَا رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا ۫ وَاِنْ لَّمْ
تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿٢٣﴾
قَالَ اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ
وَلَكُمْ فِي الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ
اِلٰى حِيْنٍ ﴿٢٤﴾

(پ ٨ اعراف ٢٢-٢٤)

غرض (مردود نے) دھوکا دیکر انکو معصیت کیطرف کھینچ ہی لیا جب انہوں نے
اس درخت (کے پھل) کو کھا لیا تو انکی ستر کی چیزیں کھل گئیں اور وہ
بہشت کے (درختوں کے) پتے (توڑ توڑ کر) اپنے اوپر چپکانے (اور ستر چھپانے) لگے
تب انکے پروردگار نے انکو پکارا کہ کیا میں نے تمکو اس درخت (کے پاس جانے)
سے منع نہیں کیا تھا اور جتا نہیں دیا تھا کہ شیطان تمہارا کھلا دشمن ہے؟ (٢٢)
دونوں عرض کرنے لگے کہ پروردگار ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور اگر
تو ہمیں نہیں بخشیگا اور ہم پر رحم نہیں کریگا تو ہم تباہ ہوجائینگے (٢٣)
(خدا نے) فرمایا (تم سب بہشت سے) اتر جاؤ (اب سے) تم ایک دوسرے
کے دشمن ہو اور تمہارے لئے ایک وقت (خاص) تک زمین پر
ٹھکانا اور (زندگی کا) سامان (کر دیا گیا) ہے (٢٤)

الاعراف ٧

adviser unto you.

22. Thus did he lead them on with guile. And when they tasted of the tree, their shame was manifest to them and they began to hide (by heaping) on themselves some of the leaves of the Garden. And their Lord called them, (saying): Did I not forbid you from that tree and tell you: Lo! Satan is an open enemy to you?

23. They said: Our Lord! We have wronged ourselves. If Thou forgive us not and have not mercy on us, surely we are of the lost!

24. He said: Go down (from hence), one of you a foe unto the other. There will be for you on earth a habitation and provision for a while.

(VII - The Heights

اَللّٰهُ الَّذِيْ رَفَعَ السَّمٰوٰتِ بِغَيْرِ عَمَدٍ
تَرَوْنَهَا ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ وَ
سَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۭ كُلٌّ يَّجْرِيْ
لِاَجَلٍ مُّسَمًّى ۭ يُدَبِّرُ الْاَمْرَ يُفَصِّلُ
الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ بِلِقَاۗءِ رَبِّكُمْ
تُوْقِنُوْنَ ﴿٢﴾

(پ ١٣ رعد ٢)

خدا وہی تو ہے جس نے ستونوں کے بغیر آسمان جیسا کہ تم دیکھتے
ہو (اتنے) اونچے بنائے۔ پھر عرش پر جا ٹھہرا اور سورج اور چاند
کو کام میں لگا دیا۔ ہر ایک ایک میعاد معین تک گردش کر رہا ہے
وہی (دنیا کے) کاموں کا انتظام کرتا ہے (اس طرح) وہ اپنی
آیتیں کھول کھول کر بیان کرتا ہے کہ تم اپنے پروردگار کے
روبرو جانے کا یقین کرو (٢)

الرعد ١٣

2. Allah it is Who raised up the heavens without visible supports, then mounted the Throne, and compelled the sun and the moon to be of service, each runneth unto an appointed term; He ordereth the course; He detaileth the revelations, that haply ye may be certain of the meeting with your Lord.

(XIII - The Thunder

اَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ ۣ مَا خَلَقَ اللّٰهُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَآ اِلَّا
بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّى ۭ وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ
النَّاسِ بِلِقَاۗئِ رَبِّهِمْ لَكٰفِرُوْنَ ﴿٨﴾

(پ ٢١ روم ٨)

کیا انہوں نے اپنے دل میں غور نہیں کیا۔ کہ خدا نے
آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان
ہے ان کو حکمت سے اور ایک وقت مقرر تک کیلئے پیدا کیا ہے اور
بہت سے لوگ اپنے پروردگار سے ملنے کے قائل ہی نہیں (٨)

الروم ٣٠

8. Have they not pondered upon themselves? Allah created not the heavens and the earth, and that which is between them, save with truth and for a destined end. But truly, many of mankind are disbelievers in the meeting with their Lord.

(XXX - The Romans

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ
وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَسَخَّرَ
الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۡ كُلٌّ يَّجْرِيْٓ اِلٰٓى
اَجَلٍ مُّسَمًّى وَّاَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ

کیا تم نے نہیں دیکھا کہ خدا ہی رات کو دن میں داخل
کرتا ہے اور اُسی نے سورج اور چاند کو (تمہارے) زیر فرمان
کر رکھا ہے۔ ہر ایک ایک وقت مقرر تک
چل رہا ہے اور یہ کہ خدا تمہارے سب اعمال

29. Hast thou not seen how Allah causeth the night to pass into the day and causeth the day to pass into the night, and hath subdued the sun and the moon (to do their work), each running unto an appointed term; and that

خَبِيرٌ ﴿٢٩﴾

(پ ٢١ لقمان ٢٩)

سے خبردار ہے ﴿٢٩﴾

لقمان ٣١

Allah is Informed of what ye do ? (XXXI - Luqman

وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا كَافَّةً لِلنَّاسِ بَشِيرًا وَنَذِيرًا وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ ﴿٢٨﴾
وَيَقُولُونَ مَتَىٰ هَٰذَا الْوَعْدُ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ﴿٢٩﴾
قُلْ لَكُمْ مِيعَادُ يَوْمٍ لَا تَسْتَأْخِرُونَ عَنْهُ سَاعَةً وَلَا تَسْتَقْدِمُونَ ﴿٣٠﴾

(پ ٢١ سبا ٢٨-٣٠)

اور (اے محمد) ہم نے تم کو تمام لوگوں کیلئے خوشخبری سنانے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ﴿٢٨﴾
اور کہتے ہیں اگر تم سچ کہتے ہو تو یہ (قیامت کا) وعدہ کب وقوع میں آئے گا؟ ﴿٢٩﴾
کہہ دو کہ تم سے ایک دن کا وعدہ ہے جس سے نہ ایک گھڑی پیچھے رہو گے نہ آگے بڑھو گے ﴿٣٠﴾

سبا ٣٤

28. And We have not sent thee (O Muhammad) save as a bringer of good tidings and a warner unto all mankind; but most of mankind know not.

29. And they say: When is this promise (to be fulfilled) if ye are truthful?

30. Say (O Muhammad): Yours is the promise of a Day which ye cannot postpone nor hasten by an hour.

(XXXIV - Saba

يُولِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَيُولِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ كُلٌّ يَجْرِي لِأَجَلٍ مُسَمًّى ذَٰلِكُمُ اللَّهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ وَالَّذِينَ تَدْعُونَ مِنْ دُونِهِ مَا يَمْلِكُونَ مِنْ قِطْمِيرٍ ﴿١٣﴾

(پ ٢٢ فاطر ١٣)

وہی رات کو دن میں داخل کرتا اور (وہی) دن کو رات میں داخل کرتا ہے اور اسی نے سورج اور چاند کو کام میں لگا دیا ہے ہر ایک ایک وقت مقرر تک چل رہا ہے یہی خدا تمہارا پروردگار ہے اسی کی بادشاہی ہے اور جن لوگوں کو تم اسکے سوا پکارتے ہو وہ کھجور کی گٹھلی کے چھلکے کے برابر بھی تو کسی چیز کے مالک نہیں ﴿١٣﴾

فاطر ٣٥

13. He maketh the night to pass into the day and He maketh the day to pass into the night. He hath subdued the sun and moon to service. Each runneth unto an appointed term. Such is Allah your Lord; His is the Sovereignty; and those unto whom ye pray instead of Him own not so much as the white spot on a date-stone. (XXXV - The Angels

خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِالْحَقِّ يُكَوِّرُ اللَّيْلَ عَلَى النَّهَارِ وَيُكَوِّرُ النَّهَارَ عَلَى اللَّيْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ كُلٌّ يَجْرِي لِأَجَلٍ مُسَمًّى أَلَا هُوَ الْعَزِيزُ الْغَفَّارُ ﴿٥﴾
خَلَقَكُمْ مِنْ نَفْسٍ وَاحِدَةٍ ثُمَّ جَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَأَنْزَلَ لَكُمْ مِنَ الْأَنْعَامِ ثَمَانِيَةَ أَزْوَاجٍ يَخْلُقُكُمْ فِي بُطُونِ أُمَّهَاتِكُمْ خَلْقًا مِنْ بَعْدِ خَلْقٍ فِي ظُلُمَاتٍ ثَلَاثٍ ذَٰلِكُمُ اللَّهُ رَبُّكُمْ لَهُ الْمُلْكُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ فَأَنَّىٰ تُصْرَفُونَ ﴿٦﴾

(پ ٢٣ زمر ٥-٦)

اُسی نے آسمانوں اور زمین کو تدبیر کے ساتھ پیدا کیا ہے (اور) وہی رات کو دن پر لپیٹتا اور دن کو رات پر لپیٹتا ہے اور اسی نے سورج اور چاند کو بس میں کر رکھا ہے سب ایک وقت مقرر تک چلتے رہیں گے۔ دیکھو وہی غالب (اور) بخشنے والا ہے ﴿٥﴾
اسی نے تم کو ایک شخص سے پیدا کیا پھر اس سے اس کا جوڑا بنایا اور اسی نے تمہارے لئے چارپایوں میں سے آٹھ جوڑے بنائے۔ وہی تم کو تمہاری ماؤں کے پیٹ میں (پہلے) ایک طرح پھر دوسری طرح تین اندھیروں میں بناتا ہے۔ یہی خدا تمہارا پروردگار ہے اسی کی بادشاہی ہے۔ اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ پھر تم کہاں پھرے جاتے ہو ﴿٦﴾

الزمر ٣٩

5. He hath created the heavens and the earth with truth. He maketh night to succeed day, and He maketh day to succeed night, and He constraineth the succeed the sun and the moon to give service, each running on for an appointed term. Is not He the Mighty, the Forgiver?

6. He created you from one being, then from that (being) He made its mate; and He hath provided for you of cattle eight kinds. He created you in the wombs of your mothers, creation after creation, in a threefold gloom. Such is Allah, your Lord. His is the Sovereignty. There is no God save Him. How then are ye turned away?

(XXXIX - The Troops

مَا خَلَقْنَا السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ وَمَا

ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان دونوں میں ہے

3. We created not the heavens

بَيْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَمَّآ اُنْذِرُوْا مُعْرِضُوْنَ ③
(پ ۲۶ احقاف ۳

مبنی برحکمت اور ایک وقت مقرر تک کے لئے پیدا کیا ہے۔ اور کافروں کو جس چیز کی نصیحت کی جاتی ہے اُس سے مُنہ پھیر لیتے ہیں ③
الاحقاف ۴۶

and the earth and all that is between them save with truth, and for a term appointed. But those who disbelieve turn away from that whereof they are warned.

(XLVI - Wind Curved Sandhills

## کائنات کے عرش سے رابطہ کی اقسام

کائنات کا عرش یعنی مرکز نور سے رابطہ دو قسم کا ہے۔ ایک رابطہ سے کائنات کے ذرہ ذرہ میں زندگی ہے نور ہے قوت ہے جبکہ دوسرا رابطہ عرش کی کشش ثقل Gravity کا ہے قیامت کو پہلا رابطہ منقطع ہونے سے ہر چیز میں نور یعنی زندگی اور قوت ختم ہو جائیگی۔ ہر چیز مردہ ہو جائے گی جبکہ دوسرا کشش ثقل کا رابطہ ختم ہونے سے ہر چیز کی Gravityیعنی کشش ثقل ختم ہو جائے گی۔ ہر چیز بے وزن ہو جائے گی اور ریزہ ریزہ ہو کر غبار کی مانند اڑنے لگے گی۔ انسان بکھرے پتنگوں Moths کی طرح اڑیں گے۔ ستارے بے نور ہو کر ریزہ ریزہ ہو جائیں گے۔ سورج پھٹ جائے گا۔ اسی طرح سیارے بھی ریزہ ریزہ ہو کر باریک ریت کی مانند بے وزن ہو کر غبار کی مانند اڑیں گے۔ پہاڑ بے وزن ہو کر روئی کے گالوں کی مانند اڑیں گے۔ قیامت کو کائنات کی حالت کی تفصیل کا قرآن میں کئی جگہ بیان ہے جیسا کہ اوپر درج آیات سے واضح ہے۔ اس سلسلہ میں کتاب کے صفحہ آخر میں بھی قیامت کے متعلق مجمع آیات ملاحظہ ہوں۔ لہٰذا قیامت کا کنٹرول اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے۔ وہ جب چاہے کائنات کا رابطہ عرش سے جہاں وہ برقرار ہے منقطع کر کے قیامت برپا کر سکتا ہے۔ قیامت برحق ہے اور اس کا وقت پہلے سے مقرر ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں کئی جگہ اس کا بیان فرمایا ہے۔ لہٰذا انسان اس پر یقین رکھے اور قیامت کے عذاب سے ڈرے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میرے نیک بندوں کو قیامت کو نہ کوئی ڈر ہو گا نہ کوئی خوف۔ انسان کو نیکی کا راستہ اختیار کرنا چاہئے اور اللہ تعالیٰ کا فرمانبردار بندہ بننا چاہئے تاکہ اس کو دنیا اور آخرت میں راحت نصیب ہو۔

## قیامت قریب ہے۔

قیامت کا وعدہ اللہ تعالیٰ نے کیا ہے اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک قیامت کا آنا قریب ہے۔ آیات ملاحظہ ہوں۔

وَيَسْتَعْجِلُوْنَكَ بِالْعَذَابِ وَلَنْ يُّخْلِفَ اللّٰهُ وَعْدَهٗ ؕ وَاِنَّ يَوْمًا عِنْدَ رَبِّكَ كَاَلْفِ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ ۴۷
(پ ۱۷ اج ۴۷

اور یہ لوگ تم سے عذاب کیلئے جلدی کر رہے ہیں اور خدا اپنا وعدہ ہرگز خلاف نہیں کریگا۔ اور بیشک تمہارے پروردگار کے نزدیک ایک روز تمہارے حساب کے رو سے ہزار برس کے برابر ہے ۴۷
الحج ۲۲

47. And they will bid thee hasten on the Doom, and Allah faileth not His promise, but lo! a Day with Allah is as a thousand years of what ye reckon.

(XXII - The Pilgrimage

يَسْئَلُكَ النَّاسُ عَنِ السَّاعَةِ ؕ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ ؕ وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ تَكُوْنُ قَرِيْبًا ۶۳
(پ ۲۲ احزاب ۶۳

لوگ تم سے قیامت کی نسبت دریافت کرتے ہیں (کہ کب آئیگی) کہہ دو کہ اس کا علم خدا ہی کو ہے۔ اور تمہیں کیا معلوم ہے شاید قیامت قریب ہی آگئی ہو ۶۳
الاحزاب ۳۳

63. Men ask you of the Hour. Say: The knowledge of it is with Allah only. What can convey (the knowledge) unto thee? It may be that the Hour is nigh.

(XXXIII - The Clans

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○
سَاَلَ سَآئِلٌۢ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ ۝١
لِّلْكٰفِرِيْنَ لَيْسَ لَهٗ دَافِعٌ ۝٢
مِّنَ اللّٰهِ ذِى الْمَعَارِجِ ۝٣
تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ اِلَيْهِ فِىْ يَوْمٍ
كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ ۝٤
فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِيْلًا ۝٥
اِنَّهُمْ يَرَوْنَهٗ بَعِيْدًا ۝٦
وَّنَرٰىهُ قَرِيْبًا ۝٧
يَوْمَ تَكُوْنُ السَّمَآءُ كَالْمُهْلِ ۝٨
وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ ۝٩
وَلَا يَسْـَٔلُ حَمِيْمٌ حَمِيْمًا ۝١٠
(پ ۲۹ معارج ۱-۱۰)

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے ○
ایک طلب کرنیوالے نے عذاب طلب کیا جو نازل ہو کر رہیگا (۱)
(یعنی) کافروں پر (اور) کوئی اس کو ٹال نہ سکے گا (۲)
(اور وہ) خدائے صاحب درجات کی طرف سے (نازل ہوگا) (۳)
جس کی طرف روح (الامین) اور فرشتے چڑھتے ہیں (اور) اُس روز
(نازل ہوگا) جس کا اندازہ پچاس ہزار برس کا ہوگا (۴)
(تو تم کافروں کی باتوں کو) حوصلے کے ساتھ برداشت کرتے رہو (۵)
وہ اُن لوگوں کی نگاہ میں دُور ہے (۶)
اور ہماری نظر میں قریب (۷)
جس دن آسمان ایسا ہو جائے گا جیسا پگھلا ہوا تانبا (۸)
اور پہاڑ (ایسے) جیسے (دھنکی ہوئی) رنگین اُون (۹)
اور کوئی دوست کسی دوست کا پُرساں نہ ہوگا (۱۰)
المعارج ۷۰

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

1. A questioner questioned concerning the doom about to fall
2. Upon the disbelievers, which none can repel,
3. From Allah, Lord of the Ascending Stairways
4. (Whereby) the angels and the Spirit ascend unto Him in a Day whereof the span is fifty thousand years.

5. But be patient (O Muhammad) with a patience fair to see.
6. Lo! they behold it afar off.
7. While We behold it nigh:

8. The Day when the sky will become as molten copper,
9. And the hills become as flakes of wool,
10. And no familiar friend will ask a question of his friend

(LXX - The Ascending Stair Ways

اوپر کی آیات سے واضح ہے کہ کافر لوگ پیغمبر اسلام حضرت محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) سے دریافت کرتے تھے کہ قیامت کب آئے گی جس کے جواب میں اللہ تعالیٰ نے مندرجہ بالا آیات نازل فرمائیں اور بیان فرمایا کہ قیامت قریب ہے۔ خاص طور پر سورۃ معارج کی آیات ۶، ۷ ملاحظہ ہوں جن میں واضح کیا گیا ہے کہ

"وہ (قیامت) ان لوگوں کی نگاہ میں دور ہے اور ہماری نظر میں قریب"

نیز سورۃ حج کی آیت ۴۷ میں بیان فرمایا کہ "(یہ لوگ) تم سے عذاب (قیامت) کے لئے جلدی کر رہے ہیں اور خدا اپنا وعدہ ہرگز خلاف نہیں کرے گا اور بے شک تمہارے پروردگار کے نزدیک ایک روز تمہارے حساب کے رو سے ہزار برس کے برابر ہے" سورۃ معارج کی آیات نمبر ۶، ۷ کو واضح کرنے کے لئے سورۃ حج کی آیت نمبر ۴۷ کی روشنی کی ضرورت ہے جس کی وضاحت یوں بنتی ہے۔

آیت ۴۷ سورۃ حج (The Pilgrimage) سے واضح ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک روز ہماری دنیا کے ایک ہزار سال کے برابر ہے۔ لہٰذا جب سے قرآن کی یہ مدنی سورۃ حج آیت ۴۷ اور سورۃ احزاب آیت ۶۳ نازل ہوئی ہیں تب سے اب تک اللہ تعالیٰ کے نزدیک ڈیڑھ دن سے بھی کم کا عرصہ گذرا ہے جبکہ دو دن مکمل ہونے میں ابھی چھ سو سال کا عرصہ باقی ہے جو کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک صرف چودہ گھنٹے کے قریب بنتا ہے اور تقریباً سن دو ہزار ہجری میں دو روز مکمل ہوں گے یعنی آیت نازل ہونے سے دو ہزار سال کا عرصہ (دو روز کے برابر) درج ذیل سورۃ حمٰ سجدہ کی آیات ۹ تا ۱۲ ملاحظہ ہوں۔

قُلْ اَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ بِالَّذِىْ خَلَقَ
الْاَرْضَ فِىْ يَوْمَيْنِ وَتَجْعَلُوْنَ لَهٗٓ

کہو کیا تم اُس سے انکار کرتے ہو جس نے زمین کو دو دن
میں پیدا کیا۔ اور (بتوں کو) اس کا مدمقابل بناتے ہو۔ وہی تو

9. Say (O Muhammad, unto the idolaters): Disbelieve ye verily in Him Who created the earth in two Days,[2] and ascribe

أَنْدَادًا ۚ ذَٰلِكَ رَبُّ الْعَالَمِينَ ﴿٩﴾
وَجَعَلَ فِيهَا رَوَاسِيَ مِنْ فَوْقِهَا وَ
بَارَكَ فِيهَا وَقَدَّرَ فِيهَا أَقْوَاتَهَا فِي أَرْبَعَةِ
أَيَّامٍ سَوَاءً لِلسَّائِلِينَ ﴿١٠﴾
ثُمَّ اسْتَوَىٰ إِلَى السَّمَاءِ وَهِيَ دُخَانٌ
فَقَالَ لَهَا وَلِلْأَرْضِ ائْتِيَا طَوْعًا أَوْ
كَرْهًا قَالَتَا أَتَيْنَا طَائِعِينَ ﴿١١﴾
فَقَضَاهُنَّ سَبْعَ سَمَاوَاتٍ فِي يَوْمَيْنِ
وَأَوْحَىٰ فِي كُلِّ سَمَاءٍ أَمْرَهَا ۚ وَزَيَّنَّا
السَّمَاءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيحَ وَحِفْظًا ۚ
ذَٰلِكَ تَقْدِيرُ الْعَزِيزِ الْعَلِيمِ ﴿١٢﴾

(پ ۲۴ حم سجدہ ۹-۱۲)

سارے جہان کا مالک ہے ﴿٩﴾
اور اسی نے زمین میں اس کے اوپر پہاڑ بنائے اور زمین
میں برکت رکھی اور اس میں سامانِ معیشت مقرر کیا (سب)
چار دن میں (اور تمام) طلبگاروں کے لئے یکساں ﴿١٠﴾
پھر آسمان کی طرف متوجہ ہوا اور وہ دھواں تھا تو اس نے
اس سے اور زمین سے فرمایا کہ دونوں آؤ (خواہ) خوشی سے
خواہ ناخوشی سے۔ انہوں نے کہا کہ ہم خوشی سے آتے ہیں ﴿١١﴾
پھر دو دن میں سات آسمان بنائے اور ہر آسمان میں
اس کے کام کا حکم بھیجا اور ہم نے آسمانِ دنیا کو چراغوں
(یعنی ستاروں) سے مزین کیا اور (شیطانوں سے) محفوظ رکھا یہ
زبردست (اور) خبردار کے (مقرر کئے ہوئے) اندازے ہیں ﴿١٢﴾

حم السجدة ۴۱

ye unto Him rivals? He (and none else) is the Lord of the Worlds.

10. He placed therein firm hills rising above it, and blessed it and measured therein its sustenance in four Days, alike for (all) who ask.

11. Then turned He to the heaven when it was smoke, and said unto it and unto the earth: Come both of you, willingly or loth. They said: We come, obedient.

12. Then He ordained them seven heavens in two Days[3] and inspired in each heaven its mandate; and We decked the nether heaven with lamps, and rendered it inviolable.[4] That is the measuring of the Mighty, the Knower.

(XLI - Fusilat

اس مندرجہ بالا سورۃ کی آیات میں دو کا لفظ زمین کی پیدائش اور اس میں پہلے سے ہونے والے تغیر و تبدل کے سلسلہ میں بڑی اہمیت کا حامل معلوم ہوتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں دو کا لفظ بڑا معنی خیز ہے کیونکہ دو دن میں زمین بنائی گئی (ہمارے دو ہزار سال کے برابر کا عرصہ) پھر دو دن میں زمین میں (مخلوق کے لئے) سامان معیشت رکھا گیا اس کے بعد مزید دو دن میں سات آسمان پیدا کئے یعنی کل چھ دن میں زمین و آسمان (Earth and Planets above earth) پیدا کئے۔ چھ دن کا عرصہ ہمارے چھ ہزار سال کے برابر بنتا ہے۔

لہٰذا اشارہ یہ ملتا ہے کہ سورۃ حج اور سورۃ احزاب کی آیات کے نازل ہونے کے بعد سے زمین کی زندگی کو ختم کرنے سے پہلے یعنی قیامت سے پہلے کم از کم دو دن (دو ہزار سال) کا وقفہ تو دیا جائے یعنی وہ عرصہ جو اس کے بنانے میں لگا ہے۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ کے نزدیک اب صرف چودہ گھنٹے کا وقت بقایا ہے۔ اس طرح سورۃ معارج کی آیات ۶، ۷ کی وضاحت ہو جاتی ہے کہ "قیامت ان لوگوں کی نظر میں دور ہے اور ہماری نظر میں قریب"

یعنی جب سے آیت نازل ہوئی ہے تب سے اللہ تعالیٰ کے نزدیک دو دن کا عرصہ کوئی بعید عرصہ نہیں بلکہ بہت ہی قریب عرصہ ہے۔

اوپر درج کی گئی سورہ معارج کی آیات میں اللہ تعالیٰ نے قیامت کے روز کی مقدار بھی بیان فرما دی ہے جس کے مطابق قیامت کا روز ہماری دنیا کے پچاس ہزار سال کے برابر ہو گا اس سلسلہ میں اوپر درج کی گئی سورۃ معارج کی آیت ۴ ملاحظہ ہو۔

باب ۹

# اللہ تعالیٰ کے عرش (مرکز نور) کی بلندی اور اس کی وسعت

## عرش (Throne of Almighty Allah)

اس سلسلہ میں سورۃ حج (The Pilgrimage) کی آیت ۴۷ دوبارہ درج ذیل ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

وَيَسْتَعْجِلُونَكَ بِالْعَذَابِ وَلَنْ يُّخْلِفَ اللّٰهُ وَعْدَهٗ ۭ وَاِنَّ يَوْمًا عِنْدَ رَبِّكَ كَاَلْفِ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ ۝۴۷
(پ ۱۷ الحج ۴۷)

اور (یہ لوگ) تم سے عذاب کیلئے جلدی کر رہے ہیں اور خدا اپنا وعدہ ہرگز خلاف نہیں کریگا۔ اور بیشک تمہارے پروردگار کے نزدیک ایک روز تمہارے حساب کے رو سے ہزار برس کے برابر ہے ۴۷
الحج ۲۲

47. And they will bid thee hasten on the Doom, and Allah faileth not His promise, but lo! a Day with Allah is as a thousand years of what ye reckon.

(XXII - The Pilgrimage

اوپر کی آیت سے واضح ہے کہ زمنی وقت کا محور عرش ہے یعنی مرکز نور ہے۔ زمین چونکہ سورج کے ساتھ منسلک ہے اس لئے سورج کی گردش کا محور بھی عرش ہی ہے۔

نیز اس آیت سے واضح ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک روز کی مقدار ہماری دنیا کے ایک ہزار سال کے برابر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں کئی جگہ ارشاد فرمایا ہے کہ وہ عرش پر قائم ہے اس سلسلہ میں ایک آیت ملاحظہ ہو جو کہ سورۃ یونس کی آیت ۳ ہے۔

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُدَبِّرُ الْاَمْرَ ۭ مَا مِنْ

تمہارا پروردگار تو خدا ہی ہے جس نے آسمان اور زمین چھ دن میں بنائے پھر عرش (تخت شاہی) پر قائم ہوا وہی ہر ایک کام کا انتظام کرتا ہے۔ کوئی (اسکے پاس) اس کا اذن

3. Lo! your Lord is Allah Who created the heavens and the earth in six Days,[2] then He established Himself upon the Throne, directing all things. There is no intercessor (with

شَفِیۡعٍ اِلَّا مِنۡۢ بَعۡدِ اِذۡنِهٖ ؕ ذٰلِکُمُ اللّٰهُ رَبُّکُمۡ فَاعۡبُدُوۡهُ ؕ اَفَلَا تَذَکَّرُوۡنَ ③

(پ ۱۱ یونس ۳)

حاصل کئے بغیر کسی کی سفارش نہیں کرسکتا یہی خدا تمہارا پروردگار ہے تو اُسی کی عبادت کرو بھلا تم غور کیوں نہیں کرتے ③

یونس ۱۰

Him) save after His permission. That is Allah, your Lord, so worship Him. Oh, will ye not remind ?

(X - Jonah)

سورۃ حج (The Pilgrimage) کی آیت ۴۷ سے یہ بھی وضاحت ہو گئی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے عرش پر اللہ تعالیٰ کا ایک روز ہماری دنیا کے ایک ہزار سال کے برابر ہے۔ دوسرے لفظوں میں ہمارے ۳۶۵۰۰۰ دن اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک روز یا ۲۴ گھنٹے بنتے ہیں۔ جب وقت اور فاصلہ کی تکون Angular Triangle شکل بنائی جائے تو یہ بات سامنے آتی ہے کہ عرش کے کنارے یا حد پر ایک روز کا وقت ہے اور زمین پر ۳۶۵۰۰۰ دن کا۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ عرش کے مرکز پر وقت صفر یعنی زیرو Zero ہے۔

اللہ تعالیٰ نے جب زمین کے وقت اور عرش کے وقت کا واضح فرق بیان فرما دیا ہے تو یہ ہمارے نزدیک ایک پیمانہ Measure کا کام کرتا ہے۔

اب دوسرا پیمانہ فاصلہ ناپنے کا روشنی کی رفتار کا ہے جو کہ ایک لاکھ چھیاسی ہزار ۱۸۶۰۰۰ میل فی سیکنڈ کا ہے۔ یہ پیمانہ کائنات میں دوری کے فاصلہ ناپنے میں کام دیتا ہے مگر کائنات بڑی وسیع ہے لہٰذا اس پیمانہ کو مزید بڑھا کر نوری سال Light Year کا پیمانہ اخذ کیا جاتا ہے یعنی ایک سال کے عرصہ کے جتنے سیکنڈ بنتے ہیں ان کو روشنی کی رفتار فی سیکنڈ یعنی ۱۸۶۰۰۰ میل سے ضرب دے کر ایک نوری سال (One Light Year) کا پیمانہ بنا لیا جاتا ہے۔ اب عرش کا فاصلہ ناپنے کے لئے ہمیں ایک اور پیمانہ Measure کی ضرورت ہے۔ وہ سورج سے زمین تک روشنی پہنچنے کا وقت ہے۔ یہ پیمانہ ہم سورج سے زمین تک کے فاصلہ کو روشنی کی رفتار پر تقسیم کرکے اخذ کرسکتے ہیں۔ ایک نوری سال میں تقریباً ۶۰ کھرب میل ہوتے ہیں۔ (6 Trillion miles approx:)

* One Light Year = 365 x 24 x 60 x 60 x 186000 = 5,865,696,000,000

Say 5.9 Trillion miles or 6 Trillion miles odd یا 59 کھرب میل تقریباً

زمین سے سورج کا اوسط فاصلہ نو کروڑ تیس لاکھ میل (۹،۳۰،۰۰،۰۰۰) ہے۔ اس فاصلہ کو روشنی کی رفتار جو ۱۸۶۰۰۰ (ایک لاکھ چھیاسی ہزار) میل فی سیکنڈ ہے پر تقسیم کرنے سے ہمیں اس وقت کا پتہ چل جاتا ہے جو سورج سے زمین تک روشنی نے طے کرنے میں صرف کیا ہے۔ نو کروڑ تیس لاکھ میل کو ایک لاکھ چھیاسی ہزار پر تقسیم کرنے پر ہمیں پتہ چلتا ہے کہ سورج سے زمین تک روشنی پانچ سو ۵۰۰ سیکنڈ میں پہنچی یعنی آٹھ منٹ بیس سیکنڈ (۸-۲۰) میں پہنچی۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ سورج کی بلندی پر یعنی ۹ کروڑ ۳۰ لاکھ میل پر زمین کی نسبت پانچ سو سیکنڈ وقت کی کمی ہوئی کیونکہ روشنی ۵۰۰ سیکنڈ کے بعد زمین پر پہنچی یہ ایک تیسرا پیمانہ Measure or Scale ہمارے پاس ہے۔ اب نسبت کی رو سے ہم یہ معلوم کرسکتے ہیں کہ جب ۵۰۰ سیکنڈ کی کمی سورج کی نو کروڑ تیس لاکھ میل بلندی پر واقع ہوئی ہے تو جب زمینی وقت ایک ہزار سال (۳۶۵۰۰۰ دن) کی بجائے عرش کی بلندی پر کم ہو کر صرف ایک دن رہ جائے تو پھر زمین سے عرش تک کتنا فاصلہ بنتا ہے۔ جب اس سوال کو حل کرتے ہیں تو زمین سے عرش کے کنارے تک بلندی Height جہاں کہ وقت صرف ایک روز یعنی ۲۴ گھنٹے رہ جاتا ہے وہ پورا ایک ہزار نوری سال (One Thousand Light Year) فاصلہ بنتا ہے۔ اس سلسلہ میں قارئین کرام کی آسانی کے لئے عبارت شمار حساب یعنی Calculation درج ذیل ہیں۔

# TIME AND SPACE DIAGRAM OF ARSH IN REALTION TO EARTH




Fig. 1

وَيَسْتَعْجِلُونَكَ بِالْعَذَابِ وَلَن يُخْلِفَ
اللَّهُ وَعْدَهُ ۚ وَإِنَّ يَوْمًا عِندَ رَبِّكَ
كَأَلْفِ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّونَ ﴿٤٧﴾

اور (یہ لوگ) تم سے عذاب کیلئے جلدی کر رہے ہیں اور خدا اپنا
وعدہ ہرگز خلاف نہیں کریگا. اور بیشک تمہارے پروردگار کے
نزدیک ایک روز تمہارے حساب کے رو سے ہزار برس کے برابر ہے (۴۷)

47. And they will bid thee hasten on the Doom, and Allah faileth not His promise, but lo! a Day with Allah is as a thousand years of what ye reckon

قُلْ مَن رَّبُّ السَّمَاوَاتِ السَّبْعِ وَرَبُّ
الْعَرْشِ الْعَظِيمِ ﴿٨٦﴾

(ان سے) پوچھو کہ سات آسمانوں کا کون مالک ہے اور
عرش عظیم کا (کون) مالک ہے؟ (۸۶)

86. Say: Who is Lord of the seven heavens, and Lord of the Tremendous Throne?

seconds of 1000 years

$$\frac{3,65,000 \times 24 \times 60 \times 60 \times 9,30,00,000}{1,86,000 \times 24 \times 60 \times 60 \times 365 \times 500} = 1,000 \text{ light years}$$

one light year

One Thousand light years or Six Thousand trillion miles approx.

اس حساب میں جو نوٹ کرنے والی چیز ہے وہ یہ ہے کہ زمین کا ایک ہزار سال عرش پر ایک روز کے برابر ہے اور زمین سے عرش تک کا فاصلہ ایک ہزار نوری سال ہے یعنی ایک ہزار کا ہندسہ دونو صورتوں میں یکساں (Common) ہے۔ زمین سے عرش تک میلوں میں جو فاصلہ بنا وہ تقریباً ۶۰ ہزار کھرب میل بنا جو کہ ایک ہزار نوری سال کے برابر ہے۔

## عرش کی وسعت (قطر)

وقت اور فاصلہ کی تکون شکل سے اب ہمیں عرش کی وسعت یعنی قطر معلوم کرنے کا عندیہ بھی ملتا ہے جو کہ آسانی سے نسبت کے حساب سے ہی ہم عرش کی وسعت معلوم کر سکتے ہیں۔ عرش کے کنارے یا حد سے جہاں وقت ایک روز (۲۴ گھنٹے) ہے عرش کے مرکز تک جہاں وقت صفر ہے یعنی Zero ہے یہ نصف قطر فاصلہ اعشاریہ صفر صفر دو سات (0.0027) نوری سال بنتا ہے۔ قطر بنانے کے لئے اس کو دوگنا کر دیا جائے تو کل قطر اعشاریہ صفر صفر پانچ چار (0.0054) نوری سال Light year بنتا ہے۔ اگر اس کو میلوں میں تبدیل کیا جائے تو قطر یعنی عرش کی وسعت ۳۲ ارب میل کے قریب بنتی ہے۔

عبارت حساب شمار یعنی Calculation ملاحظہ ہو۔

$$\frac{365000 \times 1000}{364999} = 1000.0027 \text{ light years}$$

اس فاصلہ میں سے پہلا فاصلہ یعنی زمین سے عرش کے کنارے تک ایک ہزار نوری سال نکال دیں تو بقایا نصف قطر فاصلہ 0.0027 نوری سال رہ جاتا ہے یعنی (0027. = 1000 - 1000.0027) اس کو دوگنا کریں تو قطر 0.0054 نوری سال بن جاتا ہے۔ اب میل بنانے کے واسطے اس فاصلہ کو ایک نوری سال سے ضرب دیں تو حساب یہ بنتا ہے۔

میل 186000 x 365 x 24 x 60 x 60 x .0054 = 31,67,47,58,400

یعنی ۳۱ ارب ۶۷ کروڑ ۴۷ لاکھ ۵۸ ہزار چار سو میل (تقریباً ۳۲ ارب میل)

اب آپ اندازہ کیجئے کہ عرش کی وسعت کس قدر عظیم ہے اور اللہ تعالیٰ نے اسی لئے قرآن میں کئی جگہ عرش کو عرش عظیم کہا ہے۔ اسی عرش عظیم جو کہ بے انداز قوت سے بھرپور ہے کے گرد تمام کائنات مصروف گردش ہے۔ دوسرے لفظوں میں یہ تمام کائنات کو تھامے ہوئے ہے۔ عرش عظیم کے متعلق آیات ملاحظہ ہوں۔

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ
اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ
الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿۱۲۹﴾

(پ ۱۱ توبہ ۱۲۹

پھر اگر یہ لوگ پھر جائیں (اور نہ مانیں) تو کہہ دو کہ خدا مجھے
کفایت کرتا ہے اُس کے سوا کوئی معبود نہیں۔ اُسی پر میرا
بھروسا ہے اور وہی عرش عظیم کا مالک ہے ﴿۱۲۹﴾

التوبہ ۹

129. Now, if they turn away (O Muhammad) say: Allah sufficeth me. There is no God save Him. In Him have I put my trust, and He is Lord of the Tremendous Throne.

(IX - Repentance

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ
الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿۸۶﴾
سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ۭ قُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿۸۷﴾

(پ ۱۸ مومنون ۸۶-۸۷

(ان سے) پوچھو کہ سات آسمانوں کا کون مالک ہے اور
عرش عظیم کا (کون) مالک (ہے)؟ ﴿۸۶﴾
بیساختہ کہہ دینگے کہ (یہ چیزیں) خدا ہی کی ہیں کہو پھر تم ڈرتے کیوں نہیں ﴿۸۷﴾

المومنون ۲۳

86. Say: Who is Lord of the seven heavens, and Lord of the Tremendous Throne?
87. They will say: Unto Allah (all that belongeth). Say: Will ye not then keep duty (unto Him)?

(XXIII - The Believers

اب یہ اندازہ کرنا کہ کیا عرش گولائی میں ہے۔ اس سلسلہ میں درج ذیل آیت ملاحظہ ہو جس سے واضح ہو جاتا ہے کہ عرش عظیم کی ہیئت گولائی میں ہے۔ اگلے صفحہ 227 پر عرش کے گول ہونے کا ثبوت ملاحظہ فرمائیں۔

آیت ملاحظہ ہو۔

اَلَّذِيْنَ يَحْمِلُوْنَ الْعَرْشَ وَمَنْ حَوْلَهٗ
يُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَيُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَ
يَسْتَغْفِرُوْنَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۚ رَبَّنَا وَسِعْتَ
كُلَّ شَيْءٍ رَّحْمَةً وَّعِلْمًا فَاغْفِرْ لِلَّذِيْنَ
تَابُوْا وَاتَّبَعُوْا سَبِيْلَكَ وَقِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ ﴿۷﴾

(پ ۲۴ مومن ۷

جو لوگ عرش کو اٹھائے ہوئے اور جو اسکے گرداگرد (حلقہ باندھے ہوئے)
ہیں (یعنی فرشتے) وہ اپنے پروردگار کی تعریف کیساتھ تسبیح کرتے رہتے ہیں
اور اسکے ساتھ ایمان رکھتے ہیں اور مومنوں کیلئے بخشش مانگتے رہتے ہیں
کہ اے ہمارے پروردگار تیری رحمت اور تیرا علم ہر چیز کو احاطہ کئے ہوئے ہے تو جن لوگوں نے
توبہ کی اور تیرے رستے پر چلے انکو بخشدے اور دوزخ کے عذاب سے بچالے ﴿۷﴾

المومن ۴۰

7. Those who bear the Throne, and all who are round about it, hymn the praises of their Lord and believe in Him and ask forgiveness for those who believe (saying): Our Lord! Thou comprehendest all things in mercy and knowledge, therefore forgive those who repent and follow Thy way. Ward off from them the punishment of hell!

(XL - The Believer

ماہرین فلکیات زمین سے عرش کا جو فاصلہ ایک ہزار نوری سال (One thousand Light years) اوپر اخذ کیا گیا ہے اس کی جدید آلات سے تصدیق کر سکتے ہیں۔

زمین سے عرش کی بلندی ایک ہزار ۱۰۰۰ نوری سال جو اخذ کی گئی ہے اس کے تناسب سے سورج سے زمین کا فاصلہ (93 million miles) پیمانہ یا سکیل کے مطابق ایک انچ کے تقریباً ایک ہزارویں حصہ ۱/۱۰۰۰ کے برابر بنتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں سکیل کے حساب سے یہ فاصلہ سوئی کی نوک Pin Point کے اندر اندر ہی رہتا ہے نوک سے باہر نہیں جاتا۔

سورج کا سب سے زیادہ دور سیارہ پلوٹو Pluto ہے جس کا فاصلہ زمین اور سورج کے درمیانی فاصلہ سے تقریباً ۴۰ گنا زیادہ ہے (3660 million miles) اس طرح سکیل یا پیمانہ کے حساب سے یہ فاصلہ زمین سے عرش کی بلندی کی نسبت ایک انچ کا تقریباً پچیسواں حصہ ۱/۲۵ بنتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں پیپر پن Paper Pin کی موٹائی کے برابر یہ فاصلہ بنتا ہے یا قلم Pen کے نقطہ کے برابر۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ سکیل کی رو سے سورج سے عرش کا فاصلہ بھی ایک ہزار نوری سال ہی بنا کیونکہ زمین اور سورج کے دیگر سب سیارے قلم کے ایک نکتہ کے اندر ہی سما جاتے ہیں۔ اس طرح ہم آسانی سے کہہ سکتے ہیں کہ زمین سے عرش کا فاصلہ جو ایک ہزار نوری سال

ہے وہی فاصلہ سورج سے عرش کا ہے۔

سورہ حج کی آیت ۴۷ کی روشنی میں اوپر بنائی گئی وقت اور فاصلہ کی تکون شکل Time and Space triangular diagram جو زمین اور عرش پر وقت ظاہر کرتی ہے اس سے واضح ہے کہ مرکز عرش پر وقت صفر یعنی Zero ہو جاتا ہے جبکہ زمین پر ۳۶۵۰۰۰ دن کا وقت ہے۔

جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے کہ سکیل کے مطابق سورج اور زمین کا درمیانی فاصلہ پن کے نشان Pin Point کے اندر اندر ہی رہتا ہے لہٰذا زمینی وقت کا محور (مرکز) عرش ہوا جیسا کہ وقت اور فاصلہ کی تکونِ شکل سے واضح ہے۔ اسی طرح سورج کی گردش کا محور بھی عرش ہی ہوا کیونکہ زمین و سورج بمعہ اس کے سب دیگر سیارے Entire Solar System قلم کے ایک نقطہ میں ہی سما جاتے ہیں اور عرش کے گرد رواں دواں ہیں۔ زمین چونکہ سورج کے ساتھ منسلک ہے اور اس کا فاصلہ دوران گردش عرش سے ہر وقت ایک ہزار نوری سال ہی رہتا ہے اس لئے یہ ثابت ہوگیا کہ سورج کی گردش کا محور (مرکز) عرش ہے جس کے گرد وہ متحرک ہے۔ سورج کسی اور بڑے سورج یا ستارہ کے گرد متحرک نہیں ہے بلکہ یہ بلاواسطہ عظیم عرش کے گرد متحرک ہے۔ لہٰذا اس کا اور اس کے سیاروں کا کنٹرول بلاواسطہ اللہ تعالیٰ کے قبضہ میں ہے جو عرش پر برقرار ہے۔ وہ جب چاہے اس کا کنٹرول منقطع کر کے قیامت برپا کر سکتا ہے۔

جب ہمیں سورج سے عرش کا فاصلہ معلوم ہوگیا اور عرش کا قطر بھی معلوم ہوگیا تو ہمیں عرش کی زبردست قوت یعنی کشش ثقل Gravitational Force معلوم کرنے کا عندیہ ملتا ہے۔ صفحہ 310 پر دیئے گئے فارمولا $V = D/\sqrt{2F/g}$ میں سورج کی گردش کی رفتار اور گردش کے دوران سورج کا ایک میل میں عرش کے گرد جھکاؤ یعنی F کی Value معلوم کر کے عرش کی کشش ثقل Gravitation معلوم کر سکتے ہیں جس نے تمام کائنات کو تھاما ہوا ہے۔ فارمولا میں عرش کا نصف قطر یعنی r کی Value 16 ارب میل (16 billion miles) اور عرش کے مرکز سے سورج کا فاصلہ 'r' 59 ہزار کھرب میل 5900 Trillion miles رکھیں تو F کی Value 0.0000000000044746 فٹ آتی ہے۔ فارمولا کی عبارت کو حل کرنے سے عرش کی خیالی کشش ثقل 2200 فٹ (670 meter) فی سیکنڈ فی سیکنڈ آتی ہے مکمل حل Calculation کتاب کے صفحہ 318 پر ملاحظہ ہو۔

اس کشش ثقل کی Value کے پیش نظر ہمیں عرش کی ساخت کا عندیہ بھی ملتا ہے جس کی دلیل اس طرح سے ہے۔

سورج کی کشش ثقل تقریباً ۹۰۰ فٹ فی سیکنڈ فی سیکنڈ ہے جبکہ اس کا قطر ۸ لاکھ ۶۴ ہزار ۹۰۰ میل 0.864900 million miles ہے اس کے مقابلہ میں عرش کا قطر ۳۲ ارب میل ہے (32 billion miles) یعنی سورج سے تقریباً ۳۷ ہزار گنا ہے۔ سورج کے حجم Volume کے لحاظ سے عرش تقریباً ۵۰۰ کھرب گنا بڑا ہے۔ (50 Trillion Times) جبکہ اس کی کشش ثقل Gravitational Force سورج سے صرف ڈھائی گنا ہے۔ سورج کا ۹۸ فیصد حصہ ہائیڈروجن و ہیلیم گیس پر مشتمل ہے جس سے یہ معلوم ہوا کہ عرش نہ تو ٹھوس ہے اور نہ ہی گیسوں پر مشتمل ہے بلکہ وہ نہایت لطیف چیز پر مشتمل ہے۔ اگر وہ گیسوں پر مشتمل ہوتا تو اس کی کشش ثقل Gravitation سورج کے مقابلہ میں اسی نسبت سے زیادہ ہوتی جس نسبت سے عرش بڑا ہے لہٰذا یہ ثابت ہوگیا کہ عرش جو سورج کے حجم Volume سے تقریباً پانچ سو ۵۰۰ کھرب گنا بڑا ہے۔ (50 Trillion Times) وہ سوائے نور کے کسی اور چیز پر مشتمل نہیں ہے۔ لہٰذا عرش مرقع نور ہے اور نور کی کشش ثقل Gravitation نے تمام کائنات کو تھاما ہوا ہے۔ اگر عرش کسی ٹھوس چیز یا گیسوں پر مشتمل ہوتا تو بے انداز کشش ثقل کی وجہ سے کائنات کا سارا نظام درہم برہم ہو جاتا کیونکہ کائنات کی موجودہ گردش رفتار Velocity

Orbital جو عرش کے گرد ہے وہ برقرار نہ رہتی۔ عرش کے مرقع نور ہونے کی وضاحت اللہ تعالیٰ نے سورۃ نور کی آیت ۳۵ میں فرما دی ہے جو کتاب کے صفحہ 302 پر ملاحظہ ہو۔ آیت کی تشریح جو کی گئی ہے وہ اوپر کی دلیل سے مطابقت رکھتی ہے۔

جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے کہ سورج اور اس کے سیارے بمعہ زمین سکیل کی رو سے ایک نقطہ میں سما جاتے ہیں اور نقطہ کی شکل میں عرش کے گرد متحرک ہیں لہٰذا جس طرح ہم زمین سے آسمان میں ستارے دیکھتے ہیں اسی طرح سورج کی بلندی سے بھی ستاروں کی یہی حالت نظر آئے گی۔ بلکہ عرش سے بھی ستارے اسی طرح نظر آئیں گے جس طرح ہم زمین سے دیکھتے ہیں کیونکہ عرش ساکن ہے جبکہ تمام کائنات اس کے گرد رواں دواں ہے۔ اس سلسلہ میں سورہ رحمان آیات ۵،۶ صفحہ 118 سورہ حج آیت ۱۸ صفحہ 119 سورہ نور آیت ۳۵ کی تشریح بر صفحہ 303 ملاحظہ ہو۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ سورج ہی عرش سے نزدیک ترین فاصلہ پر ہے اور باقی ستارے جو کہ سورج سے کئی گنا بڑے ہیں وہ عرش کے مرکز سے بہت ہی دور فاصلہ پر ہیں۔ سورج کے مقابلہ میں ان ستاروں کی کشش ثقل Gravity سورج کی Gravity سے بہت زیادہ ہوتی بشرطیکہ ستارے بھی سورج کی طرح گیسوں پر مشتمل ہوتے۔ اگر ایسا ہوتا تو بڑے بڑے ستاروں کی کشش ثقل Gravitational Force سورج سے کئی گنا زیادہ ہوتی جبکہ عرش کی Gravity 2200 فٹ فی سیکنڈ فی سیکنڈ سورج کی Gravity سے صرف تقریباً ڈھائی گنا ہے۔ ستارے چونکہ عرش کے گرد متحرک ہیں لہٰذا ان کی کشش ثقل عرش کی کشش ثقل سے بہت کم ہوگی۔ دوسرے لفظوں میں یہ ثابت ہوا کہ ستارے بھی نور جیسی چیز سے روشن ہیں۔ ان میں سورج کی طرح گیسیں نہیں ہیں کیونکہ گیسوں کا وزن ہے اگر ستاروں میں گیسیں ہوتیں یا وہ ٹھوس ہوتے تو ان کی ضخامت کے پیش نظر ان کی کشش ثقل سورج کی کشش ثقل سے کئی گنا زیادہ ہوتی جبکہ ایسی بات نہیں ہے بلکہ ستارے بھی نور جیسی چیز سے روشن ہیں اور ستاروں کی بناوٹ نہایت ہی لطیف چیز پر مبنی ہے اور وہ عرش سے سورج کے مقابلہ میں بہت زیادہ فاصلہ پر ہیں۔ کسی بھی بڑے سے بڑے ستارے کی کشش ثقل Gravity عرش کی Gravity کے مقابلہ میں بہت ہی کم ہوگی کیونکہ تمام ستارے عرش کے گرد اس کی کشش ثقل کی وجہ سے متحرک ہیں۔

نیز اس سے یہ بات بھی ثابت ہوتی ہے کہ کائنات میں اور سورج نہیں ہیں بلکہ صرف ایک ہی سورج ہے جس کے گرد ہماری زمین متحرک ہے۔ ہمارے سورج کی بناوٹ میں جو گیسیں پائی جاتی ہیں وہ کائنات میں کسی اور سورج میں موجود نہیں ہیں کیونکہ اگر ایسا ہوتا تو ایسے سورجوں کی Gravity اس قدر زیادہ ہوتی کہ ستارے بھی اس سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہتے اور موجودہ نظام درہم برہم ہو جاتا۔ نیز قرآن میں صرف ہمارے ایک سورج کے علاوہ اور کسی سورج یا سورجوں کا ذکر نہیں ہے اور نہ ہی ایسے سورجوں کی موجودگی مندرجہ بالا دلائل کے پیش نظر ممکن ہے۔ لہٰذا یہ مفروضہ کہ کائنات میں اور سورج بھی ہو سکتے ہیں غلط ہے۔

کائنات کے عرش کے گرد متحرک ہونے کے سلسلہ میں اور اوپر کی گئی تشریح کے ثبوت میں قرآن کی مندرجہ ذیل آیات ملاحظہ ہوں۔

إِنَّ رَبَّكُمُ اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ
وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوَىٰ
عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِي اللَّيْلَ النَّهَارَ
يَطْلُبُهُ حَثِيثًا وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَ

کچھ شک نہیں کہ تمہارا پروردگار خدا ہی ہے جس نے آسمانوں
اور زمین کو چھ دن میں پیدا کیا پھر عرش پر جا ٹھہرا ۱۲۷ وہی رات
کو دن کا لباس پہناتا ہے کہ وہ اسکے پیچھے دوڑتا چلا آتا ہے
اور اسی نے سورج اور چاند اور ستاروں کو پیدا کیا سب اسکے حکم کے مطابق

54. Lo! your Lord is Allah Who created the heavens and the earth in six Days, then mounted He the Throne. He covereth the night with the day, which is in haste to follow it, and hath made the sun and the moon and the stars subservient

by His command. His verily is all creation and commandment. Blessed be Allah, the Lord of the Worlds!

(VII - The Heights

کام میں لگے ہوئے ہیں دیکھو سب مخلوق بھی اُسی کی ہے اور حکم بھی اُسی کا
ہے یہ خدائے رب العالمین بڑی برکت والا ہے ﴿۵۴﴾

الاعراف ۷

النجوم مسخرٰت بامره الا له الخلق
والامر تبٰرك الله رب العٰلمين ﴿۵۴﴾

(پ ۸ اعراف ۵۴

3. Lo! your Lord is Allah Who created the heavens and the earth in six Days,[2] then He established Himself upon the Throne, directing all things. There is no intercessor (with Him) save after His permission. That is Allah, your Lord, so worship Him. Oh, will ye not remind ?

(X - Jonah

تمہارا پروردگار تو خدا ہی ہے جس نے آسمان اور زمین چھ
دن میں بنائے پھر عرش (تخت شاہی) پر قائم ہوا وہی
ہر ایک کام کا انتظام کرتا ہے۔ کوئی (اسکے پاس) اس کا اذن
حاصل کئے بغیر کسی کی سفارش نہیں کر سکتا یہی خدا تمہارا
پروردگار ہے تو اُسی کی عبادت کرو۔ بھلا تم غور کیوں نہیں کرتے ﴿۳﴾

یونس ۱۰

ان ربكم الله الذي خلق السمٰوٰت
والارض في ستة ايام ثم استوٰى
على العرش يدبر الامر ما من
شفيع الا من بعد اذنه ذٰلكم الله
ربكم فاعبدوه افلا تذكرون ﴿۳﴾

(پ ۱۱ یونس ۳

2. Allah it is Who raised up the heavens without visible supports, then mounted the Throne, and compelled the sun and the moon to be of service, each runneth unto an appointed term; He ordereth the course; He detaileth the revelations, that haply ye may be certain of the meeting with your Lord.

(XIII - The Thunder

خدا وہی تو ہے جس نے ستونوں کے بغیر آسمان جیسا کہ تم دیکھتے
ہو اتنے اُونچے بنائے پھر عرش پر جا ٹھیرا اور سورج اور چاند
کو کام میں لگا دیا۔ ہر ایک ایک میعاد معین تک گردش کر رہا ہے
وہی (دنیا کے) کاموں کا انتظام کرتا ہے (اس طرح) وہ اپنی
آیتیں کھول کھول کر بیان کرتا ہے کہ تم اپنے پروردگار کے
روبرو جانے کا یقین کرو ﴿۲﴾

الرعد ۱۳

الله الذي رفع السمٰوٰت بغير عمد
ترونها ثم استوٰى على العرش و
سخر الشمس والقمر كل يجري
لاجل مسمى يدبر الامر يفصل
الاٰيٰت لعلكم بلقاء ربكم
توقنون ﴿۲﴾

(پ ۱۳ رعد ۲

33. And maketh the sun and the moon constant in their courses, to be of service unto you, and hath made of service unto you the night and the day.

(XIV - Abraham

اور سورج اور چاند کو تمہارے لئے کام میں لگا دیا کہ دونوں (دن رات)
ایک دستور پر چل رہے ہیں۔ اور رات اور دن کو بھی تمہاری خاطر کام میں لگا دیا ﴿۳۳﴾

ابراہیم ۱۴

وسخر لكم الشمس والقمر دائبين
وسخر لكم اليل والنهار ﴿۳۳﴾

(پ ۱۳ ابراہیم ۳۳

33. And He it is Who created the night and the day, and the sun and the moon. They float, each in an orbit.

(XXI - The Prophets

اور وہی تو ہے جس نے رات اور دن اور سورج اور چاند کو بنایا (یہ) سب
(یعنی سورج اور چاند اور ستارے) آسمان میں (اس طرح چلتے ہیں گویا) تیر رہے ہیں ﴿۳۳﴾

وهو الذي خلق اليل والنهار والشمس
والقمر كل في فلك يسبحون ﴿۳۳﴾

(پ ۱۷ انبیاء ۳۳

18. Hast thou not seen that unto Allah payeth adoration whosoever is in the heavens and whosoever is in the earth, and the sun, and the moon, and the stars, and the hills, and the trees, and the beasts, and many of mankind, while there are many unto whom the doom is

کیا تم نے نہیں دیکھا کہ جو (مخلوق) آسمانوں میں ہے
اور جو زمین میں ہے اور سورج اور چاند اور ستارے
اور پہاڑ اور درخت اور چارپائے اور بہت
سے انسان خدا کو سجدہ کرتے ہیں۔
اور بہت سے ایسے ہیں جن پر عذاب ثابت ہو چکا ہے۔ اور

الم تر ان الله يسجد له من في
السمٰوٰت ومن في الارض والشمس
والقمر والنجوم والجبال والشجر
والدوآب وكثير من الناس
وكثير حق عليه العذاب ومن

يُهِنِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ مُّكْرِمٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ
يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ ؕ ۩ ﴿۱۸﴾
(پ ۱۷ حج ۱۸

جس شخص کو خدا ذلیل کرے اسکو کوئی عزت دینے والا نہیں
بے شک خدا جو چاہتا ہے کرتا ہے ﴿۱۸﴾
الحج ۲۲

justly due. He whom Allah scorneth, there is none to give him honour. Lo! Allah doth what He will.

(XXII - The Pilgrimage

اَللّٰهُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ
وَمَا بَیْنَهُمَا فِیْ سِتَّةِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰی
عَلَی الْعَرْشِ ؕ مَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ
وَّلِیٍّ وَّلَا شَفِیْعٍ ؕ اَفَلَا تَتَذَكَّرُوْنَ ﴿۴﴾
یُدَبِّرُ الْاَمْرَ مِنَ السَّمَآءِ اِلَی الْاَرْضِ
ثُمَّ یَعْرُجُ اِلَیْهِ فِیْ یَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗۤ
اَلْفَ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ ﴿۵﴾
(پ ۲۱ سجدہ ۴-۵

خدا ہی تو ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو اور جو چیزیں
ان دونوں میں ہیں سب کو چھ دن میں پیدا کیا پھر عرش
پر قائم ہوا۔ اسکے سوا تمہارا نہ کوئی دوست ہے اور نہ سفارش
کرنے والا۔ کیا تم نصیحت نہیں پکڑتے؟ ﴿۴﴾
وہی آسمان سے زمین تک (کے) ہر کام کا انتظام کرتا ہے۔
پھر وہ ایک روز جس کی مقدار تمہارے شمار کے مطابق ہزار
برس ہوگی۔ اُس کی طرف صعود (اور رجوع) کریگا ﴿۵﴾
السجدۃ ۳۲

4. Allah it is Who created the heavens and the earth, and that which is between them, in six Days. Then He mounted the throne. Ye have not, beside Him, a protecting friend or mediator. Will ye not then remember?

5. He directeth the ordinance from the heaven unto the earth; then it ascendeth unto Him in a Day, whereof the measure is a thousand years of that ye reckon.

(XXXII - The Prostration

اِنَّ اللّٰهَ یُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ
تَزُوْلَا ۚ وَلَئِنْ زَالَتَاۤ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ
اَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ؕ اِنَّهٗ كَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا ﴿۴۱﴾
(پ ۲۲ فاطر ۴۱

خدا ہی آسمانوں اور زمین کو تھامے رکھتا ہے کہ ٹل
نہ جائیں۔ اگر وہ ٹل جائیں تو خدا کے سوا کوئی ایسا نہیں
جو اُن کو تھام سکے۔ بیشک وہ بردبار اور بخشنے والا ہے ﴿۴۱﴾
فاطر ۳۵

41. Lo! Allah graspeth the heavens and the earth they deviate not, and if they were to deviate there is not one that could grasp them after Him. Lo! He is ever Clement, Forgiving.

(XXXV - The Angels

وَالشَّمْسُ تَجْرِیْ لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ؕ ذٰلِكَ
تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ ﴿۳۸﴾
(پ ۲۳ یس ۳۸

اور سورج اپنے مقرر رستے پر چلتا رہتا ہے۔ یہ (خدائے)
غالب اور دانا کا (مقرر کیا ہوا) اندازہ ہے ﴿۳۸﴾
یس ۳۶

38. And the sun runneth on unto a resting-place for him. That is the measuring of the Mighty, the Wise.

(XXXVI - Yasin

خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ ۚ یُكَوِّرُ
الَّیْلَ عَلَی النَّهَارِ وَیُكَوِّرُ النَّهَارَ عَلَی
الَّیْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؕ كُلٌّ یَّجْرِیْ
لِاَجَلٍ مُّسَمًّی ؕ اَلَا هُوَ الْعَزِیْزُ الْغَفَّارُ ﴿۵﴾

اُسی نے آسمانوں اور زمین کو تدبیر کے ساتھ پیدا کیا ہے
(اور) وہی رات کو دن پر لپیٹتا اور دن کو رات پر لپیٹتا ہے
اور اُسی نے سورج اور چاند کو بس میں کر رکھا ہے سب ایک وقت مقرر تک
چلتے رہیں گے۔ دیکھو وہی غالب (اور) بخشنے والا ہے ﴿۵﴾

5. He hath created the heavens and the earth with truth. He maketh night to succeed day, and He maketh day to succeed night, and He constraineth the succeed the sun and the moon to give service, each running on for an appointed term. Is not He the Mighty, the Forgiver?

لَهٗ مَقَالِیْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَالَّذِیْنَ
كَفَرُوْا بِاٰیٰتِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۶۳﴾
(پ ۲۴ زمر ۵، ۶۳

اُسکے پاس آسمانوں اور زمین کی کنجیاں ہیں اور جنہوں نے خدا کی
آیتوں سے کفر کیا وہی نقصان اٹھانے والے ہیں ﴿۶۳﴾
الزمر ۳۹

63. His are the keys of the heavens and the earth, and they who disbelieve the revelations of Allah—such are they who are the losers.

(XXXIX - The Troops

وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا

اور ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو مخلوقات اُن میں

85. We created not the heavens and the earth and all that is

بَيْنَهُمَا إِلَّا بِالْحَقِّ وَإِنَّ السَّاعَةَ لَآتِيَةٌ فَاصْفَحِ الصَّفْحَ الْجَمِيلَ ﴿٨٥﴾
إِنَّ رَبَّكَ هُوَ الْخَلَّاقُ الْعَلِيمُ ﴿٨٦﴾

(پ ۱۴ حجر ۸۵-۸۶

ہے اُس کو تدبیر کے ساتھ پیدا کیا ہے۔ اور قیامت تو ضرور آکر رہے گی تو تم (ان لوگوں سے) اچھی طرح سے درگزر کرو ﴿۸۵﴾
کچھ شک نہیں کہ تمہارا پروردگار ہی (سب کچھ) پیدا کرنے والا (اور سب کچھ) جاننے والا ہے ﴿۸۶﴾

الحجر ۱۵

between them save with truth, and lo! the Hour is surely coming, so forgive, O Muhammad, with a gracious forgiveness.
86. Lo! Thy Lord! He is the All-Wise Creator.

(XV - Al-Hijr

الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ﴿٥﴾
وَالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدَانِ ﴿٦﴾

(پ ۲۷ رحمٰن ۵-۶

سورج اور چاند ایک حساب مقرر سے چل رہے ہیں ﴿۵﴾
اور ستارے اور درخت سجدہ کر رہے ہیں ﴿۶﴾

الرحمٰن ۵۵

5. The sun and the moon are made punctual.
6. The stars and the trees adore.

(LV - The Beneficient

أَلَمْ تَرَوْا كَيْفَ خَلَقَ اللَّهُ سَبْعَ سَمَاوَاتٍ طِبَاقًا ﴿١٥﴾
وَجَعَلَ الْقَمَرَ فِيهِنَّ نُورًا وَجَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا ﴿١٦﴾

(پ ۲۹ نوح ۱۵-۱۶

کیا تم نے نہیں دیکھا کہ خدا نے سات آسمان کیسے اُوپر تلے بنائے ہیں ﴿۱۵﴾
اور چاند کو اُن میں (زمین کا) نور بنایا ہے اور سورج کو چراغ ٹھہرایا ہے ﴿۱۶﴾

نوح ۷۱

15. See ye not how Allah hath created seven heavens in harmony,
16. And hath made the moon a light therein, and made the sun a lamp?

(LXXI - Noah

جیسا کہ پہلے بیان کیا گیا ہے کہ ہر چیز اپنی پیدائش کے مرکز کی طرف رجوع کرتی ہے یا جھکتی ہے لہٰذا سورج جو عرش کے گرد جھکتا ہے اس کی تخلیق عرش سے منسلک ہے جہاں اللہ تعالیٰ برقرار ہے۔ دوسرے لفظوں میں سورج بمعہ اس کے سیارے وغیرہ اللہ تعالیٰ کی تخلیق ہیں جو عرش پر قائم ہے۔ اسی طرح ستارے بھی عرش کے گرد جھک رہے ہیں جیسا کہ چند آیات سے عیاں ہے۔ اس طرح قرآن کی سورۃ نور آیت ۳۵ واضح کر دیتی ہے کہ اللہ ہی آسمانوں اور زمین کا نور ہے یعنی آسمانوں اور زمین کی تخلیق اللہ تعالیٰ نے کی ہے۔ ان کی زندگی اللہ تعالیٰ کے نور سے ہے۔

اوپر کی گئی تشریح کے سلسلہ میں مندرجہ ذیل آیات ملاحظہ ہوں۔

تَنزِيلًا مِّمَّنْ خَلَقَ الْأَرْضَ وَالسَّمَاوَاتِ الْعُلَى ﴿٤﴾
الرَّحْمَٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوَىٰ ﴿٥﴾

(پ ۱۶ طٰہٰ آیت ۴، ۵

یہ اس ذات کا اُتارا ہوا ہے جس نے زمین اور اُونچے اونچے آسمان بنائے ﴿۴﴾
(یعنی خدائے) رحمٰن جس نے عرش پر قرار پکڑا ﴿۵﴾

طٰہٰ ۲۰

4. A revelation from Him Who created the earth and the high heavens,
5. The Beneficent One, Who is established on the Throne.

(XX - Ta Ha

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللَّهَ يَسْجُدُ لَهُ مَن فِي السَّمَاوَاتِ وَمَن فِي الْأَرْضِ وَالشَّمْسُ وَالْقَمَرُ وَالنُّجُومُ وَالْجِبَالُ وَالشَّجَرُ

کیا تم نے نہیں دیکھا کہ جو (مخلوق) آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے اور سورج اور چاند اور ستارے اور پہاڑ اور درخت اور چارپائے اور بہت

18. Hast thou not seen that unto Allah payeth adoration whosoever is in the heavens and whosoever is in the earth, and the sun, and the moon, and the stars, and the hills, and the

وَالدَّوَآبُّ وَكَثِيْرٌ مِّنَ النَّاسِ ؕ وَكَثِيْرٌ حَقَّ عَلَيْهِ الْعَذَابُ ؕ وَمَنْ يُّهِنِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ مُّكْرِمٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ ؕ ﴿۱۸﴾

(پ ۱۷ حج ۱۸

سے انسان خدا کو سجدہ کرتے ہیں۔

اور بہت سے ایسے ہیں جن پر عذاب ثابت ہو چکا ہے۔ اور جس شخص کو خدا ذلیل کرے اسکو کوئی عزت دینے والا نہیں بے شک خدا جو چاہتا ہے کرتا ہے ﴿۱۸﴾

الحج ۲۲

trees, and the beasts; and many of mankind, while there are many unto whom the doom is justly due. He whom Allah scorneth, there is none to give him honour. Lo! Allah doth what He will.

(XXII - The Pilgimage

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ؕ اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ ؕ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ؕ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ ؕ يَهْدِى اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۳۵﴾

(پ ۱۸ نور ۳۵

خدا آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ اُس کے نور کی مثال ایسی ہے کہ گویا ایک طاق ہے جس میں چراغ ہے۔ اور چراغ ایک قندیل میں ہے اور قندیل (ایسی صاف شفاف ہے کہ) گویا موتی کا سا چمکتا ہوا تارا ہے۔ اسمیں ایک مبارک درخت کا تیل جلایا جاتا ہے (یعنی) زیتون کہ نہ مشرق کی طرف ہے نہ مغرب کی طرف (ایسا معلوم ہوتا ہے کہ) اس کا تیل خواہ آگ اُسے نہ بھی چھوئے جلنے کو تیار ہے (بڑی) روشنی پر روشنی (ہو رہی ہے) خدا اپنے نور سے جسکو چاہتا ہے سیدھی راہ دکھاتا ہے اور خدا جو مثالیں بیان فرماتا ہے (تو) لوگوں کے سمجھانے کے لئے اور خدا ہر چیز سے واقف ہے ﴿۳۵﴾

النور ۲۴

35. Allah is the Light of the heavens and the earth. The similitude of His light is as a niche wherein is a lamp. The lamp is in a glass. The glass is as it were a shining star. (This lamp is) kindled from a blessed tree, an olive neither of the East nor of the West, whose oil would almost glow forth (of itself) though no fire touched it. Light upon light, Allah guideth unto His light whom He will. And Allah speaketh to mankind in allegories, for Allah is Knower of all things.

(XXIV - The Light

## کائنات میں عرش کا محل وقوع یا Location

کائنات میں اللہ تعالیٰ کے عرش کے محل وقوع Location کی وضاحت کرنے سے پہلے میں قارئین کرام کی توجہ Dawn اخبار کی اشاعت بروز جمعہ مورخہ 17 فروری 1995ء کی طرف مبذول کرانا چاہتا ہوں جس میں لکھا ہے کہ ماہرین فلکیات اللہ تعالیٰ کے عرش کے متعلق کیا بیان کر سکتے ہیں جبکہ وہ اس کے متعلق اپنے علم کا کوئی دعویٰ یا Claim نہیں کرتے۔ یہ ایک نہایت اہم اور دلچسپ سوال ہے جس کا جواب قارئین کرام کے علم میں اضافہ کا باعث ہو گا۔ اس موضوع پر میں (مصنف) پوری تفصیل سے وضاحت کرنے کی کوشش کروں گا۔ پہلے درج ذیل Dawn اخبار کا Book Review ملاحظہ ہو۔

"DAWN FRIDAY, FEBRUARY 17, 1995

# The universe: Fantastic calculations

**By Sibtul Hasan Hazeen**

QURAN AUR KAINAT by Haji Ghulam Hasan, Published by Jang Publishers, 336 pp — Rs 300/-.

The author has painstakingly tried to explain the just and balanced system in the universe created by Almighty God, quoting a vast number of verses from the holy Quran, giving their English translation as well.

He has divided the book into 10 chapters, the first one dealing more elaborately with earth, the vast natural bounties in it for human welfare, etc., which makes a fascinating reading. The other 7 chapters relate to the universe rotating around one centre; the day of resurrection (ch. 2 &. 8); the soul; the angels; nothing is hidden from God; Almighty God is the light of the heavens and the earth.

In chapter 9 the author has made some fantastic calculations, taking a clue from a verse of the holy Quran that '... a day with Allah is as a thousand years of what ye reckon' (22: 47), estimating the throne ('arsh') to be a thousand light years away, with a diameter of approximately 31.67 billion miles! He suggests (p. 218) that the astronomers may verify it with the latest equipment. Since the astronomers do not claim to know anything

about the throne ('arsh'), how are they going to verify the above claim?

In chapter 10 the author claims to have discovered another planet 'Al-Hasan' above Pluto and has modified the surface gravity of different planets 'to maintain balance' (p.252-D). Here he assumes the planets as the seven skies above earth', mentioned in the holy Quran. Since there are only six planets above the earth, he assumes the seventh. Yet, in these assumptions, he has completely ignored the galaxies, the billions of stars, their purpose, etc.

Haji Ghulam Hasan is a retired Structural Engineer and has studied astronomy on his own. In the book he claims to have made 15 different discoveries in the universe indicating even the location of hell and paradise etc. The wild calculations and claims made by him in chapters 9 and 10 are debatable. From religious point of view, not to quote even a single 'hadith' of the holy Prophet (PBUH) or any other Islamic authority about the throne ('arsh') or the paradise or hell etc., is very surprising indeed.

It is hoped that while revising the book he would give serious consideration to some of the points made above.

The printing and get up of the book is good.

ماہرین فلکیات اس بات پر متفق ہیں کہ ہمارا نظام شمس ہماری گلیکسی Galaxy یا کہکشاں کا حصہ ہے۔ ماہرین کے مطابق اس گلیکسی کی لمبائی (Diameter of Disc) ایک لاکھ نوری سال ہے (1,00,000 Light Year) اور اس کی درمیان میں کل موٹائی (قطر) 20 ہزار نوری سال (20,000 Light Years) ہے اور یہ اپنے مرکز کے گرد گردش Rotate کرتی ہے۔ اس کی لمبائی میں متوازن شکل (Side view) Fig 2 میں ملاحظہ ہو اور یہ Disc کی مانند ہے۔

لمبائی میں گلیکسی کناروں کی طرف باریک ہوتی جاتی ہے۔ ماہرین کے مطابق گلیکسی کے مرکز سے کوئی تیس ہزار (30000 Light Years) کے فاصلہ پر ہمارا سوج واقع ہے دوسرے لفظوں میں مرکز سے کوئی 3/5 فاصلہ پر (50000 x 3/5 = 30000) سورج واقع ہے جو کہ گلیکسی کے مرکز کے گرد گردش کر رہا ہے اور اس کے مرکز کے گرد ایک چکر 220 ملین یا 22 کروڑ سال میں مکمل کرتا ہے۔ سورج کی گردش کی رفتار 220 کلومیٹر یا 136 میل فی سیکنڈ ہے (ملاحظہ ہو Encyclopedia Britinica بر صفحہ کتاب 288)۔ اس حساب سے سورج کا اس کے محور سے فاصلہ یعنی گلیکسی کے مرکز سے فاصلہ تقریباً 25000 نوری سال (25000 Light Years) بنتا ہے۔ اس کی Calculation یا حساب اس طرح سے ہے۔

SIDE VIEW OF OUR GALAXY




Fig. 2

Fig. 3






SECTIONAL EDGE-ON VIEW OF OUR GALAXY
SHOWING LOCATION OF THE ARSH AND MODIFIED POSITION OF SUN

SCALE : 1" = 2000 light years

0.00384 light years

SCALE : 1" = 2000 light years

Fig. 3-A




SECTIONAL EDGE-ON VIEW OF OUR GALAXY
SHOWING LOCATION OF THE ARSH AND MODIFIED POSITION OF SUN

SCALE : 1" = 2000 light years

$$2\pi r = \text{Circumference}$$

$$2\pi r = 22{,}00{,}00{,}000 \times 365 \times 24 \times 60 \times 60 \times 136$$

$$\text{Radious } r = \frac{22{,}00{,}00{,}000 \times 365 \times 24 \times 60 \times 60 \times 136}{2 \times 3.1416 \times 1{,}86{,}000 \times 60 \times 60 \times 24 \times 365} = 25{,}601 \text{ light year}$$

$$\text{Say } r = 25{,}000 \text{ light year}$$

اس کا مطلب یہ ہوا کہ گلیکسی کے مرکز سے سورج کا فاصلہ سائنس دانوں کے مطابق پچیس یا تیس ہزار نوری سال کے قریب ہے۔ سائنسدان یہ فاصلہ موٹے لفظوں میں 30 ہزار نوری سال تصور کرتے ہیں۔ لہٰذا اب یہ بات یقینی ہے کہ سورج کی گردش ہماری گلیکسی کے مرکز کے گرد ہے یعنی اس مرکز پر Rotate کرتی ہے۔ سائنس دان اس مرکز کو خیالی مگر زبردست طاقت سے بھرپور تصور کرتے ہیں۔ وہ اس مرکز پر کوئی وضاحت نہیں کر سکے کہ یہ مرکز کیا ہے جس کے گرد سورج گردش کر رہا ہے وہ اس مرکز کی طاقت یعنی کشش ثقل Gravity کو بیان کرنے سے قاصر ہیں۔

گلیکسی کے ابھرے ہوئے درمیانی حصہ کی موٹائی (قطر) 20 ہزار نوری سال 20000 Light Years ہے اور گلیکسی کی بیرونی حد پر ستاروں کی تہہ کی موٹائی Thickness کوئی 1000 تا 1500 نوری سال ہے۔ دوسرے لفظوں میں گلیکسی کا درمیانی حصہ خلا ہے یعنی Space ہے اور اس خلا کا اندرونی قطر Diameter یا اس کی اندرونی وسعت تقریباً 18000 نوری سال کے قریب ہے (18000 = 2000 - 20000) جس میں ہم اپنا سورج دیکھتے ہیں یا ہماری زمین سورج کے گرد معروف گردش ہے۔ اس طرح سے گلیکسی کے مرکز سے گلیکسی کے ستاروں کی اندرونی حد تقریباً 9000 نوری سال ہے۔ ہماری زمین چونکہ کہکشاں کے مرکز کے قریب ہے اس لئے ہم کہکشاں یا Galaxy کے ستاروں کو تقریباً نو ہزار نوری سال 9000 Light Years کے فاصلہ پر ظاہری نظر سے دیکھتے ہیں۔

اس کی وضاحت کے لئے سکیچ Fig 3 ملاحظہ فرمائیں جو کہ گلیکسی کا Side کے رخ Sectional View ظاہر کرتا ہے جس میں مصنف کی Calculation کے مطابق سورج کی Location سکیل Scale کی رو سے عرش کے قریب واقع نظر آتی ہے یعنی عرش سے ایک ہزار نوری سال کے فاصلہ پر۔ حساب فاصلہ کتاب کے صفحہ 225 پر ملاحظہ ہو۔

کتاب کے صفحہ 231، 232، 273 پر درج قرآنی آیات ملاحظہ ہوں جن کے مطابق سورج چاند ستارے پہاڑ درخت جانور اور بہت سے انسان خدا کو سجدہ کرتے ہیں یعنی اللہ تعالیٰ کے عرش کی طرف جھکتے ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ عرش پر قائم ہے (ملاحظہ ہو صفحہ 228 تا 256)

نیز سورہ رحمان کی آیات 5، 6 صفحہ کتاب ہٰذا 272 پر ملاحظہ ہوں جن کے مطابق سورج چاند ستارے حساب سے بنائے گئے ہیں اور اللہ تعالیٰ کو سجدہ کرتے ہیں۔ اس طرح سورج کی گردش بڑے حساب سے مرکز نور یعنی عرش کے گرد ہے اور یہ عرش عظیم ہماری گلیکسی کے مرکز میں واقع ہے جس کو سائنس دان نہ سمجھ سکے کہ وہ مرکز کیا ہے جس کے گرد سورج گردش کر رہا ہے یا تمام کائنات گردش کر رہی ہے۔ یہ تو ہمیں قرآن نے بتایا ہے کہ سورج، چاند، ستارے وغیرہ سب اللہ تعالیٰ کی طرف جھکتے ہیں۔ دوسرے لفظوں میں اللہ تعالیٰ کے عرش کی طرف جھکتے ہیں یا اس کے گرد جھکتے ہیں جہاں اللہ تعالیٰ برقرار ہے اور یہ عرش یا مرکز نور جو کہ ہماری گلیکسی یا کہکشاں

کے مرکز میں واقع ہے ساکن ہے یا معلق ہے اور چمکدار ستارے کی مانند ہے (ملاحظہ ہو صفحہ کتاب 228، 303) اوپر حوالہ دی گئی آیات درج ذیل ہیں۔

تَنْزِيلًا مِمَّنْ خَلَقَ الْأَرْضَ وَالسَّمٰوٰتِ الْعُلَى ۝٤
الرَّحْمٰنُ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى ۝٥
(پ ۱۶ طٰہٰ آیت ۴، ۵)

یہ اس ذات کا اتارا ہوا ہے جس نے زمین اور اونچے اونچے آسمان بنائے ۝۴
(یعنی خدائے) رحمٰن جس نے عرش پر قرار پکڑا ۝۵
طٰہٰ ۲۰

4. A revelation from Him Who created the earth and the high heavens,
5. The Beneficent One, Who is established on the Throne.

(XX - Ta Ha

وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا لٰعِبِينَ ۝٣٨
مَا خَلَقْنٰهُمَآ إِلَّا بِالْحَقِّ وَلٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ۝٣٩
(پ ۲۵ دخان ۳۸-۳۹)

اور ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان میں ہے ان کو کھیلتے ہوئے نہیں بنایا ۝۳۸
ان کو ہم نے تدبیر سے پیدا کیا ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ۝۳۹
الدخان ۴۴

38. And We created not the heavens and the earth, and all that is between them, in play.
39. We created them not save with truth; but most of them know not.

(XLIV - Smoke

وَهُوَ الَّذِي خَلَقَ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ كُلٌّ فِي فَلَكٍ يَسْبَحُونَ ۝٣٣

اور وہی تو ہے جس نے رات اور دن اور سورج اور چاند کو بنایا (یہ سب) یعنی سورج اور چاند اور ستارے آسمان میں اس طرح چلتے ہیں گویا تیرتے ہیں ۝۳۳

33. And He it is Who created the night and the day, and the sun and the moon. They float, each in an orbit.

لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ أَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَلٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ ۝٥٧
(پ ۲۴ مومن ۵۷)

آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا لوگوں کے پیدا کرنے کی نسبت بڑا (کام) ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ۝۵۷
المومن ۴۰

57. Assuredly the creation of the heavens and the earth is greater than the creation of mankind; but most of mankind know not.

(XL - The Believer

الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ۝٥
وَالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدَانِ ۝٦
(پ ۲۷ رحمٰن ۵-۶)

سورج اور چاند ایک حساب مقرر سے چل رہے ہیں ۝۵
اور بوٹیاں اور درخت سجدہ کر رہے ہیں ۝۶
الرحمٰن ۵۵

5. The sun and the moon are made punctual.
6. The stars and the trees adore.

(LV - The Beneficient

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللّٰهَ يَسْجُدُ لَهُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْأَرْضِ وَالشَّمْسُ وَالْقَمَرُ وَالنُّجُومُ وَالْجِبَالُ وَالشَّجَرُ وَالدَّوَابُّ وَكَثِيرٌ مِنَ النَّاسِ ۖ وَكَثِيرٌ حَقَّ عَلَيْهِ الْعَذَابُ ۗ وَمَنْ يُهِنِ اللّٰهُ فَمَا لَهُ مِنْ مُكْرِمٍ ۚ إِنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يَشَاءُ ۝١٨
(پ ۱۷ حج ۱۸)

کیا تم نے نہیں دیکھا کہ جو (مخلوق) آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے اور سورج اور چاند اور ستارے اور پہاڑ اور درخت اور چار پائے اور بہت سے انسان خدا کو سجدہ کرتے ہیں۔ اور بہت سے ایسے ہیں جن پر عذاب ثابت ہو چکا ہے اور جس شخص کو خدا ذلیل کرے اسکو کوئی عزت دینے والا نہیں بے شک خدا جو چاہتا ہے کرتا ہے ۝۱۸
الحج ۲۲

18. Hast thou not seen that unto Allah payeth adoration whosoever is in the heavens and whosoever is in the earth, and the sun, and the moon, and the stars, and the hills, and the trees, and the beasts, and many of mankind, while there are many unto whom the doom is justly due. He whom Allah scorneth, there is none to give him honour. Lo! Allah doth what He will.

(XXII - The Pilgrimage

لہٰذا اب کوئی شک شبہ والی بات نہیں رہی کہ عرش کی Location ہماری گلیکسی یا کہکشاں کے مرکز میں ہے۔ جس کے گرد ہمارا سورج گردش کر رہا ہے اور اس کہکشاں یا گلیکسی کو ہم اپنے اوپر دیکھتے ہیں۔ دوسرے لفظوں میں عرش ہمارے اوپر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے کائنات میں اپنے مقام کی ایک مثال دے کر وضاحت کر دی ہے۔ (ملاحظہ ہو سورہ نور آیت 35 بر صفحہ 232)

ہماری زمین چونکہ عرش سے 1000 ایک ہزار نوری سال کے فاصلہ پر واقع ہے اس لئے ہم گلیکسی کے مرکز سے اس کی اندرونی حد (Limit) پر ستارے ظاہری نظر سے دیکھ رہے ہیں جن کا زمین سے فاصلہ تقریباً نو ہزار نوری سال ہے اور یہ نو ہزار 9000 نوری سال کا خلا یا Space ہم زمین سے یا گلیکسی کے مرکز سے دیکھتے ہیں۔ خلا یا Space کی کل وسعت یا قطر تقریباً 18 ہزار نوری سال ہے اس طرح عرش کے مرکز سے گلیکسی کی اندرونی حد Internal Limit تک فاصلہ 9 ہزار نوری سال بنا یعنی عرش سے بھی ہم ستارے ایسے ہی دیکھیں گے جیسا کہ ہم زمین سے دیکھتے ہیں (ملاحظہ ہو صفحہ 228)

اللہ تعالیٰ نے قرآن کی سورہ نور آیت 35 میں کائنات میں اپنے مقام کی وضاحت کے سلسلہ میں ایک مثال دی ہے۔ مثال ملاحظہ ہو۔ اور اس کی تشریح کتاب کے صفحہ 303 پر ملاحظہ ہو جس کو یہاں درج کیا جاتا ہے۔

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مَثَلُ نُوْرِهٖ
كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ اَلْمِصْبَاحُ فِيْ
زُجَاجَةٍ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ
يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ
وَّلَا غَرْبِيَّةٍ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْٓءُ وَلَوْ لَمْ
تَمْسَسْهُ نَارٌ نُوْرٌ عَلٰى نُوْرٍ يَهْدِي اللّٰهُ
لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ
لِلنَّاسِ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ٣٥

(پ ١٨ نور ٣٥

خدا آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ اُس کے نور کی مثال
ایسی ہے کہ گویا ایک طاق ہے جس میں چراغ ہے۔ اور چراغ
ایک قندیل میں ہے اور قندیل (ایسی صاف شفاف ہے کہ) گویا موتی
کا سا چمکتا ہوا تارا ہے۔ اسمیں ایک مبارک درخت کا تیل جلایا جاتا ہے
(یعنی) زیتون کہ نہ مشرق کی طرف ہے نہ مغرب کی طرف (ایسا معلوم
ہوتا ہے کہ) اس کا تیل خواہ آگ اسے نہ بھی چھوئے جلنے کو تیار ہے (بڑی)
روشنی پر روشنی (ہو رہی ہے) خدا اپنے نور سے جسکو چاہتا ہے سیدھی راہ دکھاتا ہے
اور خدا جو مثالیں بیان فرماتا ہے تو لوگوں کے سمجھانے کے لئے اور خدا ہر چیز سے واقف ہے ٣٥

النور ٢٤

35. Allah is the Light of the heavens and the earth. The similitude of His light is as a niche wherein is a lamp. The lamp is in a glass. The glass is as it were a shining star. (This lamp is) kindled from a blessed tree, an olive neither of the East nor of the West, whose oil would almost glow forth (of itself) though no fire touched it. Light upon light, Allah guideth unto His light whom He will. And Allah speaketh to mankind in allegories, for Allah is Knower of all things.

(XXIV - Light

(ا) اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے

(ا) اللہ کائنات کی زندگی اور روشنی ہے۔ ہر چیز کی زندگی اور قوت اللہ تعالیٰ کی موجودگی سے ہے۔

**مثال کے الفاظ (ترجمہ)**

(۱) اللہ کے نور کی مثال کہ گویا ایک (Niche)طاق ہے۔

(۲) جس میں چراغ ہے۔

(۳) چراغ ایک قندیل میں ہے

(۴) قندیل کہ گویا موتی کا سا چمکتا ہوا تارا ہے۔

(۵) اس میں ایک مبارک درخت کا تیل زیتون جلایا جاتا ہے کہ نہ مشرق کی طرف ہے نہ مغرب کی طرف۔

(۶) اس کا تیل خواہ آگ اسے نہ بھی چھوئے جلنے کو تیار ہے روشنی پر روشنی ہے۔

**مثال کی تشریح**

(۱) طاق کے لفظ کی محدود کائنات سے تشبیہ ہے۔

(۲) چراغ سے مراد چمکتا ہوا اللہ تعالیٰ کا نور ہے جو کائنات میں ہر جگہ روشنی دیتا ہے اس کے نور سے کائنات میں ہر جگہ زندگی ہے۔ نور ہے۔

(۳) قندیل سے مراد عرش ہے۔ جو نور سے بھرپور ہے۔

(۴) چمکتا ہوا تارا صاف شفاف Transparent عرش کو واضح کرتا ہے۔

(۵) یعنی چراغ کائنات میں معلق ہے بوجہ مرکز میں ہونے کے لہٰذا اس کی کوئی اطراف نہیں۔

(۶) یعنی اس چراغ کو براہ راست کوئی آگ نہیں چھوتی بلکہ اس چراغ کی اپنی روشنی ہے قوت ہے کسی کی مدد کی ضرورت نہیں اور روشنی پر روشنی ہو رہی ہے یعنی اللہ تعالیٰ کے نور سے کائنات میں ہر طرف روشنی ہے زندگی ہے دوسرے لفظوں میں اللہ ہی آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔

اس مثال سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کا عرش کائنات کے مرکز میں معلق یا ساکن ہے اور چمکتے ہوئے ستارہ کی مانند ہے جس کی کوئی اطراف نہیں کیونکہ مرکز میں کسی چیز کی Location کی کوئی اطراف نہیں ہوتیں۔ اس طرح سے عرش کی Location کائنات کے مرکز میں ہے یا کائنات کے مرکز میں معلق ہے۔

## عرش کے محل وقوع کے سلسلہ میں ایک اور ثبوت ملاحظہ ہو

اوپر کی بیان کردہ سورہ حج آیت 18 سورہ رحمان آیات 5، 6 سے واضح ہے کہ سورج، چاند، ستارے، پہاڑ، درخت، جانور اور بہت سے انسان (زمین کی مخلوق) اللہ تعالیٰ کے عرش کی طرف جھکتے ہیں (بالواسطہ یا بلاواسطہ) جس سے ہم یہ نتیجہ اخذ کرسکتے ہیں کہ کائنات کے تمام ستارے بشمول کہکشائیں Galaxies عرش کی طرف جھکتی ہیں دوسرے لفظوں میں یہ عرش کے گرد گردش کر رہے ہیں بوجہ عرش کی کشش ثقل کے۔ (ملاحظہ ہوں Calculations صفحہ 316 تا 320)۔ اب اس مرکز کو معلوم کرنے کے واسطے ہمارے پاس ایک اور طریقہ ہے کہ ہماری گلیکسی یا کہکشاں سے باہر بہت دوری پر جو ستارے اور کہکشائیں ہیں وہ ہمیں کائنات کے مرکز یا عرش کی Location معلوم کرنے میں بہت معاون ثابت ہو سکتی ہیں۔ جو ستارے عرش سے یعنی گلیکسی کے مرکز سے بہت دور فاصلہ پر واقع ہیں ان کی گردش کی رفتار

دوربین Telescope کے ذریعہ مشاہدہ میں بہت تیز نظر آئے گی اور جو ستارے عرش کے مرکز کے نزدیک واقع ہیں ان کی رفتار مشاہدہ میں کم نظر آئے گی۔ اس کی مثال سائیکل کے پہیہ کی سی ہے کہ جب اسے گھمایا جائے تو رم Rim کی رفتار تیز نظر آئیگی اور ایکسل Axle کی رفتار کم یا سست نظر آئی گی۔ لہٰذا ماہرین فلکیات دوری پر واقع ستارہ یا گلیکسی (as a whole) کا مشاہدہ کر کے نزدیکی پر واقع ستاروں یا Galaxies کی لائنوں کو ملائیں تو یہ لائنیں ایک مرکز پر جمع ہو جائیں گی اس طرح کئی بار مشق یا Exercise کر کے بہت سے ستاروں اور Galaxies کی لائنیں آپس میں ملائیں تو تمام لائنیں ایک نقطہ پر Converge ہو جائیں گی یعنی یہ تمام لائنیں ایک نقطہ پر جمع ہوں گی۔ یہی مرکز عرش ہے جو چمکدار ستارہ کی مانند ہے۔ نتیجتاً یہ تمام لائنیں ہماری کہکشاں Galaxy کے مرکز پر Converge ہوں گی جیسا کہ Fig 3 میں باریک دانے دار لائینوں سے ظاہر کی گئیں ہیں۔ اس کی ایک واضح مثال اور ثبوت Fig 4 میں ملاحظہ ہو۔

مصنف کے اخذ کردہ Ascending Order formula کی مدد سے کئی کھرب میل دور یا کئی کھرب نوری سال دور ستاروں کی گردش کی رفتار معلوم ہو سکتی ہے۔ اور اگر ستاروں کی رفتار دوربین Telescope کے ذریعہ معلوم ہو تو ستاروں کا زمین سے فاصلہ معلوم ہو سکتا

DIAGRAM SHOWING MEETING LINES OF GLOBULAR STARS CONVERGING AT THE CENTER OF GALAXY WHERE ARSH IS LOCATED




Fig. 4

Note: The photocopy of galaxy and globular stars is taken from the book "The Simple Astronomy" available in the British Council Library, Lahore.

# TABLE SHOWING VELOCITY OF STARS AND GALAXIES REQUIRED TO REVOLVE AROUND THE ARSH OR NUCLEUS OF OUR GALAXY AT VARIOUS DISTANCES

| Distance in words (Light Years) | Value of $r_2$ in light years: Exponential form | Value of $r_2$ in light years: Decimal form | Required velocity of star or galaxy using formula $V_s = \sqrt{\frac{r_1}{r_2}} \times 136$ (miles/sec) |
|---|---|---|---|
| One Thousand | $1 \times 10^3$ | 1,000 | 136 |
| Ten Million | $1 \times 10^7$ | 10,000,000 | 1.36 |
| One Billion | $1 \times 10^9$ | 1,000,000,000 | 0.136 |
| Hundred Billlon | $1 \times 10^{11}$ | 100,000,000,000 | 0.0136 |
| Ten Trillion | $1 \times 10^{13}$ | 10,000,000,000,000 | 0.00136 |
| One Thousand Trillion | $1 \times 10^{15}$ | 1,000,000,000,000,000 | 0.000136 |
| Hundred Thousand Trillion | $1 \times 10^{17}$ | 100,000,000,000,000,000 | 0.0000136 |

In the above formula,

$V_s$ = Required velocity of a star or galaxy (as a whole) revolving around the center of our galaxy or around the Arsh in miles/sec.

$r_1$ = 1000 light year i.e distance of Sun from nucleus.

$r_2$ = Distance of a star or galaxy (as a whole) from the Earth in light years.

136 = Velocity of Sun around Arsh at a distance of 1000 light year in miles/sec (Constant value).

ہے۔ یہ فارمولا ماہرین فلکیات کی معلوم کی گئی سورج کی رفتار 220 کلو میٹر فی سیکنڈ یا 136 میل فی سیکنڈ کے حساب سے بنایا گیا ہے۔
اگر مستقبل میں ماہرین فلکیات تحقیق کے نتیجہ میں اس رفتار میں تبدیلی کرنا چاہیں تو فارمولا میں بھی اس کے مطابق تبدیلی کر کے نتیجہ اخذ کیا جا سکتا ہے۔

فارمولا یہ ہے

**ASCENDING ORDER FORMULA**

Applicable for finding the velocity of star and galaxies ascending away from Sun.
(Derived by the author)

$$Vs = \sqrt{\frac{r_1}{r_2}} \times 136$$

where

| | | |
|---|---|---|
| Vs | = | Required velocity of a star or galaxy (as a whole) revolving around the centre of our galaxy or around the Arsh in miles/sec. |
| $r_1$ | = | Distance of Sun from Arsh i.e from the center of our galaxy 1000 light years. |
| $r_2$ | = | Distance of a star or galaxy (as a whole) from the Earth in light years. |
| 136 | = | Velocity of Sun around Arsh at a distance of 1000 light year in miles/sec (Constant value). |

Example:

To find the velocity of a star or galaxy located at a distance of 10 trillion light years from the Earth.

By inserting the relevant values in the above formula,

$$Vs = \sqrt{\frac{r_1}{r_2}} \times 136$$

$$= \sqrt{\frac{1,000}{1,00,00,00,00,00,000}} \times 136 = 0.00136 \text{ miles/sec}$$

اس سلسلہ میں صفحہ متصل پر چارٹ تیار کیا گیا ہے جو کہ ملاحظہ ہو۔

## واقعہ معراج شریف

نقشہ 3 Fig پر سورج اور عرش کی Location جو دکھائی گئی ہے اس سے صاف ظاہر ہے کہ سورج عرش کے نزدیک ترین واقع ہے چونکہ ہماری زمین سورج کے گرد 9 کروڑ 30 لاکھ میل (0.0000158 نوری سال) کے فاصلہ پر گردش کر رہی ہے اس لئے سورج اور زمین کے مابین سکیل کی رو سے یہ فاصلہ نہ ہونے کے برابر ہے۔ دوسرے لفظوں میں زمین اور سورج کی Location کو نقشہ پر ایک نکتہ Point Pin سے ہی ظاہر کیا جا سکتا ہے کیونکہ تمام نظام شمسی Solar System قلم کے ایک نقطہ کے اندر ہی سما جاتا ہے اور اس سکیل کی رو سے سورج یا زمین سے عرش کا فاصلہ عرش کے نزدیک ہی دکھائی دیتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ کائنات میں ہماری زمین عرش کے نزدیک واقع ہے۔ عرش کے نزدیک ترین پہلے نمبر پر جنت Paradise ہے اور دوسرے نمبر پر ہماری زمین ہے۔

پیغمبر اسلام حضرت محمدؐ (ﷺ) فرشتہ جبرئیل کے ہمراہ زمین سے عرش پر گئے جس کو واقعہ معراج کہتے ہیں۔ قرآن میں بھی اس کا ذکر سورہ بنی اسرائیل آیت 1 میں واضح ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے بعض پیغمبروں سے ملاقات کی مثلاً حضرت ابراہیمؑ اور حضرت موسیٰ علیہ السلام سے زمین پر ملاقات کی مگر پیغمبر اسلام حضرت محمدؐ (ﷺ) کو عرش پر بلا کر ان سے ملاقات کی اور ہدایات سے نوازا۔ پانچ وقت کی نمازیں فرض کیں۔ نیز راستے میں آسمانوں Planets or Heavens میں اپنے عجائبات دکھائے۔ یہ سب اللہ تعالیٰ کا معجزہ تھا کہ اس نے اپنے پیغمبر کو اپنے پاس بلایا اور لوگوں کی رہنمائی کے لئے واضح ہدایات دیں۔ سیرت رسولؐ پر کتب میں اس واقعہ کا تفصیل سے ذکر ہے۔ یہ واقعہ شہر مکہ میں آدھی رات کے وقت ظہور پذیر ہوا۔ مفسرین کے مطابق حضور علیہ السلام عرش پر کچھ مدت رہے اور جب واپس تشریف لائے تو بستر بھی گرم تھا۔ وضو کا پانی بھی بہہ رہا تھا اور دروازہ کی کنڈی بھی ہل رہی تھی۔ یہ اس زمانہ کی بات ہے جب کوئی شخص اس بات پر یقین نہیں کرتا تھا سوائے مومنین کے کیونکہ حضور نے صبح کو جب یہ واقعہ لوگوں کو بیان کیا تو صرف چند لوگوں کے سوا کسی نے اس پر یقین نہ کیا کیونکہ یہ بات ان کے عقل و فہم میں نہیں آ سکتی تھی۔ آج کی دنیا میں سائنس نے اتنی ترقی کر لی ہے کہ پرانے زمانہ کے لوگوں کے ذہن میں بھی موجودہ ایجادات نہیں آ سکتی تھیں۔

جیسا کہ کتاب کے صفحہ 222 پر سورۃ حج آیت 47 میں بیان کیا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک دن ہماری دنیا کے ایک ہزار سال کے برابر ہے۔ اس آیت کی روشنی میں زمین سے عرش تک کے فاصلہ کا حساب نکالا گیا ہے۔ حساب صفحہ 225 پر ملاحظہ ہو۔ اس سے ظاہر ہے کہ عرش پر اللہ تعالیٰ کا ایک دن دنیا کے ایک ہزار سال کے برابر ہے اس طرح اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک گھنٹہ کا وقت ہماری دنیا کے تقریباً 42 سال کے برابر بنا۔ اس حساب سے ایک منٹ کا وقت تقریباً 8 ماہ کا عرصہ بنا۔ ڈایا گرام بر صفحہ 227 سے ظاہر ہے کہ عرش کے مرکز میں Time and Space صفر یعنی Zero ہے۔

اس واقعہ کو بیان کرنا اس لئے ضروری سمجھا گیا تاکہ لوگوں پر واضح ہو جائے کہ عرش ہی زمین سے نزدیک ترین فاصلہ پر واقع ہے جیسا کہ نقشہ 3 Fig پر عرش کی پوزیشن اور سورج کی پوزیشن ظاہر کی گئی ہے۔ فرشتوں کے لئے کائنات میں ایک ہزار نوری سال کا فاصلہ طے کرنا کوئی بڑی بات نہیں ہے وہ تو کھربوں نوری سال کا فاصلہ سیکنڈوں میں طے کرتے ہیں۔ فرشتوں کی پرواز کا اندازہ آج تک انسان نہیں لگا سکا ممکن ہے مستقبل میں وہ اس پر تحقیق کر کے کوئی نتیجہ اخذ کر سکے۔ نقشہ 3 Fig سے یہ بھی واضح ہے کہ کائنات میں ستارے یا کہکشائیں کئی کھرب نوری سال دوری کے فاصلہ پر واقع ہیں اور فرشتے اللہ تعالیٰ کے حکم سے امور سرانجام دینے کے لئے وہاں پہنچ جاتے

ہیں اس کے مقابلہ میں زمین سے عرش تک اللہ تعالیٰ کے پیغمبر کو لے جانا ان کے لئے کوئی بڑی بات نہیں تھی کیونکہ زمین ہی کائنات میں دوسرے ستاروں یا کہکشاؤں کے مقابلہ میں عرش سے نزدیک ترین فاصلہ پر واقع ہے۔

## توجہ طلب نقاط

ماہرین فلکیات کے مطابق گلیکسی کے مرکز سے سورج کا فاصلہ 30 ہزار نوری سال ہے۔ اس پر مندرجہ ذیل نقاط کی روشنی میں مزید تحقیق کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔

1- گلیکسی کی شکل جو کہ Fig 3 میں دکھائی گئی ہے اس پر غور کرنے سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ سورج کی Location کو گلیکسی کے ایک لاکھ نوری سال لمبائی میں اس کے مرکز سے 3/5 حصہ پر ظاہر کیا گیا ہے۔ دوسرے لفظوں میں سورج کا فاصلہ گلیکسی کے مرکز سے 30 ہزار نوری سال پر ظاہر کیا گیا ہے جہاں گلیکسی کی موٹائی Thickness صرف 2400 نوری سال کے قریب رہ جاتی ہے اور اس موٹائی کی سنٹر لائن سے کہکشاں کے ستاروں کی بیرونی حد یا Limit صرف 1200 نوری سال کے قریب ہے جبکہ ستاروں کی تہہ کی موٹائی تقریباً ایک ہزار تا پندرہ سو نوری سال ہے اس طرح سے گلیکسی کی سنٹر لائن سے سورج یا زمین سے اوپر کہکشاں کے ستاروں کی اندرونی حد یا خلا کی اندرونی حد چند سو نوری سال ہی رہ جاتی ہے لہٰذا کہکشاں کے ستاروں کی بیرونی حد یا بلندی سورج سے صرف 1200 نوری سال ہے جبکہ کہکشاں کے مرکز میں گلوب کا قطر یا ابھرے ہوئے حصہ کا قطر 20 ہزار نوری سال ہے اور اس کے اندرونی حصہ یا خلا کی بلندی مرکز سے تقریباً 9 ہزار نوری سال بنتی ہے۔ لہٰذا یہ بات تحقیق کے قابل ہے کہ زمین سے اوپر کہکشاں کے ستاروں کی بلندی کتنی ہے۔ کیا یہ بلندی 9 یا 10 ہزار نوری سال ہے یا کہ چند سو نوری سال یعنی 1200 نوری سال ہے ( 2400 کا نصف) کیونکہ نقشہ اسکیچ میں جہاں سورج کی پوزیشن دکھائی گئی ہے وہاں گلیکسی کی کل موٹائی Thickness 2400 نوری سال کے قریب ہے اور اس کی سنٹر لائن سے جہاں سورج دکھایا گیا ہے۔ کہکشاں کے ستاروں کی بیرونی حد 1200 نوری سال کے قریب ہے اس سے زیادہ دوربین میں نظر نہیں آنی چاہئے۔ اگر ماہرین فلکیات زمین سے گلیکسی کا مشاہدہ کر کے کہکشاں کے ستاروں کی بلندی 9 یا 10 ہزار نوری سال اخذ کرتے ہیں تو پھر یہ تحقیق نقشہ سکیچ سے تفاوت کرے گی کیونکہ نقشہ پر جس حصہ میں سورج ظاہر کیا گیا ہے وہاں تو کہکشاں کے ستاروں کی بیرونی حد 1200 نوری سال ہے اس طرح سے نقشہ میں سورج کی Location مشاہدہ کے برعکس ہو گی۔ دوسرے لفظوں میں زمین سے مشاہدہ دراصل کہکشاں کے سنٹرل گلوب سے ہی کیا جاتا ہے۔ بجائے اس جگہ کے کہ جہاں سورج کی Location ظاہر کی گئی ہے۔ گلیکسی کے مرکز سے 30,000 نوری سال کے فاصلہ پر کہکشاں کے ستارے صرف 1200 نوری سال کی بلندی پر نظر آنے چاہئیں بجائے 9 یا 10 ہزار نوری سال کی بلندی پر۔

مصنف کی Calculation یا حساب بسلسلہ سورج سے عرش کا فاصلہ یا گلیکسی کے مرکز سے سورج کا فاصلہ کتاب کے صفحہ 22 پر ملاحظہ ہو جس کے مطابق یہ فاصلہ ایک ہزار نوری سال اخذ کیا گیا ہے اور گلیکسی کے مرکز سے یہ فاصلہ اگر سکیل میں ظاہر کیا جائے تو سورج کی Location گلیکسی کے مرکزی گلوب کے اندر ہی رہتی ہے جہاں کہ خلا یا Space کی بلندی 9 ہزار نوری سال ہے جو کہ ستاروں کی اندرونی حد ہے۔ ستاروں کی تہہ کی موٹائی تقریباً ایک ہزار نوری سال ہے اس طرح سے ہم زمین سے ستارے 9 یا 10 ہزار نوری سال کی بلندی پر دیکھتے ہیں جیسا کہ سائنس دانوں نے یہ فاصلہ اخذ کیا ہے۔ لہٰذا

مصنف کے اخذ کردہ سورج سے عرش کا فاصلہ ایک ہزار نوری سال سکیچ پر ظاہر کرنے سے کہکشاں یا Galaxy کی بیرونی حد 10 ہزار نوری سال بنتی ہے اور سورج کا عرش یا گلیکسی کے مرکز کے گرد Orbit گلیکسی کے سنٹرل گلوب کے اندر ہی رہتا ہے اس سے باہر نہیں جاتا کیونکہ گلوب کا قطر Diameter 20 ہزار نوری سال ہے جبکہ سورج کا عرش کے گرد Orbit کا قطر صرف 2000 نوری سال ہے۔

-2 تھیوری Theory کے مطابق گلیکسی کے مرکز سے 30 ہزار نوری سال پر واقع سورج کی رفتار کس قدر درکار ہے اور ایک ہزار نوری سال کے فاصلہ پر کتنی چاہئے۔ ماہرین فلکیات کے مطابق سورج کی رفتار 136 میل فی سیکنڈ یا 220 کلومیٹر فی سیکنڈ ہے۔ Theory کے مطابق گلیکسی کے مرکز سے دور واقع مختلف ستاروں کی گردش کی درکار رفتار مشاہدہ کی رفتار سے چیک کی جائے تو حتمی نتیجہ اخذ ہو جائے گا کہ کس Gravity پر کونسی رفتار درست ہے۔ جوں جوں گلیکسی کے مرکز سے ستاروں کا فاصلہ دور ہوتا جائے گا تھیوری Theory کے مطابق درکار رفتار کم ہوتی جائے گی۔ عرش کی کشش ثقل Gravity کا حساب کتاب کے صفحہ 317 تا 320 پر ملاحظہ ہو۔ عرش کی صحیح Gravity یا کشش ثقل ہی کائنات کے تمام ستاروں کی رفتار معلوم کرنے کی بنیاد ہے اور بذریعہ جدید آلات مشاہدہ یا Observation کی اخذ کردہ رفتار کو Theory کی روشنی میں چیک کیا جائے تاکہ Theory اور مشاہداتی نتائج Compare ہو سکیں۔ دونوں نتائج ایک جیسے ہونے چاہئیں۔ کتاب کے صفحہ 262 پر دیا گیا چارٹ ملاحظہ ہو جس میں فارمولا سے اخذ کئے گئے نتائج مشاہداتی نتائج سے مطابقت رکھتے ہیں۔ نیز صفحہ 318، 319 پر عرش یا گلیکسی کے مرکز کی کشش ثقل Gravity سورج کی مختلف بلندیوں پر رفتار کے پیش نظر ملاحظہ ہو۔

مصنف کے اخذ کردہ Ascending Order Formula کے مطابق اگر گلیکسی کے مرکز سے سورج کا فاصلہ 1000 نوری سال ہو اور سورج کی رفتار 220 کلومیٹر یا 136 میل فی سیکنڈ ہو تو 30,000 نوری سال کے فاصلہ پر درکار رفتار اس طرح ہو گی۔

$$V_s \quad \sqrt{\frac{r_1}{r_2}} \times 136$$

where

$V_s$ = Required velocity of a star or galaxy (as a whole) revolving around the center of our galaxy or around the Arsh in miles/sec.

$r_1$ = Distance of Sun from Arsh i.e from the center of our galaxy 1000 light years.

$r_2$ = Distance of a star or galaxy (as a whole) from the Earth in light years.

136 = Velocity of Sun around Arsh at a distance of 1000 light year in miles/sec (Constant value).

Substituting the values, we get

$$V_s = \sqrt{\frac{1,000}{30,000}} \times 136 = 24.83 \text{ miles/sec.}$$

اگر گلیکسی کے مرکز سے سورج کا فاصلہ 30,000 نوری سال ہو اور سورج کی رفتار 136 میل فی سیکنڈ ہو تو گلیکسی کے مرکز سے 1000 نوری سال کے فاصلہ پر توازن کی درکار رفتار مصنف کے اخذ کردہ Descending Order Formula سے معلوم کرسکتے ہیں۔ رفتار اس طرح سے ہو گی۔

$$Vs = \sqrt{\frac{r_2}{r_1}} \times 136$$

$$Vs = \sqrt{\frac{30,000}{1,000}} \times 136 = 744.9 \text{ miles/sec.}$$

اس طرح ماہرین فلکیات اپنے مشاہداتی نتائج کو Theoretically چیک کرسکتے ہیں اور تفاوت دور کرسکتے ہیں۔
اوپر دی گئی تفصیل کے پیش نظر سائنس دانوں کو پرانے نظریات پر نظرثانی کر کے جدید نظریات اپنانے چاہئیں کیونکہ جدید نظریات وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ صحیح ثابت ہوں گے۔ پرانے نظریات میں تبدیلی فلکیاتی دنیا میں انقلاب لائے گی۔
آخر میں میں محترم سبط الحسن حزیں صاحب کا بے حد ممنون ہوں جنہوں نے میری توجہ گلیکسی کے اہم موضوع کی طرف دلائی اور مجھے تفصیل سے اس پر مزید انکشافات کے ساتھ روشنی ڈالنے کا موقع فراہم کیا ورنہ اس کے بغیر کتاب نامکمل رہتی اور قارئین کرام اپنے علم میں اضافہ سے محروم رہتے۔ شکریہ

مصنف

## DATA OF GREAT ARSH

| | |
|---|---|
| - Location of Arsh in the universe | A big brilliant stationary star in the center of our galaxy. |
| - Distance of Arsh from the Earth | 1000 Light Years |
| - Diameter of Azeem Arsh | 32 Billion Miles Approx. |
| - Gravity of Arsh | 2200 Feet/Sec$^2$ |
| - Shape of Arsh | Spherical |
| - Constitution of Arsh | Light upon Light (Noor) |

باب ۱۰

# قرآن

آج سے چودہ سو سال پہلے جب قرآن نازل ہوا تھا تو اس زمانے کے لوگ فلکیات کا اتنا علم نہ رکھتے تھے جتنا کہ آجکل کے سائنسدان رکھتے ہیں۔ جتنا بڑا کوئی عالم یا سائنسدان ہو گا وہ اتنا ہی زیادہ قرآن کو سمجھے گا اور اس سے علم حاصل کرے گا۔ یہ قرآن خالق کائنات اللہ تعالیٰ نے نازل فرمایا ہے یعنی وہ اللہ جس نے سب چیزیں پیدا کیں اور جس کو کائنات میں ہر چیز کا علم ہے جیسا کہ قرآن کی بہت سی آیات سے عیاں ہے۔ خالق کائنات سے زیادہ زمین و آسمان پر اور قیامت پر کون روشنی ڈال سکتا ہے یہ انسان کے بس کی بات نہیں ہے یہ انسان کی عقل سے بعید ہے کہ قرآن جیسی روشنی کائنات پر ڈالے۔ قرآن میں اللہ تعالیٰ نے انسانوں اور جنوں کو چیلنج کیا ہے کہ وہ قرآن جیسی ایک سورت تو بنا لائیں چاہے دونوں اکٹھے ہو جائیں تب بھی نہ بنا سکیں گے اور چودہ سو سال سے آج تک اور قیامت تک اللہ تعالیٰ کا یہ چیلنج انسانوں اور جنوں دونو قوموں کو ہے مگر دونو قومیں اس سلسلہ میں بے بس ہیں۔ یہ قرآن کی حقانیت ہے کہ آج کا انسان بھی اس سے علم حاصل کرتا ہے اور آئندہ بھی کرتا رہے گا۔ یہ قرآن ہر دور کے لئے ہے لوگوں کے لئے ہدایت کا منبع ہے۔ روشنی ہے۔ یہ لوگوں کے نام خدا کا پیغام ہے۔ اللہ تعالیٰ کا انسانوں اور جنوں کو چیلنج کے سلسلہ میں چند آیات ملاحظہ ہوں۔

## قرآن کا انسانوں اور جنوں کو چیلنج اور قرآن خدا کا کلام ہے۔

وَاِنْ كُنْتُمْ فِىْ رَيْبٍ مِّمَّا نَزَّلْنَا
عَلٰى عَبْدِنَا فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ مِّنْ
مِّثْلِهٖ ۖ وَادْعُوْا شُهَدَآءَكُمْ مِّنْ

اور اگر تم کو اس (کتاب) میں جو ہم نے اپنے بندے (محمد عربی) پر نازل فرمائی ہے کچھ شک ہو تو اسی طرح کی ایک سورت تم بھی بنا لاؤ اور خدا کے سوا جو تمہارے

23. And if ye are in doubt concerning that which We reveal unto Our slave[3] (Muhammad), then produce a sūrah of the like thereof, and

دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿٢٣﴾
فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا فَاتَّقُوا
النَّارَ الَّتِيْ وَقُوْدُهَا النَّاسُ وَ
الْحِجَارَةُ ۖ اُعِدَّتْ لِلْكٰفِرِيْنَ ﴿٢٤﴾

(پ ۱ بقرہ ۲۳-۲۴)

مددگار ہوں اُن کو بھی بلالو اگر تم سچے ہو ﴿۲۳﴾

لیکن اگر (ایسا) نہ کرسکو اور ہرگز نہیں کرسکو گے تو
اُس آگ سے ڈرو جس کا ایندھن آدمی اور پتھر ہونگے
(اور جو) کافروں کیلئے تیار کی گئی ہے ﴿۲۴﴾

البقرۃ ۲

call your witnesses beside Allah if ye are truthful.

24. And if ye do it not—and ye can never do it—then guard yourselves against the fire prepared for disbelievers, whose fuel is of men and stones.

(II - The Cow

وَمَا كَانَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ اَنْ يُّفْتَرٰى مِنْ
دُوْنِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ تَصْدِيْقَ الَّذِيْ
بَيْنَ يَدَيْهِ وَتَفْصِيْلَ الْكِتٰبِ
لَا رَيْبَ فِيْهِ مِنْ رَّبِّ
الْعٰلَمِيْنَ ﴿٣٧﴾

اور یہ قرآن ایسا نہیں کہ خدا کے سوا کوئی اس کو اپنی طرف
سے بنالائے۔ ہاں (ہاں یہ خدا کا کلام ہے) جو (کتابیں) اس
سے پہلے (کی) ہیں۔ اُن کی تصدیق کرتا ہے اور اُنہی کتابوں کی
(اس میں) تفصیل ہے اس میں کچھ شک نہیں (کہ یہ) رب العالمین
کی طرف سے (نازل ہوا) ہے ﴿۳۷﴾

37. And this Qur'ân is not such as could ever be invented despite of Allah; but it is a confirmation of that which was before it and an exposition of that which is decreed for mankind—Therein is no doubt—from the Lord of the Worlds.

اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ۗ قُلْ فَاْتُوْا بِسُوْرَةٍ
مِّثْلِهٖ وَادْعُوْا مَنِ اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ دُوْنِ
اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿٣٨﴾

(پ ۱۱ یونس ۳۷-۳۸)

کیا یہ لوگ کہتے ہیں کہ پیغمبر نے اس کو اپنی طرف سے بنالیا
ہے کہہ دو کہ اگر سچے ہو تو تم بھی اس طرح کی ایک سورت بنالاؤ
اور خدا کے سوا جن کو تم بلاسکو بلا بھی لو ﴿۳۸﴾

یونس ۱۰

38. Or say they: He hath invented it? Say: Then bring a sûrah like unto it, and call (for help) on all ye can besides Allah, if ye are truthful.

(X - Jonah

اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ۗ قُلْ فَاْتُوْا بِعَشْرِ
سُوَرٍ مِّثْلِهٖ مُفْتَرَيٰتٍ وَّادْعُوْا مَنِ
اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿١٣﴾
فَاِلَّمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَكُمْ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَآ
اُنْزِلَ بِعِلْمِ اللّٰهِ وَاَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ
فَهَلْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿١٤﴾

(پ ۱۲ ھود ۱۳-۱۴)

یہ کیا کہتے ہیں کہ اس نے قرآن از خود بنالیا ہے کہہ دو کہ اگر
سچے ہو تو تم بھی ایسی دس سورتیں بنالاؤ اور خدا کے سوا جس
جس کو بلاسکتے ہو بلا بھی لو ﴿۱۳﴾
اگر وہ تمہاری بات قبول نہ کریں تو جان لو کہ وہ خدا کے
علم سے اُترا ہے اور یہ کہ اس کے سوا کوئی معبود نہیں تو
تمہیں بھی اسلام لے آنا چاہیے ﴿۱۴﴾

ھود ۱۱

13. Or they say: He hath invented it. Say: Then bring ten sûrahs, the like thereof, invented, and call on everyone ye can beside Allah, if ye are truthful!

* 14. *If then they (your false gods) answer not your (call) know yet that this revelation is sent down (replete) with the knowledge of Allah, and that thue is no god but He! will ye even then submit (to Islam) (A.Y. Ali)

(XI - Hud

قُلْ لَّئِنِ اجْتَمَعَتِ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ
عَلٰٓى اَنْ يَّاْتُوْا بِمِثْلِ هٰذَا الْقُرْاٰنِ لَا
يَاْتُوْنَ بِمِثْلِهٖ وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ

کہہ دو کہ اگر انسان اور جن اس بات پر مجتمع ہوں
کہ اس قرآن جیسا بنا لائیں تو اس جیسا
نہ لاسکیں گے اگرچہ وہ ایک دوسرے کے

88. Say: Verily, though mankind and the Jinn should assemble to produce the like of this Qur'ân, they could not produce the like thereof though

*14. And if they answer not your prayer, then know that it is revealed only in the knowledge of Allah; and that there is no God save Him. Will ye then be (of) those who surrender?[3] (M.D.Pickthall)

(Notes- SURAH XI 3. Ar. Muslimin)

ظَهِيرًا ﴿٨٨﴾
وَلَقَدْ صَرَّفْنَا لِلنَّاسِ فِي هَٰذَا الْقُرْآنِ
مِنْ كُلِّ مَثَلٍ فَأَبَىٰ أَكْثَرُ النَّاسِ
إِلَّا كُفُورًا ﴿٨٩﴾
وَقَالُوا لَنْ نُؤْمِنَ لَكَ حَتَّىٰ تَفْجُرَ لَنَا
مِنَ الْأَرْضِ يَنْبُوعًا ﴿٩٠﴾
أَوْ تَكُونَ لَكَ جَنَّةٌ مِنْ نَخِيلٍ وَعِنَبٍ
فَتُفَجِّرَ الْأَنْهَارَ خِلَالَهَا تَفْجِيرًا ﴿٩١﴾
أَوْ تُسْقِطَ السَّمَاءَ كَمَا زَعَمْتَ عَلَيْنَا
كِسَفًا أَوْ تَأْتِيَ بِاللَّهِ وَالْمَلَائِكَةِ قَبِيلًا ﴿٩٢﴾
أَوْ يَكُونَ لَكَ بَيْتٌ مِنْ زُخْرُفٍ أَوْ
تَرْقَىٰ فِي السَّمَاءِ وَلَنْ نُؤْمِنَ لِرُقِيِّكَ
حَتَّىٰ تُنَزِّلَ عَلَيْنَا كِتَابًا نَقْرَؤُهُ قُلْ
سُبْحَانَ رَبِّي هَلْ كُنْتُ إِلَّا بَشَرًا رَسُولًا ﴿٩٣﴾
وَمَا مَنَعَ النَّاسَ أَنْ يُؤْمِنُوا إِذْ جَاءَهُمُ
الْهُدَىٰ إِلَّا أَنْ قَالُوا أَبَعَثَ اللَّهُ بَشَرًا
رَسُولًا ﴿٩٤﴾
قُلْ لَوْ كَانَ فِي الْأَرْضِ مَلَائِكَةٌ
يَمْشُونَ مُطْمَئِنِّينَ لَنَزَّلْنَا عَلَيْهِمْ
مِنَ السَّمَاءِ مَلَكًا رَسُولًا ﴿٩٥﴾

مددگار ہوں ﴿۸۸﴾
اور ہم نے قرآن میں سب باتیں طرح طرح سے بیان
کر دی ہیں مگر اکثر لوگوں نے انکار کرنے کے سوا
قبول نہ کیا ﴿۸۹﴾
اور کہنے لگے کہ ہم تم پر ایمان نہیں لائینگے جبتک کہ (عجیب
غریب باتیں نہ دکھاؤ یعنی یا تو) ہمارے لئے زمین سے چشمہ جاری کردو ﴿۹۰﴾
یا تمہارا کھجوروں اور انگوروں کا کوئی باغ ہو اور اسکے بیچ میں
نہریں بہا نکالو ﴿۹۱﴾
یا جیسا تم کہا کرتے ہو ہم پر آسمان کے ٹکڑے لاگراؤ یا خدا
اور فرشتوں کو ہمارے سامنے لے آؤ ﴿۹۲﴾
یا تمہارا سونے کا گھر ہو یا تم آسمان پر چڑھ جاؤ اور ہم تمہارے
چڑھنے کو بھی نہیں مانیں گے جب تک کہ کوئی کتاب نہ لاؤ
جسے ہم پڑھ بھی لیں کہہ دو کہ میرا پروردگار پاک ہے میں تو
صرف ایک پیغام پہنچانے والا انسان ہوں ﴿۹۳﴾
اور جب لوگوں کے پاس ہدایت آگئی تو اُن کو ایمان لانے
سے اس کے سوا کوئی چیز مانع نہ ہوئی کہ کہنے لگے کہ کیا خدا
نے آدمی کو پیغمبر کرکے بھیجا ہے ﴿۹۴﴾
کہہ دو کہ اگر زمین میں فرشتے ہوتے (کہ اس میں) چلتے
پھرتے (اور آرام کرتے (یعنی بستے) تو ہم اُن کے پاس
فرشتے کو پیغمبر بنا کر بھیجتے ﴿۹۵﴾

they were helpers one of another.

89. And verily We have displayed for mankind in this Qur'an all kinds of similitudes, but most of mankind refuse aught save disbelief.

90. And they say: We will not put faith in thee till thou cause a spring to gush forth from the earth for us.

91. Or thou have a garden of date-palms and grapes, and cause rivers to gush forth therein abundantly;

92. Or thou cause the heaven to fall upon us piecemeal, as thou hast pretended, or bring Allah and the angels as a warrant;

93. Thou have a house of gold; or thou ascend up into heaven, and even then we will put no faith in thine ascension till thou bring down for us a book that we can read. Say (O Muhammad): My Lord be glorified! I am naught save a mortal messenger !

94. And naught prevented mankind from believing when the guidance came unto them save that they said: Hath Allah sent a mortal as (His) messenger?

95. Say: If there were in the earth angels walking secure, We had sent down for them from heaven an angel as messenger.

(پ ۱۵ اسراء ۸۸-۹۵)

الاسراء ۱۷

(XVII - Childern of Israel

## قرآن خدا کا کلام ہے

أَمْ يَقُولُونَ تَقَوَّلَهُ بَلْ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿٣٣﴾
فَلْيَأْتُوا بِحَدِيثٍ مِثْلِهِ إِنْ كَانُوا صَادِقِينَ ﴿٣٤﴾
أَمْ خُلِقُوا مِنْ غَيْرِ شَيْءٍ أَمْ هُمُ
الْخَالِقُونَ ﴿٣٥﴾

کیا کافر کہتے ہیں کہ ان پیغمبر نے قرآن از خود بنا لیا ہے بات یہ ہے کہ یہ (خدا پر) ایمان نہیں رکھتے ﴿۳۳﴾
اگر یہ سچے ہیں تو ایسا کلام بنا تو لائیں ﴿۳۴﴾
کیا یہ کسی کے پیدا کئے بغیر ہی پیدا ہو گئے ہیں۔ یا یہ
خود (اپنے تئیں) پیدا کرنے والے ہیں ﴿۳۵﴾

33. Or say they: He hath invented it? Nay, but they will not believe!

34. Then let them produce speech the like thereof, if they are truthful.

35. Or were they created out of naught? Or are they the creators?

اَمْ خَلَقُوا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ بَلْ لَّا يُوْقِنُوْنَ ۞ ۳۶

(پ ۲۷ طور ۳۳-۳۶)

یا انہوں نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا ہے ؟ (نہیں) بلکہ یہ یقین ہی نہیں رکھتے ۞ ۳۶

الطور ۵۲

36. Or did they create the heavens and the earth? Nay, but they are sure of nothing!

(LII - The Mount

## زمین کے اوپر کی جانب سات سیاروں (آسمان) یا Planets کی پیدائش

آج سے چودہ سو سال پہلے اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں اجرام فلکی یعنی سیاروں (Planets) کی موجودگی کے متعلق بیان فرما دیا تھا جبکہ اس زمانہ کے لوگ کئی دور دراز سیاروں کو ظاہری نظر سے دیکھ بھی نہ سکتے تھے اور جو نظر آتے تھے ان کے متعلق یہ تصور نہ تھا کہ یہ ہماری زمین کی طرح زمینیں ہیں بلکہ ان کو ستارے سمجھتے تھے مگر آج کی دنیا کے سائنس دانوں نے تحقیق کر کے ان کی موجودگی ثابت کر دی ہے۔ قرآن کی کئی سورتوں میں ان کے متعلق واضح طور پر بیان فرما دیا ہے۔ آیات ملاحظہ ہوں۔

## زمین کے اوپر کی جانب سیاروں کی پیدائش

هُوَ الَّذِيْ خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۚ ثُمَّ اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَآءِ فَسَوّٰىهُنَّ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ ۚ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۞ ۲۹

(پ ۱ بقرہ ۲۹)

وہی تو ہے جس نے سب چیزیں جو زمین میں ہیں تمہارے لئے پیدا کیں پھر آسمانوں کی طرف متوجہ ہوا تو ان کو ٹھیک سات آسمان بنا دیا اور وہ ہر چیز سے خبردار ہے ۞ ۲۹

البقرۃ ۲

29. He it is Who created for you all that is in the earth. Then turned He to the heaven, and fashioned it as seven heavens. And He is Knower of all things.

(II - The Cow

وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ۖ وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ ۞ ۱۷

(پ ۱۸ مومنون ۱۷)

اور ہم نے تمہارے اوپر کی جانب سات آسمان پیدا کئے اور ہم خلقت سے غافل نہیں ہیں ۞ ۱۷

المومنون ۲۳

17. And We have created above you seven paths, and We are never unmindful of creation.

(XXIII - The Believers

اس آیت کے سلسلہ میں علامہ عبداللہ یوسف علی کی کمنٹری ملاحظہ فرمائیں۔

۱۷- وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ۖ وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ ۞

17. And We have made, above you,
Seven tracts;[2876] and We
Are never unmindful
Of (Our) Creation.[2877]

2876 *Ṭarāiq*: tracts, roads, orbits, or paths of motion in the visible heavens. These seven are regular and clearly marked to our eyes, in the immense space that we see around us. We must go to astronomy to form any plausible theories of these motions. But their simplest observation gives us a sublime view of beauty, order, and grandeur in the universe. The assurance given in the next clause, that God cares for us and all His Creation, calls our attention to God's goodness, which is further illustrated in the subsequent verses.

حٰم سجدہ کی آیات ۹ تا ۱۲ درج ذیل ہیں جن میں یہ واضح کیا گیا ہے کہ زمین کو پہلے پیدا کیا گیا جبکہ آسمان ابھی دھواں ہی تھا اس سے ثابت ہوتا ہے کہ زمین کی پیدائش دوسرے سات سیاروں سے پہلے ہوئی جو کہ زمین کے اوپر کی جانب چل رہے ہیں۔

اس سلسلہ میں آیات ملاحظہ ہوں۔

قُلْ اَئِنَّكُمْ لَتَكْفُرُوْنَ بِالَّذِيْ خَلَقَ
الْاَرْضَ فِيْ يَوْمَيْنِ وَتَجْعَلُوْنَ لَهٗٓ
اَنْدَادًا ۭ ذٰلِكَ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ۚ ٩

کہو کیا تم اُس سے انکار کرتے ہو جس نے زمین کو دو دن
میں پیدا کیا۔ اور (بتوں کو) اس کا مدمقابل بناتے ہو۔ وہی تو
سارے جہان کا مالک ہے ۝ ٩

9. Say (O Muhammad, unto the idolaters): Disbelieve ye verily in Him Who created the earth in two Days,[2] and ascribe ye unto Him rivals? He (and none else) is the Lord of the Worlds.

وَجَعَلَ فِيْهَا رَوَاسِيَ مِنْ فَوْقِهَا وَ
بٰرَكَ فِيْهَا وَقَدَّرَ فِيْهَآ اَقْوَاتَهَا فِيْٓ اَرْبَعَةِ
اَيَّامٍ ۭ سَوَاۗءً لِّلسَّاۗىِٕلِيْنَ ۝ ١٠

اور اسی نے زمین میں اُس کے اُوپر پہاڑ بنائے اور زمین
میں برکت رکھی اور اس میں سامانِ معیشت مقرر کیا (سب)
چار دن میں۔ (اور تمام) طلبگاروں کے لئے یکساں ۝ ١٠

10. He placed therein firm hills rising above it, and blessed it and measured therein its sustenance in four Days, alike for (all) who ask.

ثُمَّ اسْتَوٰٓى اِلَى السَّمَاۗءِ وَهِيَ دُخَانٌ
فَقَالَ لَهَا وَلِلْاَرْضِ ائْتِيَا طَوْعًا اَوْ
كَرْهًا ۭ قَالَتَآ اَتَيْنَا طَاۗىِٕعِيْنَ ۝ ١١
فَقَضٰهُنَّ سَبْعَ سَمٰوَاتٍ فِيْ يَوْمَيْنِ
وَاَوْحٰى فِيْ كُلِّ سَمَاۗءٍ اَمْرَهَا ۭ وَزَيَّنَّا
السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا بِمَصَابِيْحَ ڰ وَحِفْظًا ۭ
ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝ ١٢

پھر آسمان کی طرف متوجہ ہوا اور وہ دھواں تھا تو اُس نے
اُس سے اور زمین سے فرمایا کہ دونوں آؤ (خواہ) خوشی سے
خواہ ناخوشی سے۔ اُنہوں نے کہا کہ ہم خوشی سے آتے ہیں ۝ ١١
پھر دو دن میں سات آسمان بنائے اور ہر آسمان میں
اُس (کے کام) کا حکم بھیجا اور ہم نے آسمانِ دنیا کو چراغوں
(یعنی ستاروں) سے مزین کیا اور (شیطانوں سے) محفوظ رکھا۔ یہ
زبردست (اور) خبردار کے (مقرر کئے ہوئے) اندازے ہیں ۝ ١٢

11. Then turned He to the heaven when it was smoke, and said unto it and unto the earth: Come both of you, willingly or loth. They said: We come, obedient.

12. Then He ordained them seven heavens in two Days[3] and inspired in each heaven its mandate; and We decked the nether heaven with lamps, and rendered it inviolable.[4] That is the measuring of the Mighty, the Knower.

(پ ۲۴ حم سجدہ ۹-۱۲

حم السجدۃ ۴۱

(XLI - Fusilat

اب سورۃ طلاق آیت ۱۲ ملاحظہ ہو۔

اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَّمِنَ
الْاَرْضِ مِثْلَهُنَّ ۭ يَتَنَزَّلُ الْاَمْرُ بَيْنَهُنَّ
لِتَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ڏ
وَّاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا ۝ ١٢

خدا ہی تو ہے جس نے سات آسمان پیدا کئے اور ویسی ہی زمین
ان میں (خدا کے) حکم اُترتے رہتے ہیں تاکہ تم لوگ جان لو کہ خدا
ہر چیز پر قادر ہے۔ اور یہ کہ خدا اپنے علم سے ہر چیز پر
احاطہ کئے ہوئے ہے ۝ ١٢

12. Allah it is Who hath created seven heavens, and of the earth the like thereof. The commandment cometh down among them slowly, that ye may know that Allah is Able to do all things, and that Allah surroundeth all things in knowledge.

(پ ۲۸ طلاق ۱۲

الطلاق ۶۵

(LXV - Divorce

اس سلسلہ میں علامہ عبداللہ یوسف علی کی کمنٹری ملاحظہ ہو۔

۱۲۔ اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ
وَّمِنَ الْاَرْضِ مِثْلَهُنَّ ۭ
يَتَنَزَّلُ الْاَمْرُ بَيْنَهُنَّ

12. Allah is He Who
Created seven Firmaments[5526]
And of the earth
A similar number.[5527]
Through the midst
Of them (all) descends[5528]

His Command: that ye may
Know that Allah has power
Over all things, and that
Allah comprehends all things
In (His) Knowledge.

لِتَعْلَمُوٓا اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ۙ
وَّاَنَّ اللّٰهَ قَدۡ اَحَاطَ بِكُلِّ شَیۡءٍ عِلۡمًا ۠

5525. *Cf.* xxiv. 40: the unbelievers' state is "like the depths of darkness in a vast deep ocean, overwhelmed with billow topped by billow, topped by dark clouds: depths of darkness, one above another." *Cf* ii. 257: "Allah is the Protector of those who have Faith: from the depths of darkness He will lead them forth into light."

5526. *"Seven Firmaments."* The literal meaning refers to the seven orbits or firmaments that we see clearly marked in the motions of the heavenly bodies in the space around us: see xxiii. 17. n. 2876. In poetical imagery there are the seven Planetary spheres, which from the lower heaven or heavens, with higher spheres culminating in the Empyrean, or God's Throne of Majesty: see notes 4035-4036 to xxxvii. 6. The mystical meaning refers to the various grades in the spiritual or heavenly kingdom, the number seven being itself a mystical symbol, comprising many and yet forming an indivisible integer, the highest indivisible integer or one digit.

5527. See the last note, about the mystic number seven. As there are grades one above the other in the spiritual kingdom, there are similar grades in our life on this earth. If we take the literal meaning,—just as we see the heavenly spheres one above another, over our heads, so we can see that the crust of the earth is built up of geological strata one above another.

5528. But in all spheres of life and Creation, whatever conception we are able to form of them, it is certain that the Command or Law of God runs through them all, for His knowledge and power extend through all things.

# SOLAR SYSTEM DIAGRAM
## (without scale)




Fig. 2

وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَآئِقَ ۖ
وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ ﴿١٧﴾

اور ہم نے تمہارے اُوپر کی جانب سات آسمان پیدا کئے
اور ہم خلقت سے غافل نہیں ہیں ﴿١٧﴾

17. And We have created above you seven paths, and We are never unmindful of creation.

12. Allah it is Who hath created seven heavens, and of the earth the like thereof. The commandment cometh down among them slowly, that ye may know that Allah is Able to do all things, and that Allah surroundeth all things in knowledge.

خدا ہی تو ہے جس نے سات آسمان پیدا کئے اور ویسی ہی زمین
ان میں (خدا کے) حکم اترتے رہتے ہیں تاکہ تم لوگ جان لو کہ خدا
ہر چیز پر قادر ہے۔ اور یہ کہ خدا اپنے علم سے ہر چیز پر
احاطہ کئے ہوئے ہے ﴿١٢﴾

اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَّمِنَ
الْاَرْضِ مِثْلَهُنَّ ۭ يَتَنَزَّلُ الْاَمْرُ بَيْنَهُنَّ
لِتَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ڏ
وَّاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا ﴿١٢﴾

زمین کے اوپر کی جانب سات سیاروں کی موجودگی کے متعلق مزید آیات ملاحظہ ہوں جو کہ سورۃ ملک سورۃ نوح اور سورۃ نبا کی ہیں۔

سورۃ ملک کی آیت ۳ درج ذیل ہے۔

الَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ؕ مَا تَرٰی فِیْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ مِنْ تَفٰوُتٍ ؕ فَارْجِعِ الْبَصَرَ ۙ هَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ﴿۳﴾

(پ ۲۹ ملک ۳)

اُس نے سات آسمان اُوپر تلے بنائے (اے دیکھنے والے) کیا تُو (خدائے) رحمٰن کی آفرینش میں کچھ نقص دیکھتا ہے؟ ذرا آنکھ اٹھا کر دیکھ بھلا تجھ کو (آسمان میں) کوئی شگاف نظر آتا ہے؟ ﴿۳﴾

الملک ۶۷

3. Who hath created seven heavens in harmony. Thou (Muhammad) canst see no fault in the Beneficent One's creation; then look again: Canst thou see any rifts?

(LXVII - The Sovereignty

اس آیت کے سلسلہ میں علامہ عبداللہ یوسف علی کی کمنٹری ملاحظہ فرمائیں۔

۳- الَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ؕ
مَا تَرٰی فِیْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ مِنْ تَفٰوُتٍ ؕ
فَارْجِعِ الْبَصَرَ ۙ
هَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ○

3. He Who created
The seven heavens[5559]
One above another:
No want of proportion
Wilt thou see
In the Creation
Of (Allah) Most Gracious,
So turn thy vision again:
Seest thou any flaw?

5559. *Cf.* lxv. 12, and nn. 5526-5527. The heavens as they appear to our sight seem to be arranged in layers one above another, and ancient astronomy accounted for the motions of the heavenly bodies in an elaborate scheme of spheres. What we are concerned with here is the order and beauty of the vast space and the marvellous bodies that follow regular laws of motion in those enormous spaces in the visible world. From these we are to form some conception of the vastly greater Invisible World, for which we want special spiritual vision.

اب سورۃ نوح کی آیات ۱۵-۱۶ اور سورۃ نبا کی آیات ۱۲، ۱۳ ملاحظہ ہوں۔

اَلَمْ تَرَوْا کَیْفَ خَلَقَ اللّٰهُ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ﴿۱۵﴾
وَّجَعَلَ الْقَمَرَ فِیْهِنَّ نُوْرًا وَّجَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا ﴿۱۶﴾

(پ ۲۹ نوح ۱۵-۱۶)

کیا تم نے نہیں دیکھا کہ خدا نے سات آسمان کیسے اُوپر تلے بنائے ہیں ﴿۱۵﴾
اور چاند کو اُن میں (زمین کا) نور بنایا ہے اور سورج کو چراغ ٹھہرایا ہے ﴿۱۶﴾

نوح ۷۱

15. See ye not how Allah hath created seven heavens in harmony,
16. And hath made the moon a light therein, and made the sun a lamp?

(LXXI - Noah

وَّبَنَیْنَا فَوْقَکُمْ سَبْعًا شِدَادًا ﴿۱۲﴾
وَّجَعَلْنَا سِرَاجًا وَّهَّاجًا ﴿۱۳﴾

(پ ۳۰ نبا ۱۲-۱۳)

اور تمہارے اُوپر سات مضبوط (آسمان) بنائے ﴿۱۲﴾
اور (آفتاب کا) روشن چراغ بنایا ﴿۱۳﴾

النبا ۷۸

12. And We have built above you seven strong heavens,
13. And have appointed a dazzling lamp,

(LXXVIII - The Tidings

ان آیات میں سات آسمان کا مطلب ہے کہ بلندی پر سات زمینیں (سیارے زمین کے اوپر کی جانب) پیدا کیں جیسی زمین یعنی

سات زمینیں بلندی پر بنائیں- دوسرے لفظوں میں ہماری زمین کے اوپر کی جانب بنائیں جن کو ہم آجکل کی اصطلاح میں سیارے Planets کا نام دیتے ہیں- موجودہ دور کے سائنس دانوں نے آج تک کل نو سیارے Planets دریافت کئے ہیں جن میں سے دو سیارے عطارد Mercury اور زہرہ Venus کے مدار زمین اور سورج کے درمیان ہیں یعنی زمین سے نیچے جبکہ چھ سیاروں کے مدار زمین سے اوپر یعنی بلندی پر ہیں- سب سے زیادہ بلندی پر سیارہ پلوٹو Pluto زمین سے تقریباً 366 کروڑ میل بلندی پر سورج کے گرد گردش کر رہا ہے- ان چھ سیاروں کے ترتیب وار نام یہ ہیں-

(1) مریخ Mars (2) مشتری Jupitar (3) سیٹرن Saturn (4) یورینس Uranus (5) نیپچون Neptune (6) پلوٹو Pluto

اب قرآن میں لفظ سات آسمان یعنی سات سیارے یا زمین کی مانند بلندی پر سات زمینون کا ذکر آیا ہے- اس کا مطلب یہ ہے کہ مندرجہ بالا چھ سیاروں کے علاوہ ساتواں سیارہ زمین کے اوپر کی جانب بلندی پر ایک اور ہے جو کہ ابھی دریافت طلب ہے-

اس طرح سے یہ سات آسمان یا سیارے یا سات زمینیں جو ہماری زمین کے اوپر بلندیوں پر چل رہی ہیں قرآن نے چودہ سو سال پہلے انسانوں کو ان سے روشناس کرا دیا تھا- یہ اللہ تعالیٰ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے- آج کے سائنسدان اگر ساتواں سیارہ جو زمین کے اوپر بلندی پر چل رہا ہے تلاش نہ کر سکے تو کل کے سائنسدان مزید جدید آلات سے معلوم کرلیں گے کیونکہ خالق کائنات جس نے یہ سیارے بنائے ہیں اس سے بہتر اور کون جان سکتا ہے- یہ قرآن کی حقانیت ہے کہ چودہ صدیاں پہلے آسمانوں اور زمینوں پر اتنی روشنی ڈالی ہے جو کہ آئندہ کے سائنس دانوں کے لئے مشعل راہ ہے- آیت نمبر ۱۲ سورہ نبا The Tidings اور آیت نمبر ۱۲ سورہ طلاق Divorce سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ زمین کی مثل بلندی (آسمان) پر سات مضبوط آسمان یا زمینیں موجود ہیں ان کی بناوٹ زمین جیسی ہے جس سے مراد زمین کی طرح ان کے اندر گرم لاوا موجود ہے اور وہاں ہر سیارے پر زلزلے بھی ضرور آتے ہوں گے اور پہاڑ بھی موجود ہوں گے- آج کے سائنسدان ان کروڑوں میل دور سیاروں کی بناوٹ اپنی آنکھوں سے دوربین یا راکٹوں (خلائی جہازوں) کے ذریعہ کیمروں سے فوٹوگرافی کر کے دیکھتے ہیں ان کی حقیقت قرآن نے پہلے ہی بیان کر دی تھی اور یہ قرآن پاک کا اعجاز ہے جو کہ اللہ تعالیٰ کی ایک نشانی ہے اور اہل علم کے لئے غور طلب ہے-

## نظام شمسی کے دسویں سیارے "الحسن" کی دریافت

کائنات میں جو سیارے Planets چل رہے ہیں وہ کوئی حادثاتی طور پر وجود میں نہیں آ گئے بلکہ ان کو خالق کائنات اللہ تعالٰی نے بڑے حساب سے بنایا ہے جو کہ کروڑوں سال سے اپنے اپنے دائرے یا مدار میں چل رہے ہیں۔ اس سلسلہ میں سورہ رحمٰن کی آیات ۵ تا ۷ ملاحظہ ہوں۔

| | | |
|---|---|---|
| اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ۝۵ | سورج اور چاند ایک حساب مقرر سے چل رہے ہیں ۝۵ | 5. The sun and the moon are made punctual. |
| وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدٰنِ ۝۶ | اور ستارے اور درخت سجدہ کر رہے ہیں ۝۶ | 6. The stars and the trees adore. |
| وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانَ ۝۷ | اور اسی نے آسمان کو بلند کیا اور ترازو قائم کی ۝۷ | 7. And the sky He hath uplifted; and He hath set the measure. |

ان آیات کی وضاحت درج ذیل فارمولا سے کی گئی ہے جس سے ظاہر ہے کہ ہر سیارہ کو ایک خاص بلندی پر ایک خاص رفتار چاہیے تاکہ وہ اپنے دائرہ Orbit میں برقرار رہے۔ اگر متوازن یا درکار رفتار Orbital Velocity میں معمولی سی بھی کمی واقع ہوتی تو یہ آہستہ آہستہ سورج کی طرف اس کی کشش ثقل کی وجہ سے جھکتا چلا جاتا اور آخرکار تباہ ہو جاتا۔ لہٰذا آسمان یعنی Heavens یا Planets یا سیارے جو مختلف بلندیوں پر ہیں ان کو حساب سے متوازن رفتار دے کر یعنی میزان کے ساتھ قائم کیے۔ دراصل یہ توازن سورج کی کشش ثقل اور Planet کی رفتار کے درمیان ایک ایسا توازن قائم ہے کہ ہر سیارہ اپنے اپنے دائرہ Orbit میں چل رہا ہے دوسرے لفظوں میں یہ درکار Orbital Velocity یا Balanced Velocity کے مطابق چل رہا ہے اور یہی درکار Orbital Velocity میزان ہے جس کو قرآن نے اوپر کی آیات میں بیان کیا ہے اور فارمولا سے بھی ثابت ہے کہ یہ Planet بغیر حساب کے نہیں بن گئے بلکہ ان کو

 

خالق کائنات اللہ تعالیٰ نے ایک خاص رفتار دے کر قائم کئے ہیں۔ ہر سیارے کی درکار رفتار یعنی Balanced Velocity یا Velocity Orbital جو مختلف بلندیوں پر درکار ہے وہ مندرجہ ذیل جدول Table میں فارمولا کے حساب سے ظاہر کی گئی ہے۔ جدول Table کے کالم 3 میں Planet کی اوسط رفتار کتابوں میں دی گئی Value کے مطابق درج ہے جبکہ کالم 4 میں فارمولا کی رو سے درکار Velocity Orbital ظاہر کی گئی ہے۔ کالم 4 میں کالم 3 کی نسبت جو معمولی سا فرق ہے وہ اس لئے ہے کہ کالم 1 میں ہر Planet کا سورج سے فاصلہ لاکھوں میل میں تقریباً یا Round Figure میں دیا گیا ہے جس کو فارمولا میں لاگو Apply کیا ہے۔ دراصل ظاہر تو یہ کرنا ہے کہ سیاروں Planets یا Heavens کو میزان کے ساتھ بلند کیا گیا ہے جیسا کہ قرآن نے بیان کیا ہے۔ فارمولا تو وضاحت یا آیت کی تشریح کے طور پر اور قرآن کی حقانیت کو ثابت کرنے کے لئے دیا گیا ہے۔

مصنف کا اخذ کردہ فارمولا ملاحظہ ہو۔

**<u>DECENDING ORDER FORMULA</u>** (Derived by the author)

$$V = \sqrt{\frac{r_2}{r_1}} \times 2.945$$

Where

$V$ = Mean orbital or balanced velocity required to orbit a planet around the Sun in miles/sec.

$r_1$ = Mean distance of intermediate planet from the Sun in miles about which the orbital velocity is required to be known (Refer astronomical data at page 323

$r_2$ = Mean distance of Pluto in miles.

2.945 = Orbital velocity of planet Pluto in miles/sec (4.74 Km or 4.74 x 0.6214 = 2.945 miles/sec.) Refer to page 262, 325

Example:

For finding the orbital velocity of Mercury, insert the relevant values in the above formula.

where $r_1$ = 36 million miles
$r_2$ = 3660 million miles

$$V = \sqrt{\frac{3660}{36}} \times 2.945$$

$$= 29.694 \text{ miles/sec.}$$

$$\text{or} = \frac{29.694}{0.6214} = 47.79 \text{ Km/sec.}$$

## TABLE SHOWING THE ORBITAL OR BALANCED VELOCITY REQUIRED TO ORBIT A PLANET AROUND THE SUN.

| Name of Planet | Mean Distance from Sun | Orbital Velocity as given in the astronomical data | | Required Orbital or Balanced Velocity as per formula $V = \sqrt{\frac{r_2}{r_1}} \times 2.945$ | |
|---|---|---|---|---|---|
| | Million Miles | Miles/Sec. | Km/Sec. | Miles/Sec. | Km/Sec. |
| Mercury | 36 | 29.759 | 47.89 | 29.694 | 47.89 |
| Venus | 67 | 21.768 | 35.03 | 21.766 | 35.03 |
| Earth | 93 | 18.51 | 29.79 | 18.475 | 29.73 |
| Mars | 141.5 | 14.994 | 24.13 | 14.978 | 24.104 |
| Jupiter | 483 | 8.115 | 13.06 | 8.107 | 13.05 |
| Saturn | 886 | 5.99 | 9.64 | 5.986 | 9.633 |
| Uranus | 1783 | 4.23 | 6.81 | 4.219 | 6.79 |
| Neptune | 2787 | 3.374 | 5.43 | 3.375 | 5.43 |
| Pluto | 3660 | 2.945 | 4.74 | 2.945 | 4.74 |

## زمین سے اوپر ساتویں سیارے کی موجودگی کا ثبوت

اس سلسلہ میں قرآن کی مندرجہ ذیل آیات ملاحظہ ہوں۔

هُوَ الَّذِي خَلَقَ لَكُم مَّا فِي الْأَرْضِ
جَمِيعًا ثُمَّ اسْتَوَىٰ إِلَى السَّمَاءِ فَسَوَّاهُنَّ
سَبْعَ سَمَاوَاتٍ ۚ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ﴿٢٩﴾

(پ ۱ البقرہ ۲۹

وہی تو ہے جس نے سب چیزیں جو زمین میں ہیں تمہارے لئے
پیدا کیں پھر آسمانوں کیطرف متوجہ ہوا۔ تو اُنکو ٹھیک
سات آسمان بنا دیا اور وہ ہر چیز سے خبردار ہے ﴿٢٩﴾

البقرہ ۲

29. He it is Who created for you all that is in the earth. Then turned He to the heaven, and fashioned it as seven heavens. And He is Knower of all things.

(II - The Cow

وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَائِقَ
وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غَافِلِينَ ﴿١٧﴾

(پ ۱۸ مومنون ۱۷

اور ہم نے تمہارے اُوپر کی جانب سات آسمان پیدا کئے
اور ہم خلقت سے غافل نہیں ہیں ﴿١٧﴾

المومنون ۲۳

17. And We have created above you seven paths, and We are never unmindful of creation.

(XXIII - The Believers

اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ سَبْعَ سَمَاوَاتٍ وَمِنَ
الْأَرْضِ مِثْلَهُنَّ يَتَنَزَّلُ الْأَمْرُ بَيْنَهُنَّ
لِتَعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

خدا ہی تو ہے جس نے سات آسمان پیدا کئے اور ویسی ہی زمین
ان میں (خدا کے) حکم اُترتے رہتے ہیں تاکہ تم لوگ جان لو کہ خدا
ہر چیز پر قادر ہے۔ اور یہ کہ خدا اپنے علم سے ہر چیز پر

12. Allah it is Who hath created seven heavens, and of the earth the like thereof. The commandment cometh down among them slowly, that ye may know that Allah is Able to do all things, and that

Allah surroundeth all things in knowledge.

(LXV - Divorce

احاطہ کئے ہوئے ہے ۝۱۲

الطلاق ۶۵

وَّ اَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَیْءٍ عِلْمًا ۝۱۲

(پ ۲۸ طلاق ۱۲

15. See ye not how Allah hath created seven heavens in harmony,

16. And hath made the moon a light terein, and made the sun a lamp?

(LXXI - Noah

کیا تم نے نہیں دیکھا کہ خدا نے سات آسمان کیسے اُوپر تلے بنائے ہیں ۝۱۵

اور چاند کو اُن میں (زمین کا) نور بنایا ہے اور سورج کو چراغ ٹھہرایا ہے ۝۱۶

نوح ۷۱

اَلَمْ تَرَوْا كَیْفَ خَلَقَ اللّٰهُ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ۝۱۵

وَّ جَعَلَ الْقَمَرَ فِیْهِنَّ نُوْرًا وَّ جَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا ۝۱۶

(پ ۲۹ نوح ۱۵-۱۶

3. Who hath created seven heavens in harmony. Thou (Muhammad) canst see no fault in the Beneficent One's creation; then look again: Canst thou see any rifts?

(LXVII - The Soverignty

اُس نے سات آسمان اُوپر تلے بنائے (اے دیکھنے والے) کیا تو (خدائے) رحمٰن کی آفرینش میں کچھ نقص دیکھتا ہے؟ ذرا آنکھ اُٹھا کر دیکھ بھلا تجھ کو (آسمان میں) کوئی شگاف نظر آتا ہے؟ ۝۳

الملک ۶۷

الَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ؕ مَا تَرٰی فِیْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ مِنْ تَفٰوُتٍ ؕ فَارْجِعِ الْبَصَرَ ۙ هَلْ تَرٰی مِنْ فُطُوْرٍ ۝۳

(پ ۲۹ ملک ۳

12. And We have built above you seven strong heavens,

13. And have appointed a dazzling lamp,

(LXXVIII - The Tidings

اور تمہارے اُوپر سات مضبوط (آسمان) بنائے ۝۱۲

اور (آفتاب کا) روشن چراغ بنایا ۝۱۳

النبا ۷۸

وَّ بَنَیْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعًا شِدَادًا ۝۱۲

وَّ جَعَلْنَا سِرَاجًا وَّهَّاجًا ۝۱۳

(پ ۳۰ نبا ۱۲-۱۳

ان آیات سے ظاہر ہے کہ زمین کے اوپر کی جانب سات پختہ زمین جیسے سیارے Planets (Heavens) موجود ہیں جن میں سے ابھی تک سائنس دانوں نے چھ سیارے معلوم کئے ہیں جن کی تفصیل پہلے دی گئی ہے یا منسلکہ Astronomical Data سے ظاہر ہے۔ حساب کی رو سے زمین سے اوپر ساتویں سیارہ کی موجودگی کا ثبوت ملتا ہے جو کہ سیارہ پلوٹو Pluto سے اگلا سیارہ ہے اس سلسلہ میں قرآن کی مندرجہ ذیل آیات کی روشنی میں جو حساب بنایا گیا ہے اس سے ثابت ہوتا ہے کہ ساتواں سیارہ آخری سیارہ ہے جو کہ سیارہ پلوٹو سے بھی کئی ارب میل دور ہے۔

آیات ملاحظہ ہوں۔

30. Have not those who disbelieve known that the heavens and the earth were of one piece, then We parted them, and We made every living thing of water? Will they not then believe?

(XXI - The Prophets

کیا کافروں نے نہیں دیکھا کہ آسمان اور زمین دونوں ملے ہوئے تھے تو ہم نے جُدا جُدا کر دیا۔ اور تمام جاندار چیزیں ہم نے پانی سے بنائیں پھر یہ لوگ ایمان کیوں نہیں لاتے ۝۳۰

الانبیاء ۲۱

اَوَلَمْ یَرَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْۤا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا ؕ وَ جَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَیْءٍ حَیٍّ ؕ اَفَلَا یُؤْمِنُوْنَ ۝۳۰

(پ ۱۷ انبیاء ۳۰

7. And the sky He hath uplifted; and He hath set the measure.

8. That ye exceed not the measure,

(LV - The Beneficial

اور اسی نے آسمان کو بلند کیا اور ترازو قائم کی ۝۷

کہ ترازو (سے تولنے) میں حد سے تجاوز نہ کرو ۝۸

الرحمٰن ۵۵

وَ السَّمَآءَ رَفَعَهَا وَ وَضَعَ الْمِیْزَانَ ۝۷

اَلَّا تَطْغَوْا فِی الْمِیْزَانِ ۝۸

(پ ۲۷ رحمٰن ۷-۸

سورہ انبیاء کی آیت ۳۰ سے ظاہر ہے کہ سیاروں کا پہلے تمام مادہ اکٹھا تھا جو کہ بعد میں علیحدہ علیحدہ کیا گیا اور سیاروں Planets کی شکل میں تبدیل کیا گیا- ہر سیارے کا سائز اس کی کشش ثقل سے ظاہر ہے- ہر سیارہ کی کشش ثقل اور 9 سیاروں کی مجموعی کشش ثقل اس طرح ہے-

Surface gravity of each planet in relation to Earth,

| Mercury | Venus | Earth | Mars | Jupiter | Saturn | Uranus | Neptune | Pluto |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0.38 | 0.89 | 1.00 | 0.38 | 2.54 | 1.2 | 1.07 | 1.4 | 0.44 |

Total Gravity = 0.38 + 0.89 + 1 + 0.38 + 2.54 + 1.2 + 1.07 + 1.4 + 0.44

Total Gravity = 9.3

قرآن کی رو سے ۷ پختہ سیارے Planets (Heavens) زمین سے اوپر کی جانب موجود ہیں- زمین سے نیچے کی جانب دو سیارے ہیں جن کا مدار Orbit سورج اور زمین کے مابین ہے یعنی Mercury اور Venus اس کا مطلب یہ ہوا کہ کل 10 سیارے ہیں جو مجموعی طور پر پہلے ایک مادہ کی شکل میں تھے- اب 10 حصوں میں سے 9 حصے تو سائنس دانوں کو معلوم ہیں- دسواں حصہ جس کی کشش ثقل Surface Gravity 0.7 ہے (10 - 9.3 = 0.7) وہ بھی ایک سیارہ Planet کی شکل میں کائنات میں سورج کے گرد محو پرواز ہے جس کی موجودگی ہم اوپر بیان کی گئی سورہ رحمٰن کی آیت 7 سے معلوم کر سکتے ہیں- اس سورہ میں اللہ تعالیٰ نے بیان فرمایا ہے کہ آسمانوں یعنی




Fig. 3. Diagram showing the discovery of 10th planet Al-Hasan of solar system (without scale)

Heavens یا Planets کو میزان کے ساتھ قائم کیا۔

## سیارہ یورینس بطور نظام شمسی کا مرکزی سیارہ ہونے کاانکشاف

اس سے پہلے ہر سیارہ کی اپنی متوازن رفتار Orbital Velocity یا Balanced Velocity کا حساب نکالا گیا ہے جس کے مطابق ہر سیارہ محو گردش ہے یعنی سورج کے گرد اپنے مدار Orbit میں چل رہا ہے۔ اب ہم کو تمام سیاروں کے مجموعی مدار کی وسعت span کے لحاظ سے قرآن کی روشنی میں میزان یعنی توازن نکالنا ہو گا کیونکہ مجموعی فاصلے کے لحاظ سے بھی سیارے Combined spread out Planets متوازن Balanced ہیں۔ اس کو اس طرح سے چیک کیا جائے۔ پہلے صرف 9 معلوم شدہ مختلف وزن کے ٹکڑوں یعنی سیاروں کا مجموعی توازن دیئے گئے سکیچ کی روشنی میں معلوم کیا جاتا ہے اور اس کے لئے منسلکہ Astronomical Data جو کہ صفحہ 323 پر ہے اس کو بنیاد بنایا گیا ہے۔

For finding the line of center of gravity of nine planets, take moments of surface gravity of each planet and its distance about the center line of the Sun.

$$0.38\times36 + 0.89\times67 + 1\times93 + 0.38\times141.5 + 2.54\times483 + 1.20\times886 + 1.07\times1783 + 1.4\times2797 + 0.44\times3660 = 9.3 \times X$$

or $$9944.11 = 9.3 \times X$$

from which distance X from Sun $= \dfrac{9944.11}{9.3} = 1069.26$ million miles

اس حساب سے معلوم ہوا کہ سورج سے 9 سیاروں کی متوازن لائن AA یعنی Line of Center of Gravity سیارہ Saturn اور Uranus کے مابین آتی ہے جبکہ یہ لائن میزان کے واسطے کسی ایک سیارہ کے سنٹر سے یعنی مرکز سے گزرنی چاہیے۔ لہٰذا اس لائن A-A کو لائن B-B پر سیارہ Uranus کے مرکز سے گزار کر دسویں سیارے جس کی کشش ثقل 0.7 ہے اس سے مجموعی طور پر سیاروں Planets کو متوازن Balance کیا جائے جس کا حساب درج ذیل ہے

Take moments of surface gravity of planets on the left hand side of center of gravity line BB passing through the planet Uranus acting as a pivot.

L.H.S Moment about the line BB.
$$= 1.2\times(1783-886) + 2.54\times(1783-483) + 0.38\times(1783-141.5) + 1\times(1783-93) + 0.89\times(1783-67) + 0.38\times(1783-36)$$

$$= 1.2\times897 + 2.54\times1300 + 0.38\times1641.5 + 1\times1690 + 0.89\times1716 + 0.38\times1747$$

$$= 8883.27$$

Now take moments of right hand side planets about the line BB.

R.H.S Moment = 1.4 x (2797 − 1783) + 0.44 x (3660 − 1783)

= 1.4 x 1014 + 0.44 x 1877

= 2245.48

The defficiency in R.H.S. Moment is

8883.27 − 2245.48 = 6637.79

which may be equilized by the moment of the extreme 10th planet having the surface gravity of 0.7 by taking moments about the line BB passing through the center of Uranus i.e,

6637.79 = 0.7 x Distance 'y' from Uranus

$$\text{from which } y = \frac{6637.79}{0.7}$$

= 9482.56 million miles

Hence the 10th extreme planet having a diameter of 7040 miles exists beyond Pluto at following distances,

| Distance from | Distance in million miles |
|---|---|
| Sun | 1783 + 9482.56 = 11265.56 |
| Earth | 11265.56 − 93 = 11172.56 |
| Uranus | 9482.56 |
| Pluto | 9482.56 − 1877 = 7605.56 |

اوپر دیئے گئے حساب سے ثابت ہوا کہ زمین سے اوپر کی جانب سات سیارے Planets موجود ہیں جیسا کہ قرآن حکیم کی اوپر کی آیات میں واضح کیا گیا ہے۔ اس طرح قرآن حکیم کی آیات کی حقانیت ثابت ہو جاتی ہے کہ زمین سے اوپر سات سیارے موجود ہیں۔ اس ساتویں سیارے Planet کا قطر زمین کی نسبت 7040 میل ہے۔ ($\text{Radius } r^3 = \text{Earth Radius } (3963)^3 \times 0.7$) جو کہ سورج سے 11265.56 ملین میل (11 ارب 26 کروڑ 56 لاکھ میل) دور ہے یا سیارہ پلوٹو سے 7605.56 ملین میل (7 ارب 60 کروڑ 56 لاکھ میل) دور ہے یا زمین سے 11172.56 ملین میل (11 ارب 17 کروڑ 26 لاکھ میل) کے فاصلہ پر ہے۔ اس آخری سیارہ کی سورج کے گرد رفتار Orbital Velocity 1.68 میل فی سیکنڈ ہے جیسا کہ مندرجہ ذیل مصنف کے اخذ کردہ Ascending order formula سے ظاہر ہے۔

**ASCENDING ORDER FORMULA** (Derived by the author)

$$V = \sqrt{\frac{r_1}{r_2}} \times 29.76$$

where

| | | |
|---|---|---|
| $V$ | = | Mean orbital velocity of the planet in miles/sec. |
| $r_1$ | = | Distance of Mercury from Sun in miles (36 million miles). |
| $r_2$ | = | Distance of planet above Mercury from Sun about which the orbital velocity is required to be known (11265.56 million miles). |
| 29.76 | = | Orbital velocity of Mercury in miles/sec. |

Inserting the relevant values in the above formula,

$$V = \sqrt{\frac{36}{11265.56}} \times 29.76 = 1.682 \text{ miles/sec}$$

نوٹ۔ زمین سے اوپر ساتویں سیارے کا سورج سے فاصلہ اس کی رفتار اور اس کے قطر کا انحصار سیارہ جات Mercury تا پلوٹو Pluto کی مجموعی Surface Gravity کشش ثقل کی صحیح قیمت Value پر ہے۔ اس نئے اور آخری سیارے کی پہچان کے واسطے میں (مصنف) اس کا نام حضرت جناب امام حسنؑ کے نام سے منسوب کر کے سیارہ Planet "الحسن" (Al-Hasan) تجویز کرتا ہوں تاکہ آئندہ یہ اسی نام سے پکارا جائے اور کتاب میں بھی حوالہ کے لئے یہی نام درج کرتا ہوں۔

نئے سیارہ الحسن Al-Hasan کا Astronomical Data اس طرح سے بنتا ہے۔

**DATA OF 10th PLANET "AL-HASAN"**

| | |
|---|---|
| Mean distance from Sun | = 11265.56 million miles |
| Diameter | = 7040 miles |
| Mean Orbital Velocity | = 1.682 miles/sec. |
| Surface Gravity (in relation to Earth) | = 0.7 |




Fig. 3: Diagram showing the discovery of 10th planet Al-Hasan of solar system (without scale)

وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا
لٰعِبِيْنَ ﴿٣٨﴾
مَا خَلَقْنٰهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ
لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿٣٩﴾

(پ ۲۵ دخان ۳۸، ۳۹)

اور ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ اُن میں ہے اُنکو
کھیلتے ہوئے نہیں بنایا ﴿٣٨﴾
اُن کو ہم نے تدبیر سے پیدا کیا ہے لیکن اکثر لوگ نہیں
جانتے ﴿٣٩﴾

الدخان ۴۴

38. And We created not the heavens and the earth, and all that is between them, in play.
39. We created them not save with truth; but most of them know not.

(XLIV - Smoke

الَّذِيْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ۗ مَا
تَرٰى فِيْ خَلْقِ الرَّحْمٰنِ مِنْ تَفٰوُتٍ ۗ
فَارْجِعِ الْبَصَرَ ۙ هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ ﴿٣﴾

(پ ۲۹ ملک ۳

اُس نے سات آسمان اُوپر تلے بنائے. (اے دیکھنے والے) کیا تُو
(خدائے) رحمٰن کی آفرینش میں کچھ نقص دیکھتا ہے؟ ذرا آنکھ
اُٹھا کر دیکھ بھلا تجھ کو (آسمان میں) کوئی شگاف نظر آتا ہے؟ ﴿٣﴾

الملک ٦٧

3. Who hath created seven heavens in harmony. Thou (Muhammad) canst see no fault in the Beneficent One's creation; then look again: Canst thou see any rifts?

(LXVII - The Sorvereignty

# نظام شمسی کے دسویں سیارے الحسن کا آخری سیارے کے طور پر ثبوت اور زمین کی پیدائش میں میزان قائم رکھنے کی دریافت

سیاروں کے توازن کے سلسلہ میں بنائی گئی شکل 3 یعنی Fig 3 ملاحظہ ہو جس میں ہر سیارے کی کشش ثقل Surface gravity زمین کی gravity کی نسبت سے ظاہر کی گئی ہے۔ زمین کی کشش ثقل کی قیمت Value 32 فٹ فی سیکنڈ فی سیکنڈ ہے اس طرح ہر سیارے کی کشش ثقل مندرجہ ذیل ہے جبکہ تمام سیارے پہلے ایک یونٹ یعنی ایک mass تھے جیسا کہ سورہ انبیاء کی آیت ۳۰ برصفحہ 263 سے ظاہر ہے۔

| S.No. | Planet | Surface Gravity ft/Sec² | |
|---|---|---|---|
| 1. | Mercury | 32 x 0.38 | 12.16 |
| 2. | Venus | 32 x 0.89 | 28.48 |
| 3. | Earth | 32 x 1 | 32.00 |
| 4. | Mars | 32 x 0.38 | 12.16 |
| 5. | Jupiter | 32 x 2.54 | 81.28 |
| 6. | Saturn | 32 x 1.2 | 38.40 |
| 7. | Uranus | 32 x 1.07 | 34.24 |
| 8. | Neptune | 32 x 1.4 | 44.80 |
| 9. | Pluto | 32 x 0.44 | 14.08 |
| 10. | Al-Hasan | 32 x 0.7 | 22.40 |
| Total gravity of 10 planets | | | 320.00 |

Average gravity 320/10 = 32 ft/Sec²

which correspond with the Earth gravity.

toobaa-elibrary.blogspot.com

اس حساب سے یہ ثابت ہو گیا کہ زمین کا mass یا جسامت کل 10 سیاروں کی اوسط قیمت value کے برابر ہے۔ دوسرے لفظوں میں اللہ تعالیٰ نے زمین کی جسامت یا حجم و کثافت کو تمام سیاروں کی مجموعی جسامت کی اوسط میزان کے برابر رکھا ہے اس طرح زمین کی بناوٹ میں بھی میزان قائم کیا ہے جبکہ فاصلہ کے لحاظ سے تمام سیاروں کا میزان سیارہ یورینس Uranus کرتا ہے یا یہ Pivot کے طور پر کام کرتا ہے۔ سیاروں کی ایک لائن میں پوزیشن جو شکل ۳ ( Fig 3 ) میں دکھائی گئی ہے بڑی نازک Critical پوزیشن ہے کیونکہ جب سیارے گردش کے دوران یہ پوزیشن اختیار کریں تو ان میں بھی توازن قائم رہے ورنہ سارا نظام ہی درہم برہم ہو جاتا۔ اس طرح یہ بالکل واضح ہے کہ تمام سیارے ایک دوسرے کی کشش ثقل سے اثر انداز ہوتے ہیں اور یہ تمام سیارے کشش ثقل کی ایک زنجیر Chain میں منسلک ہیں۔ اس سلسلہ میں سورہ نوح کی آیات ۱۵، ۱۶ اور سورہ ملک کی آیت ۳ ملاحظہ ہوں۔

تمام سیاروں کی اوسط جسامت mass کے برابر زمین کی جسامت یا mass کا میزان ثابت ہونا اس بات کی دلالت کرتا ہے کہ دس سیاروں کے علاوہ سورج کا اور کوئی سیارہ نہیں ہے اگر ہوتا تو زمین کی موجودہ جسامت mass جو کہ تمام سیاروں کی اوسط جسامت کے برابر ہے اس میں فرق آ جاتا تو میزان قائم نہ رہتا اور زمین کی کشش ثقل Gravity بڑھنے سے چاند متاثر ہوتا تو زمین کی طرف آہستہ آہستہ جھکتا چلا جاتا اور بالآخر زمین سے ٹکرا جاتا اور سارا نظام ہی درہم برہم ہو جاتا۔ لہٰذا زمین کے اوپر سات سیاروں Planets یا Heavens کی موجودگی کے متعلق دی گئی قرآنی آیات بر صفحہ 262 کی تشریح ہو جاتی ہے اور زمین سے اوپر سات سیاروں کے آگے اور کوئی سیارہ Planet موجود نہیں ہے بلکہ سیارہ الحسن Al-Hasan جو کہ نظام شمسی کا دسواں سیارہ ہے یہ آخری سیارہ ہے۔ زمین اور دیگر سیاروں کو میزان کے ساتھ یا حساب (حکمت) کے ساتھ پیدا کرنے کے سلسلہ میں کتاب کے صفحہ 38 ______ پر دی گئی آیات میں سے چند آیات دوبارہ ملاحظہ ہوں جو کہ زیر عنوان "زمین کو اللہ تعالیٰ نے انداز سے بنایا" کا حصہ ہیں۔

وَهُوَ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِالْحَقِّ ۖ وَيَوْمَ يَقُولُ كُن فَيَكُونُ ۚ ﴿۷۳﴾

(پ ۷ انعام ۷۳)

اور وہی تو ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو تدبیر سے پیدا کیا ہے اور جس دن وہ فرمائیگا کہ ہو جا تو حشر برپا ہو جائیگا ﴿۷۳﴾

الانعام ۶

73. He it is Who created the heavens and the earth in truth. In that day when He saith : Be! it is.

(VI - Cattle

خَلَقَ اللَّهُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِالْحَقِّ ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِّلْمُؤْمِنِينَ ﴿۴۴﴾

(پ ۲۱ عنکبوت ۴۴)

خدا نے آسمانوں اور زمین کو حکمت کیساتھ پیدا کیا ہے کچھ شک نہیں کہ ایمان والوں کے لئے اس میں نشانی ہے ﴿۴۴﴾

العنکبوت ۲۹

44. Allah created the heavens and the earth with truth. Lo! therein is indeed a portent for believers.

(XXIX - The Spider

خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِالْحَقِّ ۖ يُكَوِّرُ اللَّيْلَ عَلَى النَّهَارِ وَيُكَوِّرُ النَّهَارَ عَلَى اللَّيْلِ ۖ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۖ كُلٌّ يَجْرِي لِأَجَلٍ مُّسَمًّى ۗ أَلَا هُوَ الْعَزِيزُ الْغَفَّارُ ﴿۵﴾

(پ ۲۳ زمر ۵)

اسی نے آسمانوں اور زمین کو تدبیر کے ساتھ پیدا کیا ہے (اور) وہی رات کو دن پر لپیٹتا اور دن کو رات پر لپیٹتا ہے اور اسی نے سورج اور چاند کو بس میں کر رکھا ہے سب ایک وقت مقرر تک چلتے رہیں گے۔ دیکھو وہی غالب (اور) بخشنے والا ہے ﴿۵﴾

الزمر ۳۹

5. He hath created the heavens and the earth with truth. He maketh night to succeed day, and He maketh day to succeed night, and He constraineth the succeed the sun and the moon to give service, each running on for an appointed term. Is not He the Mighty, the Forgiver?

(XXXIX - The Troops

مَا خَلَقْنَا السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ وَمَا

ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان دونوں میں ہے

3. We created not the heavens

بَيْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ
وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَمَّآ اُنْذِرُوْا
مُعْرِضُوْنَ ③
(پ ۲۶ احقاف ۳

مبنی برحکمت اور ایک وقت مقرر تک کے لئے پیدا
کیا ہے۔ اور کافروں کو جس چیز کی نصیحت کی جاتی ہے
اُس سے مُنہ پھیر لیتے ہیں ③
الاحقاف ۴۶

and the earth and all that is between them save with truth, and for a term appointed. But those who disbelieve turn away from that whereof they are warned.

(XLVI - Wind Curved Sand Hills

اِنَّا كُلَّ شَيْءٍ خَلَقْنٰهُ بِقَدَرٍ ㊾
وَمَآ اَمْرُنَآ اِلَّا وَاحِدَةٌ كَلَمْحٍ بِالْبَصَرِ ㊿
(پ ۲۷ قمر ۴۹-۵۰

ہم نے ہر چیز اندازۂ مقرر کے ساتھ پیدا کی ہے ㊾
اور ہمارا حکم تو آنکھ کے جھپکنے کی طرح ایک بات ہوتی ہے ㊿
القمر ۵۴

49. Lo! We have created every thing by measure.

50. And Our commandment is but one (commandment), as the twinkling of an eye.

(LIV - The moon

یہ معلوم کیا جا چکا ہے کہ سیارہ یورینس Uranus دیگر سیاروں کے میزان کے سلسلہ میں Pivot کے طور پر کام کرتا ہے لہٰذا سیاروں اور سورج کے درمیان بڑے حساب سے اللہ تعالیٰ کے تعین کردہ فاصلوں کا حساب جانچنے کے لئے ثبوت کے طور پر صفحہ 261 پر دیئے گئے Decending order فارمولا سے معلوم کر سکتے ہیں۔ مثال کے طور پر سورج سے زمین کا فاصلہ معلوم کرنے کے لئے مذکورہ فارمولا میں متعلقہ Values درج کریں جو کہ اس طرح سے ہیں۔

$$V = \sqrt{\frac{r_2}{r_1}} \times 2.945$$

Where,

V = Velocity of the earth (concerned planet) 18.475 miles/second

$r_1$ = Distance of the earth from the Sun, i.e. distance of the concerned planet in million miles (Required).

$r_2$ = Distance of Pluto from Sun 3660 million miles

2.945 = Velocity of Pluto

$$\text{Then} \quad 18.475 = \sqrt{\frac{3660}{r_1}} \times 2.945$$

$$\text{or} \quad 18.475^2 \times r_1 = 3660 \times 2.945^2$$

$$\text{or} \quad r_1 = \frac{3660 \times 2.945^2}{18.475^2} = 93 \text{ million miles}$$

سیارہ جنت کا عرش سے فاصلہ یا اس کی عرش کے گرد گردش کی رفتار اس وقت تک معلوم نہیں کی جا سکتی جب تک کہ ان دونوں میں سے کوئی ایک معلوم نہ ہو۔ زمین سے عرش کا فاصلہ کتاب میں پہلے ہی معلوم کیا جا چکا ہے جو کہ ایک ہزار نوری سال ہے اور عرش

کے گرد جس کا قطر تقریباً ۳۲ ارب میل ہے سورج بمعہ اس کے سیارے ایک نکتہ کی شکل میں متحرک ہیں۔

سورہ نجم کی آیات ۱۳ تا ۱۸ بر صفحہ 300 سے ظاہر ہے کہ جنت عرش کے قریب ہے۔ اس طرح یہ بات اخذ کی جا سکتی ہے کہ سیارہ الجنت زمین سے ایک ہزار نوری سال سے کچھ کم فاصلہ پر محو گردش ہے اور بوجہ عرش کے نزدیک ہونے کے اس کی عرش کے گرد گردش کی رفتار کئی ہزار میل فی سیکنڈ ہو گی کیونکہ عرش کی کشش ثقل Gravity بہت زیادہ ہے ملاحظہ ہو صفحہ کتاب 317

کائنات میں اللہ تعالیٰ کے پایہ تخت عرش کا مقام Location ایسی ہے کہ اگر ہم عرش پر چلے جائیں تو وہاں سے بھی ستارے ایسے ہی نظر آئیں گے جیسے ہم زمین سے دیکھتے ہیں کیونکہ ستارے بہت زیادہ دور ہیں اور عرش کے گرد متحرک ہیں۔ کائنات میں عرش سے سب سے قریب ترین سیارہ جنت ہے اور دوسرے نمبر پر ہمارا سورج بمعہ اس کے سیارے جو کہ ایک نکتہ کی شکل میں ایک ہزار نوری سال کے فاصلے پر گردش میں مصروف ہیں۔ اس سلسلہ میں درج ذیل آیات ملاحظہ ہوں جن میں اللہ تعالیٰ نے واضح کیا ہے کہ زمین' چاند' سورج' ستارے و سیارے Heavens/Planets بڑے حساب سے بنائے گئے ہیں یہ کوئی کھیلتے ہوئے نہیں بنائے اور یہ سب اللہ تعالیٰ کے آگے جھکتے ہیں یعنی ان سب کا عرش کے گرد بالواسطہ یا بلاواسطہ مدار Orbit قائم ہے۔ یہ تمام سیارے و چاند سورج وغیرہ کوئی حادثاتی طور پر وجود میں نہیں آئے۔ ان سب کو اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا ہے۔

وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا لٰعِبِيْنَ ﴿۳۸﴾
مَا خَلَقْنٰهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۹﴾
(پ ۲۵ دخان ۳۸-۳۹)

اور ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ اُن میں ہے اُنکو کھیلتے ہوئے نہیں بنایا ﴿۳۸﴾
اُن کو ہم نے تدبیر سے پیدا کیا ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ﴿۳۹﴾
الدخان ۴۴

38. And We created not the heavens and the earth, and all that is between them, in play.
39. We created them not save with truth; but most of them know not.
(XLIV - Smoke

وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۭ كُلٌّ فِيْ فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ﴿۳۳﴾

اور وہی تو ہے جس نے رات اور دن اور سورج اور چاند کو بنایا۔ یہ سب (یعنی سورج اور چاند اور ستارے) آسمان میں اس طرح چلتے ہیں گویا تیر رہے ہیں ﴿۳۳﴾

33. And He it is Who created the night and the day, and the sun and the moon. They float, each in an orbit.

لَخَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۵۷﴾
(پ ۲۴ مومن ۵۷

آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا لوگوں کے پیدا کرنے کی نسبت بڑا (کام) ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ﴿۵۷﴾
المومن ۴۰

57. Assuredly the creation of the heavens and the earth is greater than the creation of mankind; but most of mankind know not.
(XL - The Believer

اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ﴿۵﴾
وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدٰنِ ﴿۶﴾
وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانَ ﴿۷﴾
اَلَّا تَطْغَوْا فِي الْمِيْزَانِ ﴿۸﴾
وَاَقِيْمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِيْزَانَ ﴿۹﴾
(پ ۲۷ رحمٰن ۵-۹

سورج اور چاند ایک حساب مقرر سے چل رہے ہیں ﴿۵﴾
اور ستارے اور درخت سجدہ کر رہے ہیں ﴿۶﴾
اور اسی نے آسمان کو بلند کیا اور ترازو قائم کی ﴿۷﴾
کہ ترازو (سے تولنے) میں حد سے تجاوز نہ کرو ﴿۸﴾
اور انصاف کے ساتھ ٹھیک تولو۔ اور تول کم مت کرو ﴿۹﴾
الرحمٰن ۵۵

5. The sun and the moon are made punctual.
6. The stars and the trees adore.
7. And the sky He hath uplifted; and He hath set the measure.
8. That ye exceed not the measure,
9. But observe the measure strictly, nor fall short thereof.
(LV - The Beneficient

## کائنات عرش کے گرد متحرک ہے

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يَسْجُدُ لَهٗ مَنْ فِي
السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ وَالشَّمْسُ
وَالْقَمَرُ وَالنُّجُوْمُ وَالْجِبَالُ وَالشَّجَرُ
وَالدَّوَآبُّ وَكَثِيْرٌ مِّنَ النَّاسِ ؕ
وَكَثِيْرٌ حَقَّ عَلَيْهِ الْعَذَابُ ؕ وَمَنْ
يُّهِنِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ مُّكْرِمٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ
يَفْعَلُ مَا يَشَآءُ ۩ ﴿١٨﴾ (پ ١٧ ج ١٨)

کیا تم نے نہیں دیکھا کہ جو (مخلوق) آسمانوں میں ہے
اور جو زمین میں ہے اور سورج اور چاند اور ستارے
اور پہاڑ اور درخت اور چارپائے اور بہت
سے انسان خدا کو سجدہ کرتے ہیں۔
اور بہت سے ایسے ہیں جن پر عذاب ثابت ہو چکا ہے۔ اور
جس شخص کو خدا ذلیل کرے اسکو کوئی عزت دینے والا نہیں
بے شک خدا جو چاہتا ہے کرتا ہے ﴿١٨﴾ الحج ٢٢

18. Hast thou not seen that unto Allah payeth adoration whosoever is in the heavens and whosoever is in the earth, and the sun, and the moon, and the stars, and the hills, and the trees, and the beasts, and many of mankind, while there are many unto whom the doom is justly due. He whom Allah scorneth, there is none to give him honour. Lo! Allah doth what He will.

(XXII - The Pilgrimage

یہ بات عیاں ہے کہ دوربین جو کچھ دیکھ سکتی ہے وہ ظاہری نظر نہیں دیکھ سکتی اور جو کچھ حساب بتا سکتا ہے وہ دوربین نہیں بتا سکتی۔ لہٰذا درست حساب پر یقین رکھنا چاہئے کیونکہ یہ جلد نتیجہ اخذ کرتا ہے اور دیگر ذرائع سے انسان کو اس کی تصدیق کے لئے صدیوں تک انتظار نہیں کرنا پڑتا۔

## نظام شمسی میں سیارہ یورینس بطور مرکزی سیارہ ہونے کی دریافت اور سیٹرن و نیپچون بطور معاون سیارہ جات ہونے کی دریافت

سیارہ یورینس Uranus کے Pivot کے طور پر کام کرنے کا ایک اور ثبوت ملاحظہ ہو۔
بحوالہ شکل نمبر3 سیارہ یورینس کے دونو طرف کے ملحقہ سیاروں یعنی Saturn اور Neptune کی کشش ثقل اور فاصلہ کی نسبت Ratio تقریباً یک ہی بنتی ہے جس کا حساب اس طرح سے ہے۔

1. Gravity of Saturn located on left side of Uranus = 1.2

   Distance of Saturn from Uranus = 897 million miles

   Ratio of gravity to distance = $\frac{1.2}{897}$ = 0.0013377 ----------> (1)

2. Gravity of Neptune = 1.4

   Distance Neptune from Uranus = (2787 - 1783) = 1014 million mile

   Ratio of gravity to distance = $\frac{1.4}{1014}$ = 0.0013806 ----------> (2)

   Difference of ratio = 0.0013806 - 0.0013377 = 0.0000429

Required decrease in the value of gravity of Neptune in order to bring the ratio equal to the ratio of gravity to distance of Saturn as shown in equation (1)

$$\frac{0.0013377 \times 1.4}{0.0013806} = 1.3564392$$

Difference = 1.4 - 1.3564392 = 0.0435608

$$\text{Percentage of decrease} = \frac{0.0435608 \times 100}{1.4} = 3.1114857\%$$

Say 3.111%

Hence by decreasing the value of gravity of Neptune by 3.111% without disturbing the intermediate distances between Neptune and Uranus, the constant ratio of gravity to distance comes to,

$$\text{Constant ratio of Gravity to Distance} = \frac{1.3564392}{1014} = 0.0013377$$

which agrees with the value of equation (1).

**Note:**

If distance between planet Uranus and Neptune is substituted as 1046.5 million miles instead of 1014 without disturbing the gravity of Neptune, then the ratio value of equation.(2) exactly comes to 0.0013377 as calculated in equation.(1).

It shows that there is an error of 32.5 million miles (3.205% in a distance of 1014 million miles) in computing the astronomical data for a distance between Uranus and Neptune or there exist a slight error of 0.0435608 (3.111%) in computing the gravity of Neptune. The astronomical data thus requires slight amendment either in the gravity of planets or in their intermediate distances. The total gravity value of all the ten planets should be 10, in relation to Earth gravity = 1. The error can be reduced to 50% by dividing it in gravity and distance both.

Similarly, if gravity of Saturn is increased from 1.2 to 1.2379457 (3.162%) without disturbing the intermediate distance, the ratio of gravity of Saturn to distance upto Uranus, exactly comes to 0.0013806 as shown in equation (2). It is thus a clear proof that the size of planets has close relation with their intermediate distances to maintain balance. Constant ratio diagram may be seen at page **276**(A).

The equal ratio of gravity to distance on both sides of central planet Uranus is a proof that it provides greater inertia in balancing all the planets when these attain chain position as shown in fig. 4. The Saturn and Neptune are thus auxillary planets of Uranus.

## CONSTANT RATIO OF GRAVITY TO DISTANCE BETWEEN PLANETS JUPITER, MARS AND EARTH IN THE DIRECTION OF SUN

It is amazing that the ratio of gravity to distance between Jupiter & Mars is worked out to be the same as that of the ratio of gravity to distance between Mars and Earth. It means that different size of planets have been balanced with the measured distance and gravity of each planet by Almighty Allah. Hence different size of planets of solar system have been kept with measure in relation to their intermediate distance and these have been well planned and launched in harmony appropriately as quoted in Quranic verse 7 of surah LV Al-Rehman (The Beneficient), verse 15-16 of surah LXXI Noah and verse 3 of surah LXVII Al-Malik (The Sovereignty)). Man should reflect upon such an accurate mechanism of formation of solar system having a constant ratio of gravity to distnace of various planets. The calculations showing balance between the planets are given as under:

Refer to fig.3

Gravity of Jupiter = 2.54
Distance between Jupiter & Mars = 341.5 million miles
Then,

$$\text{Ratio of Gravity to Distance} = \frac{2.54}{341.5} = 0.0074377 \text{ ---------->} (1)$$

Now, Gravity of Mars = 0.38
Distance between Mars & Earth = 48.5 million miles

$$\text{Ratio of Gravity to Distance} = \frac{0.38}{48.5} = 0.007835 \text{ ---------->} (2)$$

There is small difference in both the value of equation (1) and (2) which shows that astronomical data in respect of gravity or distance in between planets needs slight modification because there is very small error in tabulating the data by the astronomers. The modification can be made either by increasing the gravity of planets or causing change in the distance.

Considering planet Jupiter, increase the gravity to 5.35% without causing change in the distance shown in equation (1). Then the ratio value works out to

$$2.54 + \frac{2.54 \times 5.35}{100} = 2.54 + 0.13589 = \frac{2.67589}{341.5} = 0.007835$$

which agrees with the value shown in equation (2).

The small modification can also be made by causing change in the gravity of Mars and distance between Mars and Earth.

It is clear that size of the planets has very close relation to. their intermediate distances to maintain balance in the solar system from scientific point of view.

It is also evident that formation of solar system started from bottom to top i.e from Mercury to Al-Hasan to maintain the balance and harmony among the planets.

## DIAGRAM SHOWING CONSTANT RATIO OF GRAVITY TO DISTANCE BETWEEN PLANETS JUPITER, MARS AND EARTH IN THE DIRECTION OF SUN AND BETWEEN SATURN, URANUS AND NEPTUNE IN THE DIRECTION OF CENTRAL PLANET URANUS

(DISTANCE SCALE 1" = 640 million miles)




Fig 4

7. And the sky He hath uplifted; and He hath set the measure.
8. That ye exceed not the measure,
(LV - The Beneficiant

اور اسی نے آسمان کو بلند کیا اور ترازو قائم کی ⑦
کہ ترازو (سے تولنے) میں حد سے تجاوز نہ کرو ⑧
الرحمٰن ۵۵

وَالسَّمَاءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيزَانَ ⑦
أَلَّا تَطْغَوْا فِي الْمِيزَانِ ⑧
(پ ۲۷ رحمٰن ع ۸

57. Assuredly the creation of the heavens and the earth is greater than the creation of mankind; but most of mankind know not. (XL - The Beliver

آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا لوگوں کے پیدا کرنے کی نسبت
بڑا (کام) ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ⑤٧
المومن ۴۰

لَخَلْقُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ أَكْبَرُ مِنْ خَلْقِ
النَّاسِ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ ⑤٧
(پ ۲۴ مومن ۵۷

مومن یا اللہ تعالیٰ کے فرمانبردار بندوں سے انعام کے طور پر بھرا (آباد کیا) جائے گا جن کی نیکیوں کا وزن ان کی برائیوں کے وزن سے زیادہ نکلے گا اور جنتی لوگ ہمیشہ اللہ تعالیٰ کے مہمان ہوں گے وہ جنت کو ایک عظیم سلطنت دیکھیں گے (ملاحظہ ہو درج ذیل آیت ۲۰ سورہ دہر)

اسی طرح دوزخ کو بد اعمال، ظالم اور کافر لوگوں سے سزا کے طور پر بھرا جائے گا تاکہ یہ لوگ ہمیشہ آگ کے عذاب میں مبتلا رہیں۔ جیسا کہ پہلے بیان کیا گیا ہے کہ Planet زہرہ Venus دوزخی سیارہ ہے یا چلتی پھرتی دوزخ ہے جس کی کشش ثقل اور قطر تقریباً زمین کے برابر ہے لہٰذا یہی دوزخ یا جہنم نما سیارہ انسانوں کی سزا کے واسطے مخصوص معلوم ہوتا ہے۔ دوزخ کا ایندھن انسان اور پتھر ہوں گے جیسا کہ کتاب میں درج ذیل سورہ جات و آیات سے واضح ہے۔

(i) سورۃ بقرہ ۲ آیت ۲۴ صفحہ 284

(ii) سورۃ آل عمران ۳ آیت ۱۰ صفحہ 285

(iii) سورۃ تحریم ۶۶ آیت ۶ صفحہ 291

(iv) سورۃ جن ۷۲ آیت ۱۵ صفحہ 291

تیار شدہ جنت کے سلسلہ میں چند آیات ملاحظہ ہوں جو کہ واضح کرتی ہیں کہ یہ کن نیک بخت لوگوں کے لئے تیار کی گئی ہے۔ آیات ملاحظہ ہوں۔

وَبَشِّرِ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ أَنَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ ۖ كُلَّمَا رُزِقُوا مِنْهَا مِنْ ثَمَرَةٍ رِّزْقًا ۙ قَالُوا هٰذَا الَّذِي رُزِقْنَا مِنْ قَبْلُ ۖ وَأُتُوا بِهِ مُتَشٰبِهًا ۖ وَلَهُمْ فِيهَا أَزْوٰجٌ مُّطَهَّرَةٌ ۖ وَهُمْ فِيهَا خٰلِدُونَ ﴿٢٥﴾

(پ البقرہ ۲۵

اور جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کرتے رہے اُنکو خوشخبری سُنا دو کہ انکے لئے (نعمت کے) باغ ہیں جنکے نیچے نہریں بہ رہی ہیں جب اُنہیں اُن میں سے کسی قسم کا میوہ کھانے کو دیا جائیگا تو کہیں گے یہ تو وہی ہے جو ہم کو پہلے دیا گیا تھا اور اُن کو ایک دوسرے کے ہمشکل میوے دیئے جائینگے اور وہاں اُنکے لئے پاک بیویاں ہونگی اور وہ بہشتوں میں ہمیشہ رہیں گے ﴿۲۵﴾

البقرۃ ۲

25. And give glad tidings (O Muhammad) unto those who believe and do good works; that theirs are Gardens underneath which rivers flow; as often as they are regaled with food of the fruit thereof, they say: This is what was given us aforetime;[4] and it is given to them in resemblance. There for them are pure companions; there for ever they abide.

(II - The Cow

قُلْ أَؤُنَبِّئُكُمْ بِخَيْرٍ مِّنْ ذٰلِكُمْ ۚ لِلَّذِينَ اتَّقَوْا عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتٌ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ خٰلِدِينَ فِيهَا وَأَزْوٰجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ ۗ وَاللّٰهُ بَصِيرٌ بِالْعِبَادِ ﴿١٥﴾

(پ ۳ آل عمران ۱۵

(اے پیغمبر ان سے) کہو کہ بھلا میں تم کو ایسی چیز بتاؤں جو ان چیزوں سے کہیں اچھی ہو (سنو) جو لوگ پرہیزگار ہیں ان کیلئے خدا کے ہاں باغات (بہشت) ہیں جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہیں ان میں وہ ہمیشہ رہیں گے۔ اور پاکیزہ عورتیں ہیں اور (سب سے بڑھکر) خدا کی خوشنودی۔ اور خدا اپنے نیک بندوں کو دیکھ رہا ہے ﴿۱۵﴾

آل عمران ۳

15. Say: Shall I inform you of something better than that? For those who keep from evil, with their Lord, are Gardens underneath which rivers flow and pure companions, and contentment from Allah. Allah is Seer of His bondmen.

(III - The Family of Imran

133. And vie one with another for forgiveness from your Lord, and for a Paradise as wide as are the heavens and the earth, prepared for those who ward off (evil);

(III - The Family of Imran

اور اپنے پروردگار کی بخشش اور بہشت کی طرف لپکو جس کا عرض آسمان اور زمین کے برابر ہے اور جو (خدا سے) ڈرنے والوں کے لئے تیار کی گئی ہے ۱۳۳

آل عمران ۳

* وَسَارِعُوٓا إِلَىٰ مَغْفِرَةٍ مِّن رَّبِّكُمْ وَجَنَّةٍ عَرْضُهَا ٱلسَّمَٰوَٰتُ وَٱلْأَرْضُ أُعِدَّتْ لِلْمُتَّقِينَ ۱۳۳

(پ ۴ آل عمران ۱۳۳

21. Race one with another for forgiveness from your Lord and a Garden whereof the breadth is as the breadth of the heavens and the earth, which is in store for those who believe in Allah and His messengers. Such is the bounty of Allah, which He bestoweth upon whom He will, and Allah is of Infinite bounty.

(LVII - Iron

(بندو) اپنے پروردگار کی بخشش کی طرف اور جنت کی (طرف) جس کا عرض آسمان اور زمین کے عرض کا سا ہے اور جو اُن لوگوں کیلئے تیار کی گئی ہے جو خدا پر اور اُس کے پیغمبروں پر ایمان لائے ہیں لپکو۔ یہ خدا کا فضل ہے جسے چاہے عطا فرمائے اور خدا بڑے فضل کا مالک ہے ۲۱

الحدید ۵۷

* سَابِقُوٓا إِلَىٰ مَغْفِرَةٍ مِّن رَّبِّكُمْ وَجَنَّةٍ عَرْضُهَا كَعَرْضِ ٱلسَّمَآءِ وَٱلْأَرْضِ أُعِدَّتْ لِلَّذِينَ ءَامَنُوا بِٱللَّهِ وَرُسُلِهِۦ ذَٰلِكَ فَضْلُ ٱللَّهِ يُؤْتِيهِ مَن يَشَآءُ وَٱللَّهُ ذُو ٱلْفَضْلِ ٱلْعَظِيمِ ۲۱

(پ ۲۷ حدید ۲۱

15. As for those who believed and did good works, they will be made happy in a Garden.

(XXX - The Romans

تو جو لوگ ایمان لائے اور عمل نیک کرتے رہے وہ (بہشت کے) باغ میں خوشحال ہوں گے ۱۵

الروم ۳۰

فَأَمَّا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا وَعَمِلُوا ٱلصَّٰلِحَٰتِ فَهُمْ فِى رَوْضَةٍ يُحْبَرُونَ ۱۵

(پ ۲۱ روم ۱۵

12. And hath awarded them for all that they endured, a Garden and silk attire;

13. Reclining therein upon couches, they will find there neither (heat of) a sun nor bitter cold.

14. The shade thereof is close upon them and the clustered fruits thereof bow down.

اور اُنکے صبر کے بدلے اُنکو بہشت (کے باغات) اور ریشم (کے ملبوسات) عطا کریگا ۱۲

اُن میں وہ تختوں پر تکیئے لگائے بیٹھے ہونگے۔ وہاں نہ دُھوپ (کی حدت) دیکھیں گے نہ سردی کی شدت ۱۳

اُن سے (ثمردار شاخیں اور) اُنکے سائے قریب ہوں گے۔ اور میووں کے گُچھے جھکے ہوئے لٹک رہے ہوں گے ۱۴

وَجَزَىٰهُم بِمَا صَبَرُوا جَنَّةً وَحَرِيرًا ۱۲

* مُّتَّكِـِٔينَ فِيهَا عَلَى ٱلْأَرَآئِكِ لَا يَرَوْنَ فِيهَا شَمْسًا وَلَا زَمْهَرِيرًا ۱۳

وَدَانِيَةً عَلَيْهِمْ ظِلَٰلُهَا وَذُلِّلَتْ قُطُوفُهَا تَذْلِيلًا ۱۴

18. The water of a spring therein, named Salsabil.

19. There serve them youths of everlasting youth whom, when thou seest, thou wouldst take for scattered pearls.

20. When thou seest, thou wilt see there bliss and high estate.

(LXXVI - "Time" or "man"

یہ بہشت میں ایک چشمہ ہے جس کا نام سلسبیل ہے ۱۸

اور اُن کے پاس لڑکے آتے جاتے ہوں گے۔ جو ہمیشہ ایک ہی حالت پر رہینگے جب تم اُن پر نگاہ ڈالو تو خیال کرو کہ بکھرے ہوئے موتی ہیں ۱۹

اور بہشت میں (جہاں) آنکھ اٹھاؤ گے کثرت سے نعمت اور عظیم (الشان) سلطنت دیکھو گے ۲۰

الدہر

عَيْنًا فِيهَا تُسَمَّىٰ سَلْسَبِيلًا ۱۸

وَيَطُوفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَٰنٌ مُّخَلَّدُونَ إِذَا رَأَيْتَهُمْ حَسِبْتَهُمْ لُؤْلُؤًا مَّنثُورًا ۱۹

* وَإِذَا رَأَيْتَ ثَمَّ رَأَيْتَ نَعِيمًا وَمُلْكًا كَبِيرًا ۲۰

(پ ۲۹ دہر ۱۲-۱۴-۱۳-۱۸-۲۰

198. But those who keep their duty to their Lord, for them are Gardens underneath which rivers flow, wherein they will be safe for ever. A gift of welcome from their Lord.

لیکن جو لوگ اپنے پروردگار سے ڈرتے رہے اُن کے لئے باغ ہیں جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہیں (اور) اُن میں ہمیشہ رہیں گے (یہ) خدا کے ہاں سے (اُنکی) مہمانی ہے

لَٰكِنِ ٱلَّذِينَ ٱتَّقَوْا رَبَّهُمْ لَهُمْ جَنَّٰتٌ تَجْرِى مِن تَحْتِهَا ٱلْأَنْهَٰرُ خَٰلِدِينَ فِيهَا نُزُلًا مِّنْ عِندِ ٱللَّهِ

وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ لِّلْاَبْرَارِ ﴿۱۹۸﴾

(پ ۴ آل عمران ۱۹۸)

اور جو کچھ خدا کے ہاں ہے وہ نیکوکاروں کیلئے بہت اچھا ہے ﴿۱۹۸﴾

آل عمران ۳

That which Allah hath in store is better for the righteous.

(III - The Family of Imran

تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ ۭ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۱۳﴾

(تمام احکام) خدا کی حدیں ہیں۔ اور جو شخص خدا اور اُس کے پیغمبر کی فرمانبرداری کرے گا۔ خدا اس کو بہشتوں میں داخل کرے گا جن میں نہریں بہ رہی ہیں۔ وہ اُن میں ہمیشہ رہیں گے اور یہ بڑی کامیابی ہے ﴿۱۳﴾

13. These are the limits (imposed by) Allah. Whoso obeyeth Allah and His messenger, He will make him enter Gardens underneath which rivers flow, where such will dwell for ever. That will be the great success.

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَنُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ وَعْدَ اللّٰهِ حَقًّا ۭ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ قِيْلًا ﴿۱۲۲﴾

(پ ۴-۵ نساء ۱۳، ۱۲۲)

اور جو لوگ ایمان لائے اور نیک کام کرتے رہے اُن کو ہم بہشتوں میں داخل کریں گے جن کے نیچے نہریں جاری ہیں۔ ابدالآباد اُن میں رہیں گے۔ یہ خدا کا سچا وعدہ ہے اور خدا سے زیادہ بات کا سچا کون ہو سکتا ہے ﴿۱۲۲﴾

النساء ۴

122. But as for those who believe and do good works We shall bring them into gardens underneath which rivers flow, wherein they will abide for ever. It is a promise from Allah in truth; and who can be more truthful than Allah in utterance?

(IV - Women

قَالَ اللّٰهُ هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ الصّٰدِقِيْنَ صِدْقُهُمْ ۭ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ۭ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۱۱۹﴾

(پ ۶ مائدہ ۱۱۹)

خدا فرمائے گا کہ آج وہ دن ہے کہ راستبازوں کو اُنکی سچائی ہی فائدہ دے گی۔ اُن کے لئے باغ ہیں جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہیں۔ ابدالآباد اُن میں بستے رہیں گے۔ خدا اُن سے خوش ہے اور وہ خدا سے خوش ہیں۔ یہ بڑی کامیابی ہے ﴿۱۱۹﴾

المائدۃ ۵

119. Allah saith: This is a day in which their truthfulness profiteth the truthful, for theirs are Gardens underneath which rivers flow, wherein they are secure for ever, Allah taking pleasure in them and they in Him. That is the great triumph.

(V - The Table Spread

وَعَدَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا وَمَسٰكِنَ طَيِّبَةً فِيْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ۭ وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ ۭ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۷۲﴾

(پ ۱۰ توبہ ۷۲)

خدا نے مومن مردوں اور مومن عورتوں سے بہشتوں کا وعدہ کیا ہے جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہیں (وہ) ان میں ہمیشہ رہیں گے اور بہشت ہائے جاودانی میں نفیس مکانات کا (وعدہ کیا ہے) اور خدا کی رضامندی تو سب سے بڑھ کر نعمت ہے یہی بڑی کامیابی ہے ﴿۷۲﴾

التوبہ ۹

72. Allah promiseth to the believers, men and women, Gardens underneath which rivers flow, wherein they will abide—blessed dwellings in Gardens of Eden. And—greater (far)!—acceptance from Allah. That is the Supreme triumph.

(IX - Repentence

وَاُدْخِلَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ۭ تَحِيَّتُهُمْ فِيْهَا سَلٰمٌ ﴿۲۳﴾

(پ ۱۳ ابراہیم ۲۳)

اور جو ایمان لائے اور عمل نیک کئے وہ بہشتوں میں داخل کئے جائیں گے جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہیں اپنے پروردگار کے حکم سے ہمیشہ اُن میں رہیں گے۔ وہاں اُن کی صاحب سلامت سلام ہو گا ﴿۲۳﴾

ابراہیم ۱۴

23. And those who believed and did good works are made to enter Gardens underneath which rivers flow, therein abiding by permission of their Lord, their greeting therein: Peace!

(XIV - Abraham

30. Lo! as for those who believe and do good works—Lo! We suffer not the reward of one whose work is goodly to be lost.
31. As for such, theirs will be Gardens of Eden, wherein rivers flow beneath them; therein they will be given armlets of gold and will wear green robes of finest silk and gold embroidery, reclining upon thrones therein. Blest the reward, and fair the resting-place!

(XVIII - The Cave

(اور) جو ایمان لائے اور کام بھی نیک کرتے رہے تو ہم نیک
کام کرنے والوں کا اجر ضائع نہیں کرتے (۳۰)
ایسے لوگوں کے لئے ہمیشہ رہنے کے باغ ہیں جن میں اُنکے
(محلوں کے) نیچے نہریں بہ رہی ہیں۔ اُن کو وہاں سونے
کے کنگن پہنائے جائیں گے اور وہ باریک دیبا اور اطلس
کے سبز کپڑے پہنا کرینگے۔ (اور) تختوں پر تکیے لگا کر بیٹھا کرینگے
(کیا) خوب بدلہ اور (کیا) خوب آرامگاہ ہے (۳۱)

الکہف ۱۸

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ
إِنَّا لَا نُضِيعُ أَجْرَ مَنْ أَحْسَنَ عَمَلًا (۳۰)
أُولَٰئِكَ لَهُمْ جَنَّاتُ عَدْنٍ تَجْرِي مِنْ
تَحْتِهِمُ الْأَنْهَارُ يُحَلَّوْنَ فِيهَا مِنْ أَسَاوِرَ
مِنْ ذَهَبٍ وَيَلْبَسُونَ ثِيَابًا خُضْرًا مِنْ
سُنْدُسٍ وَإِسْتَبْرَقٍ مُتَّكِئِينَ فِيهَا عَلَى
الْأَرَائِكِ ۚ نِعْمَ الثَّوَابُ وَحَسُنَتْ مُرْتَفَقًا (۳۱)

(پ ۱۵ کہف ۳۰، ۳۱

23. Lo! Allah will cause those who believe and do good works to enter Gardens underneath which rivers flow, wherein they will be allowed armlets of gold, and pearls, and their raiment therein will be silk.

(XXII - The Pilgrimage

جو لوگ ایمان لائے اور عمل نیک کرتے رہے خدا اُن کو بہشتوں میں
داخل کرے گا جن کے تلے نہریں بہ رہی ہیں۔ وہاں اُن کو
سونے کے کنگن پہنائے جائینگے اور موتی۔ اور وہاں اُن کا
لباس ریشمی ہوگا (۲۳)

الحج ۲۲

إِنَّ اللَّهَ يُدْخِلُ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا
الصَّالِحَاتِ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا
الْأَنْهَارُ يُحَلَّوْنَ فِيهَا مِنْ أَسَاوِرَ مِنْ
ذَهَبٍ وَلُؤْلُؤًا ۖ وَلِبَاسُهُمْ فِيهَا حَرِيرٌ (۲۳)

(پ ۱۷ حج ۲۳

20. But those who keep their duty to their Lord, for them are lofty halls with lofty halls above them, built (for them), beneath which rivers flow, (it is) a promise of Allah.. Allah faileth not His promise.

(XXXIX - The Troops

لیکن جو لوگ اپنے پروردگار سے ڈرتے ہیں اُن کیلئے اونچے اونچے
محل ہیں جنکے اُوپر بالاخانے بنے ہوئے ہیں۔ (اور) اُنکے نیچے نہریں
بہہ رہی ہیں۔ (یہ) خدا کا وعدہ ہے خدا وعدے کے خلاف نہیں کرتا (۲۰)

الزمر ۳۹

لَٰكِنِ الَّذِينَ اتَّقَوْا رَبَّهُمْ لَهُمْ غُرَفٌ
مِنْ فَوْقِهَا غُرَفٌ مَبْنِيَّةٌ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا
الْأَنْهَارُ ۖ وَعْدَ اللَّهِ ۖ لَا يُخْلِفُ اللَّهُ الْمِيعَادَ (۲۰)

(پ ۲۳ زمر ۲۰

12. Lo! Allah will cause those who believe and do good works to enter Gardens underneath which rivers flow; while those who disbelieve take their comfort in this life and eat even as the cattle eat, and the Fire is their habitation.

(XLVII - Muhammad

جو لوگ ایمان لائے اور عمل نیک کرتے رہے اُن کو خدا
بہشتوں میں جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہیں داخل فرمائیگا۔
اور جو کافر ہیں وہ فائدے اُٹھاتے ہیں اور (اس طرح) کھاتے
ہیں جیسے حیوان کھاتے ہیں۔ اور اُن کا ٹھکانا دوزخ ہے (۱۲)

محمد ۴۷

إِنَّ اللَّهَ يُدْخِلُ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا
الصَّالِحَاتِ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا
الْأَنْهَارُ ۖ وَالَّذِينَ كَفَرُوا يَتَمَتَّعُونَ وَيَأْكُلُونَ
كَمَا تَأْكُلُ الْأَنْعَامُ وَالنَّارُ مَثْوًى لَهُمْ (۱۲)

(پ ۲۶ محمد ۱۲

12. On the day when thou (Muhammad) wilt see the believers, men and women, their light shining forth before them and on their right hands, (and wilt hear it said unto them) : Glad news for you this day : Gardens underneath which rivers flow, wherein ye are immortal. That is the Supreme triumph.

(LVII - Iron

جس دن تم مومن مردوں اور مومن عورتوں کو دیکھو گے کہ اُن
کے ایمان) کا نور اُن کے آگے آگے اور داہنی طرف چل رہا ہے
(تو اُن سے کہا جائے گا کہ) تم کو بشارت ہو (کہ آج تمہارے لئے)
باغ ہیں جنکے تلے نہریں بہ رہی ہیں اُنمیں ہمیشہ رہو گے یہی بڑی کامیابی ہے (۱۲)

الحدید ۵۷

يَوْمَ تَرَى الْمُؤْمِنِينَ وَالْمُؤْمِنَاتِ يَسْعَىٰ
نُورُهُمْ بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَبِأَيْمَانِهِمْ بُشْرَاكُمُ
الْيَوْمَ جَنَّاتٌ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ
خَالِدِينَ فِيهَا ۚ ذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ (۱۲)

(پ ۲۷ حدید ۱۲

8. So believe in Allah and His messenger and the Light which We have revealed. And Allah is Aware of what ye do.
9. The day when He shall gather you unto the day of Assembling, that will be a day of mutual disillusion. And whoso believeth in Allah and doth right, He will remit from him his evil deeds and will bring him into Gardens underneath which rivers flow, therein to abide for ever. That is the Supreme triumph.

(LXIV - Mutual Disillusion

تو خدا پر اور اسکے رسول پر اور نور (قرآن) پر جو ہم نے نازل فرمایا ہے ایمان لاؤ۔ اور خدا تمہارے سب اعمال سے خبردار ہے ⑧ جس دن وہ تمکو اکٹھا ہونے (یعنی قیامت) کے دن اکٹھا کریگا وہ نقصان اٹھانے کا دن ہے۔ اور جو شخص خدا پر ایمان لائے اور نیک عمل کرے وہ اس سے اسکی برائیاں دور کر دے گا اور باغہائے بہشت میں جنکے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں داخل کریگا ہمیشہ ان میں رہیں گے۔ یہ بڑی کامیابی ہے ⑨

التغابن ٦٤

فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَالنُّوْرِ الَّذِيْٓ اَنْزَلْنَا ۭ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ⑧ يَوْمَ يَجْمَعُكُمْ لِيَوْمِ الْجَمْعِ ذٰلِكَ يَوْمُ التَّغَابُنِ ۭ وَمَنْ يُّؤْمِنْ بِاللّٰهِ وَيَعْمَلْ صَالِحًا يُّكَفِّرْ عَنْهُ سَيِّاٰتِهٖ وَيُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ⑨

(پ ٢٨ تغابن ٨-٩)

11. A messenger reciting unto you the revelations of Allah made plain, that He may bring forth those who believe and do good works from darkness unto light. And whosoever believeth in Allah and doth right, He will bring him into Gardens underneath which rivers flow, therein to abide for ever. Allah hath made good provision for him.

(LXV - Divorce

(اور اپنے) پیغمبر (بھی بھیجے ہیں) جو تمہارے سامنے خدا کی واضح المطالب آیتیں پڑھتے ہیں تاکہ جو لوگ ایمان لائے اور عمل نیک کرتے رہے ہیں ان کو اندھیرے سے نکال کر روشنی میں لے آئیں۔ اور جو شخص ایمان لائیگا اور عمل نیک کرے گا اُن کو باغہائے بہشت میں داخل کریگا جنکے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں ابدالآباد ان میں رہیں گے خدا نے اُن کو خوب رزق دیا ہے ⑪

الطلاق ٦٥

رَسُوْلًا يَّتْلُوْا عَلَيْكُمْ اٰيٰتِ اللّٰهِ مُبَيِّنٰتٍ لِّيُخْرِجَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۭ وَمَنْ يُّؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ وَيَعْمَلْ صَالِحًا يُّدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ قَدْ اَحْسَنَ اللّٰهُ لَهٗ رِزْقًا ⑪

(پ ٢٨ طلاق ١١)

8. O ye who believe! Turn unto Allah in sincere repentance! It may be that your Lord will remit from you your evil deeds and bring you into Gardens underneath which rivers flow, on the day when Allah will not abase the Prophet and those who believe with him. Their light will run before them and on their right hands: they will say: Our Lord! Perfect our light for us, and forgive us! Lo! Thou art Able to do all things.

(LXVI - Banning

مومنو! خدا کے آگے صاف دل سے توبہ کرو۔ اُمید ہے کہ وہ تمہارے گناہ تم سے دور کر دے گا اور تم کو باغہائے بہشت میں جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں داخل کرے گا اُس دن خدا پیغمبر کو اور اُن لوگوں کو جو اُنکے ساتھ ایمان لائے ہیں رسوا نہیں کرے گا۔ (بلکہ) ان کا نور (ایمان) اُن کے آگے اور داہنی طرف (روشنی کرتا ہوا) چل رہا ہوگا۔ اور وہ خدا سے التجا کریں گے کہ اے پروردگار ہمارا نور ہمارے لئے پورا کر اور ہمیں معاف فرما۔ بے شک خدا ہر چیز پر قادر ہے ⑧

التحریم ٦٦

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْٓا اِلَى اللّٰهِ تَوْبَةً نَّصُوْحًا ۭ عَسٰى رَبُّكُمْ اَنْ يُّكَفِّرَ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَيُدْخِلَكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۙ يَوْمَ لَا يُخْزِي اللّٰهُ النَّبِيَّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ ۚ نُوْرُهُمْ يَسْعٰى بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَبِاَيْمَانِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا ۚ اِنَّكَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ⑧

(پ ٢٨ تحریم ٨)

11. Lo! those who believe and do good works, theirs will be Gardens underneath which rivers flow. That is the Great Success.

(LXXXV - The Mansions of Stars

(اور) جو لوگ ایمان لائے اور نیک کام کرتے رہے اُن کے لئے باغات ہیں جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں۔ یہی بڑی کامیابی ہے ⑪

البروج ٨٥

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ڛ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْكَبِيْرُ ⑪

(پ ٣٠ بروج ١١)

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْ أَهْلِ الْكِتَٰبِ وَالْمُشْرِكِينَ فِي نَارِ جَهَنَّمَ خَٰلِدِينَ فِيهَا ۚ أُولَٰٓئِكَ هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ ﴿٦﴾

إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّٰلِحَٰتِ أُولَٰٓئِكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ ﴿٧﴾

جَزَآؤُهُمْ عِندَ رَبِّهِمْ جَنَّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَٰرُ خَٰلِدِينَ فِيهَآ أَبَدًا ۖ رَّضِيَ اللَّهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا عَنْهُ ۚ ذَٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ رَبَّهُۥ ﴿٨﴾

جو لوگ کافر ہیں (یعنی) اہل کتاب اور مشرک وہ دوزخ کی آگ میں (پڑیں گے اور ہمیشہ اس میں رہیں گے۔ یہ لوگ سب مخلوق سے بدتر ہیں ﴿٦﴾

اور جو لوگ ایمان لائے اور نیک عمل کرتے رہے وہ تمام خلقت سے بہتر ہیں ﴿٧﴾

اُن کا صلہ اُن کے پروردگار کے ہاں ہمیشہ رہنے کے باغ ہیں جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہیں ابدالآباد ان میں رہیں گے۔ خدا اُن سے خوش اور وہ اس سے خوش۔ یہ (صلہ) اُس کیلئے ہے جو اپنے پروردگار سے ڈرتا ہے ﴿٨﴾

6. Lo! those who disbelieve, among the People of the Scripture and the idolaters, will abide in fire of hell. They are the worst of created beings.

7. (And) lo! those who believe and do good works are the best of created beings.

8. Their reward is with their Lord: Gardens of Eden underneath which rivers flow, wherein they dwell for ever. Allah hath pleasure in them and they have pleasure in Him. This is (in store) for him who feareth his Lord.

(پ ٣٠ بینہ ٦-٨ | البینہ ٩٨ | (XCVIII - The Clear Proof

مندرجہ ذیل آیات کائنات میں عرش کے قریب جنت کے واقعہ (Location) ہونے کا پتہ دیتی ہیں۔ یہ آیات پیغمبر اسلام حضرت محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے واقعہ معراج (عرش پر جانے کے واقعہ) سے تعلق رکھتی ہیں۔ حضور پاک فرشتہ جبرئیل کے ہمراہ عرش پر گئے تھے۔

سُورَةُ النَّجْمِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ اثْنَتَانِ وَسِتُّونَ آيَةً وَثَلَاثُ رُكُوعَاتٍ

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

وَالنَّجْمِ إِذَا هَوَىٰ ﴿١﴾

مَا ضَلَّ صَاحِبُكُمْ وَمَا غَوَىٰ ﴿٢﴾

وَمَا يَنطِقُ عَنِ الْهَوَىٰٓ ﴿٣﴾

إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَىٰ ﴿٤﴾

عَلَّمَهُۥ شَدِيدُ الْقُوَىٰ ﴿٥﴾

ذُو مِرَّةٍ فَاسْتَوَىٰ ﴿٦﴾

وَهُوَ بِالْأُفُقِ الْأَعْلَىٰ ﴿٧﴾

ثُمَّ دَنَا فَتَدَلَّىٰ ﴿٨﴾

فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ أَوْ أَدْنَىٰ ﴿٩﴾

فَأَوْحَىٰٓ إِلَىٰ عَبْدِهِۦ مَآ أَوْحَىٰ ﴿١٠﴾

مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَأَىٰٓ ﴿١١﴾

أَفَتُمَٰرُونَهُۥ عَلَىٰ مَا يَرَىٰ ﴿١٢﴾

سورہ نجم مکی ہے اس میں باسٹھ آیتیں اور تین رکوع ہیں

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

تارے کی قسم جب غائب ہونے لگے ﴿١﴾

کہ تمہارے رفیق (محمدؐ) نہ رستہ بھولے ہیں نہ بھٹکے ہیں ﴿٢﴾

اور نہ خواہش نفس سے منہ سے بات نکالتے ہیں ﴿٣﴾

یہ (قرآن) تو حکم خدا ہے جو (ان کی طرف) بھیجا جاتا ہے ﴿٤﴾

اُن کو نہایت قوت والے نے سکھایا ﴿٥﴾

(یعنی جبرائیل) طاقتور نے پھر وہ پورے نظر آئے ﴿٦﴾

اور وہ (آسمان کے) اونچے کنارے میں تھے ﴿٧﴾

پھر قریب ہوئے اور آگے بڑھے ﴿٨﴾

تو دو کمان کے فاصلے پر یا اس سے بھی کم ﴿٩﴾

پھر خدا نے اپنے بندے کی طرف جو بھیجا سو بھیجا ﴿١٠﴾

جو کچھ اُنہوں نے دیکھا اُن کے دل نے اُس کو جھوٹ نہ جانا ﴿١١﴾

کیا جو کچھ وہ دیکھتے ہیں تم اس میں اُن سے جھگڑتے ہو؟ ﴿١٢﴾

## THE STAR

*Revealed at Mecca*

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

1. By the Star when it setteth,
2. Your comrade erreth not, nor is deceived;
3. Nor doth he speak of (his own) desire.
4. It is naught save an inspiration that is inspired,
5. Which one of mighty powers hath taught him,
6. One vigorous; and he grew clear to view[1]
7. When he was on the uppermost horizon.
8. Then he drew nigh and came down
9. Till he was (distant) two bows' length or even nearer,
10. And He revealed unto His slave that which He revealed.
11. The heart lied not (in seeing) what it saw.
12. Will ye then dispute with him concerning what he seeth?

وَلَقَدْ رَاٰهُ نَزْلَةً اُخْرٰى ﴿۱۳﴾
عِنْدَ سِدْرَةِ الْمُنْتَهٰى ﴿۱۴﴾
* عِنْدَهَا جَنَّةُ الْمَاْوٰى ﴿۱۵﴾
اِذْ يَغْشَى السِّدْرَةَ مَا يَغْشٰى ﴿۱۶﴾
مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰى ﴿۱۷﴾
لَقَدْ رَاٰى مِنْ اٰيٰتِ رَبِّهِ الْكُبْرٰى ﴿۱۸﴾
(پ ۲۷ نجم ا-۱۸

اور اُنہوں نے اس کو ایک اور بار بھی دیکھا ہے ﴿۱۳﴾
پرلی حد کی بیری کے پاس ﴿۱۴﴾
اُسی کے پاس رہنے کی بہشت ہے ﴿۱۵﴾
جبکہ اس بیری پر چھا رہا تھا جو چھا رہا تھا ﴿۱۶﴾
اُن کی آنکھ نہ تو اور طرف مائل ہوئی اور نہ (حد سے) آگے بڑھی ﴿۱۷﴾
اُنہوں نے اپنے پروردگار (کی قدرت) کی کتنی ہی بڑی بڑی نشانیاں دیکھیں ﴿۱۸﴾
النجم ۵۳

13. And verily he saw him yet another time[2]
14. By the lote-tree of the utmost boundary,
15. Nigh unto which is the Garden of Abode.
16. When that which shroudeth did enshroud the lote-tree,
17. The eye turned not aside nor yet was overbold.
18. Verily he saw one of the greater revelations of his Lord. (LIII - The Star

اب چند آیات متعلقہ تخلیق انسان مٹی سے اور تخلیق جنات آگ سے ملاحظہ ہوں جس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ جنات اور انسان دو علیحدہ علیحدہ مخلوق ہیں اور نافرمان جنوں اور انسانوں کے لئے تیار شدہ دوزخ/ جہنم بھی علیحدہ علیحدہ ہی ہو گی۔ دوسرے لفظوں میں سیارہ عطارد Mercury اور سیارہ زہرہ Venus غالباً دو علیحدہ علیحدہ جہنم انسانوں اور جنات کے لئے مخصوص ہوں گی۔

آیات مندرجہ ذیل ہیں۔

(ا) انسان اور جنات* کی تخلیق کے متعلق آیات۔

وَلَقَدْ خَلَقْنٰكُمْ ثُمَّ صَوَّرْنٰكُمْ ثُمَّ
قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا
اِلَّآ اِبْلِيْسَ لَمْ يَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ﴿۱۱﴾
قَالَ مَا مَنَعَكَ اَلَّا تَسْجُدَ اِذْ اَمَرْتُكَ
قَالَ اَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ خَلَقْتَنِيْ مِنْ نَّارٍ
* وَّخَلَقْتَهٗ مِنْ طِيْنٍ ﴿۱۲﴾
(پ ۸ اعراف ۱۱، ۱۲

اور ہم ہی نے تم کو (ابتدا میں مٹی سے) پیدا کیا پھر تمہاری شکل
صورت بنائی پھر فرشتوں کو حکم دیا کہ آدم کے آگے سجدہ کرو تو (سب نے سجدہ
کیا) لیکن ابلیس، کہ وہ سجدہ کرنے میں (شامل) نہ ہوا ﴿۱۱﴾
(خدا نے) فرمایا جب میں نے تجھ کو حکم دیا تو کس چیز نے تجھے سجدہ
کرنے سے باز رکھا اس نے کہا کہ میں اس سے افضل ہوں مجھے
تو نے آگ سے پیدا کیا ہے اور اسے مٹی سے بنایا ہے ﴿۱۲﴾
الاعراف ۷

11. And We created you, then fashioned you, then told the angels: Fall ye prostrate before Adam! and they fell prostrate, all save Iblis, who was not of those who make prostration.
12. He said: What hindered thee that thou didst not fall prostrate when I bade thee? (Iblis) said: I am better than him. Thou createdst me of fire while him Thou didst create of mud. (VII - The Heights

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ
مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿۲۶﴾
وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ
* السَّمُوْمِ ﴿۲۷﴾
(پ ۱۴ الحجر ۲۶، ۲۷

اور ہم نے انسان کو کھنکھناتے سڑے ہوئے گارے
سے پیدا کیا ہے ﴿۲۶﴾
اور جنوں کو اس سے بھی پہلے بے دھوئیں کی آگ
سے پیدا کیا تھا ﴿۲۷﴾
الحجر ۱۵

26. Verily We created man of potter's clay of black mud altered,
27. And the Jinn did We create aforetime of essential fire.
(XV - Al-Hijr

وَاِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّيْ خَالِقٌۢ
بَشَرًا مِّنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴿۲۸﴾

اور جب تمہارے پروردگار نے فرشتوں سے فرمایا کہ
میں کھنکھناتے سڑے ہوئے گارے سے ایک بشر بنانے والا ہوں ﴿۲۸﴾

28. And (remember) when thy Lord said unto the angels: Lo! I am creating a mortal out of potter's clay of black

mud altered.

29. So, when I have made him and have breathed into him of My spirit, do ye fall down, prostrating yourselves unto him.

30. So the angels fell prostrate, all of them together,

31. Save Iblis. He refused to be among the prostrate.

32. He said: O Iblis! What aileth thee that thou art not among the prostrate?

33. He said: Why should I prostrate myself unto a mortal whom Thou hast created out of potter's clay of black mud altered?

(XV - Al-Hijr

جب اسکو (صورتِ انسانیہ میں) درست کرلوں اور اسمیں اپنی (بے بہا چیز یعنی) روح پھونک دوں تو اسکے آگے سجدے میں گر پڑنا (٢٩)
تو فرشتے تو سب کے سب سجدے میں گر پڑے (٣٠)
مگر شیطان کہ اُس نے سجدہ کرنے والوں کے ساتھ ہونے سے انکار کیا (٣١)
(خدا نے) فرمایا کہ ابلیس! تجھے کیا ہوا کہ تو سجدہ کرنے والوں میں شامل نہ ہوا (٣٢)
(اُس نے) کہا میں ایسا نہیں ہوں کہ انسان کو جس کو تو نے کھنکھناتے سڑے ہوئے گارے سے بنایا ہو سجدہ کروں (٣٣)

الحجر ١٥

فَإِذَا سَوَّيْتُهُ وَنَفَخْتُ فِيهِ مِن رُّوحِي فَقَعُوا لَهُ سَاجِدِينَ (٢٩)
فَسَجَدَ الْمَلَائِكَةُ كُلُّهُمْ أَجْمَعُونَ (٣٠)
إِلَّا إِبْلِيسَ أَبَىٰ أَن يَكُونَ مَعَ السَّاجِدِينَ (٣١)
قَالَ يَا إِبْلِيسُ مَا لَكَ أَلَّا تَكُونَ مَعَ السَّاجِدِينَ (٣٢)
قَالَ لَمْ أَكُن لِّأَسْجُدَ لِبَشَرٍ خَلَقْتَهُ مِن صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَإٍ مَّسْنُونٍ (٣٣)

(پ ١٤ حجر ٢٨-٣٣

61. And when We said unto the angels: Fall down prostrate before Adam and they fell prostrate all save Iblis, he said: Shall I fall prostrate before that which Thou hast created of clay? (XVII - Childern of Israil

اور جب ہم نے فرشتوں سے کہا کہ آدم کو سجدہ کرو تو سب نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے نہ کیا۔ بولا کہ بھلا میں ایسے شخص کو سجدہ کروں جسکو تو نے مٹی سے پیدا کیا ہے (٦١)

الاسراء ١٧

وَإِذْ قُلْنَا لِلْمَلَائِكَةِ اسْجُدُوا لِآدَمَ فَسَجَدُوا إِلَّا إِبْلِيسَ قَالَ أَأَسْجُدُ لِمَنْ خَلَقْتَ طِينًا (٦١)

(پ ١٥ اسراء ٦١

12. Verily We created man from a product of wet earth;

(XXIII - The Believers

اور ہم نے انسان کو مٹی کے خلاصے[١٩٢] سے پیدا کیا ہے (١٢)

المومنون ٢٣

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنسَانَ مِن سُلَالَةٍ مِّن طِينٍ (١٢)

(پ ١٨ مومنون ١٢

20. And of His signs is this: He created you of dust, and behold you human beings, ranging widely!

(XXX - The Romans

اور اُسی کے نشانات (اور تصرفات) میں سے ہے کہ اس نے تمہیں مٹی سے پیدا کیا پھر اب تم انسان ہو کر جا بجا پھیل رہے ہو (٢٠)

الروم ٣٠

وَمِنْ آيَاتِهِ أَنْ خَلَقَكُم مِّن تُرَابٍ ثُمَّ إِذَا أَنتُم بَشَرٌ تَنتَشِرُونَ (٢٠)

(پ ٢١ روم ٢٠

32. Those who avoid enormities of sin and abominations, save the unwilled offences—(for them) lo! thy Lord is of vast mercy. He is best aware of you (from the time) when He created you from the earth, and when ye were hidden in the bellies of your mothers. Therefor ascribe not purity unto yourselves. He is best aware of him who wardeth off (evil).

(LIII - The Star

جو صغیرہ گناہوں کے سوا بڑے بڑے گناہوں اور بے حیائی کی باتوں سے اجتناب کرتے ہیں۔ بیشک تمہارا پروردگار بڑی بخشش والا ہے۔ وہ تم کو خوب جانتا ہے جب اُس نے تم کو مٹی سے پیدا کیا اور جب تم اپنی ماؤں کے پیٹ میں بچے تھے۔ تو اپنے آپ کو پاک صاف نہ جتاؤ۔ جو پرہیزگار ہے وہ اس سے خوب واقف ہے (٣٢)

النجم ٥٣

الَّذِينَ يَجْتَنِبُونَ كَبَائِرَ الْإِثْمِ وَالْفَوَاحِشَ إِلَّا اللَّمَمَ إِنَّ رَبَّكَ وَاسِعُ الْمَغْفِرَةِ هُوَ أَعْلَمُ بِكُمْ إِذْ أَنشَأَكُم مِّنَ الْأَرْضِ وَإِذْ أَنتُمْ أَجِنَّةٌ فِي بُطُونِ أُمَّهَاتِكُمْ فَلَا تُزَكُّوا أَنفُسَكُمْ هُوَ أَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقَىٰ (٣٢)

(پ ٢٧ نجم ٣٢

13. Which is it, of the favours of your Lord, that ye deny?

تو اے گروہ جن و انس، تم اپنے پروردگار کی کون کونسی نعمت کو جھٹلاؤ گے[٢٨٠] (١٣)

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ (١٣)

خَلَقَ الْإِنسَانَ مِن صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ ﴿١٤﴾
وَخَلَقَ الْجَانَّ مِن مَّارِجٍ مِّن نَّارٍ ﴿١٥﴾
فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿١٦﴾
(پ ۲۷ رحمٰن ۱۴۔۱۶

اسی نے انسان کو ٹھیکرے کی طرح کھنکھناتی مٹی سے بنایا (۱۴)
اور جنات کو آگ کے شعلے سے پیدا کیا (۱۵)
تو تم اپنے پروردگار کی کون کونسی نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ (۱۶)
الرحمٰن ۵۵

14. He created man of clay like the potter's,
15. And the Jinn did He create of smokeless fire.
16. Which is it, of the favours of your Lord, that ye deny?
(LV - The Beneficient

زمین کے نیچے کی جانب جو سیارے Mercury اور Venus سورج کے گرد محور گردش ہیں ان کی ہیئت اوپر بیان کر دی گئی ہے جو سیارے زمین کے اوپر کی جانب سورج کے گرد محو گردش ہیں خالق کائنات اللہ تعالیٰ نے قرآن میں ان کی تعداد سات بتائی ہے جبکہ سائنس دانوں نے ابھی تک چھ سیارے دریافت کئے ہیں۔ لہٰذا ساتواں سیارہ ابھی دریافت طلب ہے۔

قرآن نے ان سات سیاروں Planets کی ہیئت بڑی وضاحت سے کی ہے کہ یہ تمام زمین کی طرح پختہ ٹھوس مضبوط ہیں۔ آیات ملاحظہ ہوں۔

* اَللّٰهُ الَّذِیْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ وَّمِنَ
الْاَرْضِ مِثْلَهُنَّ ؕ يَتَنَزَّلُ الْاَمْرُ بَيْنَهُنَّ
لِتَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۙ
وَّاَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَحَاطَ بِكُلِّ شَیْءٍ عِلْمًا ﴿١٢﴾
(پ ۲۸ طلاق ۱۲

خدا ہی تو ہے جس نے سات آسمان پیدا کئے اور ویسی ہی زمین
ان میں (خدا کے) حکم اترتے رہتے ہیں تاکہ تم لوگ جان لو کہ خدا
ہر چیز پر قادر ہے۔ اور یہ کہ خدا اپنے علم سے ہر چیز پر
احاطہ کئے ہوئے ہے (۱۲)
الطلاق ۶۵

12. Allah it is Who hath created seven heavens, and of the earth the like thereof. The commandment cometh down among them slowly, that ye may know that Allah is Able to do all things, and that Allah surroundeth all things in knowledge.
(LXV - Divorce

اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ مِهٰدًا ﴿٦﴾
وَّالْجِبَالَ اَوْتَادًا ﴿٧﴾
وَّخَلَقْنٰكُمْ اَزْوَاجًا ﴿٨﴾
وَّجَعَلْنَا نَوْمَكُمْ سُبَاتًا ﴿٩﴾
وَّجَعَلْنَا الَّيْلَ لِبَاسًا ﴿١٠﴾
وَّجَعَلْنَا النَّهَارَ مَعَاشًا ﴿١١﴾
* وَبَنَيْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعًا شِدَادًا ﴿١٢﴾
وَّجَعَلْنَا سِرَاجًا وَّهَّاجًا ﴿١٣﴾
(پ ۳۰ نبا ۶۔۱۳

کیا ہم نے زمین کو بچھونا نہیں بنایا؟ (۶)
اور پہاڑوں کو (اس کی) میخیں (نہیں ٹھہرایا؟) (۷)
(بیشک بنایا) اور تم کو جوڑا جوڑا بھی پیدا کیا (۸)
اور نیند کو تمہارے لئے (موجب) آرام بنایا (۹)
اور رات کو پردہ مقرر کیا (۱۰)
اور دن کو معاش (کا وقت) قرار دیا (۱۱)
اور تمہارے اوپر سات مضبوط (آسمان) بنائے (۱۲)
اور (آفتاب کا) روشن چراغ بنایا (۱۳)
النبا ۷۸

6. Have We not made the earth an expanse,
7. And the high hills bulwarks?
8. And We have created you in pairs,
9. And have appointed your sleep for repose,
10. And have appointed the night as a cloak,
11. And have appointed the day for livelihood.
12. And We have built above you seven strong heavens,
13. And have appointed a dazzling lamp,
(LXXVIII - The Tidings

## اللہ تعالیٰ کا کائنات میں مقام

اللہ تعالیٰ نے کائنات میں اپنا مقام سورۃ نور Light کی آیت ۳۵ میں ایک مثال دے کر بیان فرمایا ہے جس کی تشریح میری (مصنف کی) اپنی نظر میں درج ذیل ہے۔ اس کتاب کو پڑھنے کے بعد اس مثال کی تشریح جلد سمجھ میں آجاتی ہے۔ اس سے پہلے بھی کتاب میں یہ آیت درج کی گئی ہے دوبارہ ملاحظہ ہو۔

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ مَثَلُ نُوْرِهٖ
كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ۭ اَلْمِصْبَاحُ فِيْ
زُجَاجَةٍ ۭ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ
يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ
وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْۗءُ وَلَوْ لَمْ
تَمْسَسْهُ نَارٌ ۭ نُوْرٌ عَلٰي نُوْرٍ ۭ يَهْدِي اللّٰهُ
لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ
لِلنَّاسِ ۭ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۳۵

(پ ۱۸ نور ۳۵

خدا آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ اُس کے نور کی مثال ایسی ہے کہ گویا ایک طاق ہے جس میں چراغ ہے۔ اور چراغ ایک قندیل میں ہے اور قندیل (ایسی صاف شفاف ہے کہ) گویا موتی کا سا چمکتا ہوا تارا ہے۔ اسمیں ایک مبارک درخت کا تیل جلایا جاتا ہے (یعنی) زیتون کہ نہ مشرق کی طرف ہے نہ مغرب کی طرف (ایسا معلوم ہوتا ہے کہ) اس کا تیل خواہ آگ اُسے نہ بھی چھوئے جلنے کو تیار ہے (بڑی) روشنی پر روشنی (ہو رہی ہے) خدا اپنے نور سے جسکو چاہتا ہے سیدھی راہ دکھاتا ہے (۳۵) اور خدا جو مثالیں بیان فرماتا ہے (تو) لوگوں کے (سمجھانے کے) لئے اور خدا ہر چیز سے واقف ہے

النور ۲۴

35. Allah is the Light of the heavens and the earth. The similitude of His light is as a niche wherein is a lamp. The lamp is in a glass. The glass is as it were a shining star. (This lamp is) kindled from a blessed tree, an olive neither of the East nor of the West, whose oil would almost glow forth (of itself) though no fire touched it. Light upon light, Allah guideth unto His light whom He will. And Allah speaketh to mankind in allegories, for Allah is Knower of all things.

(XXIV - Light

(ا) اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے

(ا) اللہ کائنات کی زندگی اور روشنی ہے۔ ہر چیز کی زندگی اور قوت اللہ تعالیٰ کی موجودگی سے ہے۔

## مثال کے الفاظ (ترجمہ)

(ا) اللہ کے نور کی مثال کہ گویا ایک (Niche) طاق ہے۔

(۲) جس میں چراغ ہے۔

(۳) چراغ ایک قندیل میں ہے

(۴) قندیل کہ گویا موتی کا سا چمکتا ہوا تارا ہے۔

(۵) اس میں ایک مبارک درخت کا تیل زیتون جلایا جاتا ہے کہ نہ مشرق کی طرف ہے نہ مغرب کی طرف۔

(۶) اس کا تیل خواہ آگ اسے نہ بھی چھوئے جلنے کو تیار ہے روشنی پر روشنی ہے۔

## مثال کی تشریح

(ا) طاق کے لفظ کی محدود کائنات سے تشبیہ ہے۔

(۲) چراغ سے مراد چمکتا ہوا اللہ تعالیٰ کا نور ہے جو کائنات میں ہر جگہ روشنی دیتا ہے اس کے نور سے کائنات میں ہر جگہ زندگی ہے۔ نور ہے۔

(۳) قندیل سے مراد عرش ہے۔ جو نور سے بھرپور ہے۔

(۴) چمکتا ہوا تارا صاف شفاف Transparent عرش کو واضح کرتا ہے۔

(۵) یعنی چراغ کائنات میں معلق ہے بوجہ مرکز میں ہونے کے لہٰذا اس کی کوئی اطراف نہیں۔

(۶) یعنی اس چراغ کو براہ راست کوئی آگ نہیں چھوتی بلکہ اس چراغ کی اپنی روشنی ہے قوت ہے کسی کی مدد کی ضرورت نہیں اور روشنی پر روشنی ہو رہی ہے یعنی اللہ تعالیٰ کے نور سے کائنات میں ہر طرف روشنی ہے زندگی ہے دوسرے لفظوں میں اللہ ہی آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔

اوپر کی مثال سے کائنات کی ہیت کا جو نقشہ بنتا ہے وہ عین اس کے مطابق ہے جس کی وضاحت کتاب کے شروع میں مرکز نور کے سلسلہ میں دوسری آیات کی روشنی میں بھی کی گئی ہے کہ مرکز نور کے گرد تمام کائنات متحرک ہے۔

## ایک نیک مشورہ

قرآن پاک سے کائنات اور قیامت کے متعلق آیات مجتمع کر کے قرآن کے پارہ نمبران سورہ جات اور آیات کی ترتیب کے مطابق کتاب کے آخر میں شامل کی گئی ہیں تاکہ قارئین کرام یک نظران کا مطالعہ کر سکیں اور خالق کائنات اللہ تعالیٰ کی عظمت بزرگی اور بے حد رحیمی کی صفات کو مدنظر رکھتے ہوئے اس پر کامل یقین لائیں صرف اسی کی عبادت کریں اس کے احکام پر جو قرآن میں درج ہیں ان پر چلیں اس کے فرمانبردار رہیں۔ ہر مسلمان کا اللہ تعالیٰ کے فرمان کے مطابق یہی عقیدہ ہے کہ اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ اس کا کوئی شریک نہیں۔ اس کی تمام پہلی آسمانی کتابوں پر ایمان لائے قرآن اللہ تعالیٰ کی آخری آسمانی کتاب پر ایمان لائے اس کے تمام پیغمبروں کو مانے اور اس کے آخری پیغمبر حضرت محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) کو آخری نبی مانے۔ اللہ اور اس کے رسول حضرت محمدؐ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے احکام پر چلے اور ان کی فرمانبرداری کرے۔ قیامت کے دن پر اور جزا و سزا پر ایمان رکھے قرآن پر عمل کرے یہی دین اسلام ہے۔ جو کہ اللہ تعالیٰ کا پسندیدہ دین ہے۔

احقر

حاجی غلام حسن      مصنف و مولف

A-245 بلاک A3 گلبرگ 3 لاہور (پاکستان)

# جنات کی تخلیق اور ان کی موجودگی

بحوالہ صفحہ جات 106' 107' 252' 286' 300 تا 300' 28 کتاب کے ان صفحات پر جنات کی تخلیق کے سلسلہ میں قرآنی آیات ملاحظہ ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے سورہ حجر آیات 26' 27 بر صفحہ 300 میں انسان اور جنات کی تخلیق کے متعلق بیان فرمایا ہے کہ انسان کی تخلیق مٹی سے کی گئی ہے' جب کہ جنات کی تخلیق اس سے بھی پہلے آگ کے شعلہ یعنی بے دھوئیں کی آگ سے کی گئی ہے۔ قوم جن آج بھی موجود ہے مگر یہ غیر مرئی مخلوق ہے۔ جو انسانوں کو نظر نہیں آتی۔ بعض لوگوں کو یہ اپنی موجودگی ظاہر کر دیتی ہے۔ قوم جن پیغمبر حضرت سلیمانؑ کے تابع تھی اور وہ اس سے عمارتیں وغیرہ بنواتے تھے اور دیگر کام لیتے تھے (ملاحظہ ہو آیت 82 سورہ انبیاء) قوم جن انسانوں کی طرح سمجھ بوجھ رکھتی ہے اسی لئے اللہ تعالیٰ نے انسانوں اور جنوں کو قرآن میں چیلنج کیا ہے کہ تم دونوں مل کر بھی قرآن جیسی ایک سورت نہیں بنا سکتے (ملاحظہ ہو صفحہ 252) سورہ اعراف آیت 179 بر صفحہ 286 میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ "ہم نے بہت سے جن اور انسان دوزخ کے لئے پیدا کئے ہیں۔ ان کے دل ہیں لیکن ان سے سمجھتے نہیں اور ان کی آنکھیں ہیں مگر ان سے دیکھتے نہیں اور ان کے کان ہیں پر ان سے سنتے نہیں۔ یہ لوگ چارپایوں کی طرح ہیں بلکہ ان سے بھی بھٹکے ہوئے۔ یہی وہ ہیں جو غفلت میں پڑے ہوئے ہیں۔"

ان آیات سے صاف ظاہر ہے کہ جنات بھی انسانوں کی طرح ایک قوم موجود ہے اور منکر و نافرمان گنہگار جنوں اور انسانوں کو دوزخ کی آگ میں ڈالا جائے گا۔ چونکہ جن ایک غیر مرئی مخلوق ہے اس لئے انسان اس کو دیکھ نہیں سکتا مگر قرآن کی آیات کے پیش نظر انسان کو اس کی موجودگی پر یقین کرنا ہو گا۔

جنات کی موجودگی کا ثبوت روزنامہ اخبار "پاکستان" لاہور کی حالیہ اشاعت بروز جمعہ مورخہ 28 اپریل 1995ء سے بھی ملتا ہے جس کے مطابق امریکہ کی ریاست اریزونا کے قبرستان میں جنات کی ہڈیوں کے ڈھانچوں کی دریافت ہے۔ ان ڈھانچوں سے ظاہر ہے کہ جنات کے سر پر دو سینگ ہوتے ہیں۔ تصویر میں سینگ بڑے نمایاں ہیں۔ انسانوں کی طرح جنات کے منہ۔ آنکھیں۔ ناک۔ کان۔ ٹھوڑی اور دانت وغیرہ بھی ہیں۔ ہڈیوں کے ڈھانچوں سے ثابت ہے کہ ان ہڈیوں پر گوشت پوست بھی ہو گا۔ شنید ہے ان کے جسم پر بال ہوتے ہیں۔ اس طرح اوپر کی مذکور آیت 179 سورہ اعراف بر صفحہ 286 کی تصدیق ہو جاتی ہے کہ جنوں کے دل بھی ہیں ان کی آنکھیں بھی ہیں اور ان کے کان بھی ہیں۔ جنات کی شکل بھدی سی ہے جبکہ انسان کی تخلیق ان کے مقابلہ میں بہت خوبصورت ہے۔ جنات کی عمر انسانوں کے مقابلہ میں صدیوں پر محیط ہوتی ہے۔ یہ مخلوق انسان کے مقابلہ میں زیادہ قوت والی ہے اور روئے زمین پر آسانی سے آ جا سکتی ہے بلکہ یہ زمین کے کناروں سے نکل کر آسمانوں میں چلی جاتی ہے (ملاحظہ ہو سورہ جن آیات 8' 9 سورہ رحمٰن آیت 33 صفحہ 107) نیز نورانی مخلوق فرشتوں کی طرح یہ ناری مخلوق جب چاہے اپنی مرضی کے مطابق اپنی ہیئت بدل سکتی ہے۔ قوم جن میں بھی کئی مذاہب ہیں۔ مسلمان بھی ہیں (بحوالہ سورہ جن آیات 11' 13) شیطان یا ابلیس قوم جن میں سے تھا جو نیک لوگوں کے دلوں میں وسوسے ڈالتا ہے اور نیک انسانوں کا دشمن ہے (ملاحظہ ہو صفحہ 19 تا 21)

سورہ نمل آیات 38' 39 میں مذکور ہے کہ پیغمبر حضرت سلیمانؑ نے دربار والوں سے کہا کہ "کوئی تم لوگوں میں سے ایسا ہے جو ملکہ سبا کا (پتھر کا بنا ہوا) تخت میرے پاس لے آئے تو جنات میں سے ایک قوی ہیکل جن نے کہا کہ قبل اس کے کہ آپ اپنی جگہ سے اٹھیں میں اس کو آپ کے پاس لا حاضر کرتا ہوں اور مجھے اس پر قدرت بھی حاصل ہے اور امانت دار بھی ہوں۔" تخت کا لانا' ملک یمن سے ملک

اردن تک کا تھا یعنی بیت المقدس تک جو تقریباً دو ہزار میل کا فاصلہ بنتا ہے۔

امریکہ کی ریاست اریزونا کے قبرستان میں جنات کے نئے اور پرانے ڈھانچوں کی دریافت یا موجودگی آج کی دنیا میں اللہ تعالیٰ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے اور یہ قرآن کی حقانیت ثابت کرتی ہے۔ روزنامہ "پاکستان" مورخہ 28 اپریل 1995ء میں جنات کی ہڈیوں کے ڈھانچوں کی تصویر اور خبر من و عن قارئین کرام کے علم میں اضافہ کے لئے پیش ہے تاکہ کوئی شخص جنات کی موجودگی جیسا کہ قرآن میں واضح ہے کو جھٹلا نہ سکے۔ آج کی دنیا میں جنات کی موجودگی کی تصویر کا چھپنا کوئی معمولی بات نہیں ہے بلکہ اللہ تعالیٰ نے لوگوں کو اپنی نشانیاں دکھانے اور قرآن پاک کی سچائی ثابت کرنے کا ایک ذریعہ بنایا ہے تاکہ لوگ کسی شک و شبہ میں نہ پڑیں اور قرآن کی حقانیت کو پہچانیں۔

مصنف کے اپنے اندازے کے مطابق سیارہ زہرہ Venus جس کی کشش ثقل Surface Gravity تقریباً زمین کے برابر ہے (ملاحظہ ہو صفحہ 282) اللہ کے نافرمان بندوں کی دوزخ ہے تاکہ انسان زمین پر باآسانی چلنے پھرنے کی طرح دوزخ میں بھی چل پھر سکیں اور کوئی بار محسوس نہ کریں جبکہ سیارہ عطارد Mercury گنہگار اور نافرمان جنات کی دوزخ ہے جس کی Gravity زمین کی نسبت اڑھائی گنا کم ہے۔ جدید سائنس دانوں کی تحقیق کے مطابق یہ دونو سیارے بے حد گرم ہیں۔ مزید تحقیق کے نتیجہ میں سائنس دان ان سیاروں پر لاوے کی موجودگی کی تصدیق کریں گے۔ اس طرح قرآن کی سورہ اعراف آیت 179 بر صفحہ 286 دلالت کرتی ہے کہ گنہگار انسانوں اور جنوں کو دوزخ میں ڈالا جائے گا اور کائنات میں یہی دو سیارے Mercury اور Venus جنوں اور انسانوں یعنی دونو موجود قوموں کے لئے علیحدہ علیحدہ دوزخ ہے جو اللہ تعالیٰ نے کافروں، مشرکوں اور گنہگاروں کو دائمی سزا دینے کے لئے تیار کر رکھی ہیں۔ اس طرح سیارہ جنت Al-Jannat (Paradise) جس کا مدار عرش کے گرد ہے نیک بخت لوگوں کے لئے تیار کر رکھی ہے جس کی کشش ثقل Gravity زمین کے برابر ہو گی جہاں حضرت آدم اور ان کی بیوی دونو بہشت میں رہتے تھے اور شیطان یعنی ابلیس کے بہکانے پر انہوں نے اللہ کے حکم کی خلاف ورزی کی تو نتیجۃً دونو کو اور شیطان یا ابلیس کو جنت سے نکال دیا گیا اور ایک وقت مقرر تک کے لئے یعنی قیامت کے دن تک کے لئے زمین پر بھیج دیا۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ جیسی کشش ثقل یا Gravity سیارہ جنت کی تھی جہاں آدم اور ان کی بیوی رہ رہے تھے اور کھاتے پیتے تھے ویسی ہی کشش ثقل زمین کی تھی جہاں ان کو بھیج دیا گیا تاکہ جنت کی طرح زمین پر رہنے میں کوئی بار یا بوجھ محسوس نہ کریں۔ حساب کی رو سے صفحہ 321 پر جنت کی کشش ثقل زمین کی نسبت 1.1 نکالی گئی ہے جو تقریباً زمین کی کشش ثقل کے برابر ہے۔

اس Gravity کے حساب سے جنت کا قطر 8160 میل بنتا ہے (ملاحظہ ہو صفحہ 322) جبکہ زمین کا قطر تقریباً 8000 میل ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ زمین اور اس کے اوپر کی جانب سات سیاروں Planets کی اوسط کشش ثقل میں معمولی سا فرق ہے اور یہ فرق سیاروں کے درمیانی فاصلہ میں کمی بیشی کی وجہ سے ہو سکتا ہے کیونکہ مصنف نے سائنس دانوں کے اخذ کردہ درمیانی فاصلوں کو حساب میں جوں کا توں رکھا صرف کشش ثقل میں میزان قائم کرنے کے لئے معمولی سا ردوبدل کیا۔ لہٰذا سیاروں کے درمیانی فاصلوں کے اخذ کرنے میں معمولی سی غلطی ہے جس کو مزید تحقیق پر درست کر سکتے ہیں۔ دراصل سائنس دان اتنی باریکی میں نہیں گئے اس لئے یہ معمولی سا فرق قرآن کی روشنی میں چیک کرتے وقت سامنے آیا جبکہ سائنس دان قرآن کا علم نہ رکھتے تھے وہ Gravity کا حساب بناتے وقت صرف دو Digits تک ہی محدود رہے زیادہ باریکی میں نہیں گئے کیونکہ ان کو اس کی ضرورت ہی نہ تھی لہٰذا وہ اپنے حساب میں درست تھے مگر قرآن کی روشنی میں باریک بینی کی ضرورت تھی یعنی دو Digits کی بجائے پانچ چھ Digits تک حساب بنانا چاہئے تھا۔

سیارہ زہرہ Venus یعنی دوزخ کی کشش ثقل زمین کی نسبت 1.01542 ہے جیسا کہ صفحہ 279 282 پر اخذ کی گئی ہے اور اس Gravity کو زمین کی Gravity 1.0 کے برابر لانے کے لئے مرکزی سیارہ Uranus اور Venus کے درمیانی فاصلہ کو تھوڑا سا کم کرنا پڑے گا۔ تو سیارہ Venus کی Gravity بھی زمین کے برابر آ جائے گی اور اس کا اثر سیارہ "الحسن" Al-Hasan کی Gravity اور فاصلہ پر پڑے گا جو کہ گورنر کے طور پر کام کرتا ہے۔ سیاروں کے سائز (Gravity Value) کا تعلق ان کے درمیانی فاصلوں سے ہے جیسا کہ کتاب کے اگلے صفحات سے ظاہر ہے۔ مگر مصنف نے سائنس دانوں کے اخذ کردہ درمیانی فاصلوں کو حساب میں نہیں چھیڑا۔ صرف Gravity میں معمولی سی ردوبدل کی ہے۔ اس سے ظاہر ہے کہ سیارہ جنت (Al-Jannat) دوزخ (Venus) اور زمین (Earth) کی Gravity تقریباً ایک جیسی ہے۔

اللہ تعالیٰ نے سورہ انعام آیت 73 سورہ عنکبوت آیت 44' سورہ زمر آیت 5 اور سورہ احقاف آیت 3 پر صفحہ کتاب 270 میں صاف فرمایا ہے کہ ہم نے آسمانوں اور زمین کو سچائی کے ساتھ پیدا کیا ہے یعنی درست یا ٹھیک حساب سے پیدا کیا ہے۔ ان کو کھیلتے ہوئے نہیں بنایا۔ ان میں میزان یا توازن رکھا (ملاحظہ ہو صفحہ 272) ان کی پیدائش یا ان کے بنانے میں ذرہ برابر کی بھی غلطی نہیں ہے یہ بڑی باریک بینی سے بنائے گئے ہیں۔ اس طرح سیاروں کی تخلیق میں معمولی سی بھی غلطی کا امکان نہیں ہے۔ یہ اربوں سال سے چل رہے ہیں۔ اگر ذرہ بھر کی بھی غلطی ہو جاتی تو ان کا توازن Balance بگڑ جاتا اور یہ صدیوں میں ہی تباہ ہو جاتے یعنی ان کا مدار درست نہ رہتا اور آخرکار ایک دوسرے سے ٹکرا کر تباہ ہو جاتے۔

سورہ مومن آیت 57 پر صفحہ 272 میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا لوگوں کے پیدا کرنے کی نسبت بڑا (کام) ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔ آسمانوں یا Heavens / Planets کی پیدائش کی اہمیت اس آیت سے بخوبی واضح ہے۔ کائنات کے گھپ اندھیروں میں سیاروں Planets کے سائز کے پیش نظر ان کو درست حساب سے ان کے درمیانی فاصلوں پر درست مدار میں قائم کرنا کس قدر مشکل اور پیچیدہ کام ہے یہ صرف خالق کائنات اللہ تعالیٰ ہی کا کام ہے کہ اتنے بڑے بڑے سیاروں کو درست مدار میں قائم کیا جائے۔ اگر کسی ایک سیارے کے قائم کرنے میں کوئی معمولی سی کجی یا کمی رہ جاتی تو کائنات کا سارا نظام ہی درہم برہم ہو جاتا اور قیامت برپا ہو جاتی۔ سیاروں کا درست حساب سے بنانا اور ان کو درست حساب سے درمیانی فاصلوں کو مدنظر رکھ کر قائم کرنا یہ صرف اللہ تعالیٰ ہی کو زیب دیتا ہے کسی اور کو نہیں۔ وہی تعریف کے لائق ہے۔ انسان اس پر غور کرے اور اللہ تعالیٰ کی صناعی کو پہچانے۔

سائنس دان اپنے تیار کردہ فلکیاتی ڈیٹا Astronomical Data میں مزید تحقیق کر کے قرآن کی روشنی میں معمولی سی غلطی درست کر سکتے ہیں اور سیاروں Planets کی کشش ثقل چیک ہو سکتی ہے۔ نیز تمام سیاروں کی مجموعی کشش ثقل زمین کی نسبت 10 ہونی چاہئے کیونکہ قرآن کے مطابق تمام سیارے Heavens/Planets بڑے حساب اور میزان یعنی توازن میں بنائے گئے ہیں اور اس کی مثال بنائے گئے حساب صفحہ 282 پر ملاحظہ ہو۔ قرآن میں ٹیکنیکل آیات کو ٹیکنیکل آدمی ہی بہتر طور پر سمجھتا ہے ہر آدمی کے بس کی بات نہیں ہے۔ لہٰذا انسان کو زیادہ علم حاصل کرنے میں زیادہ محنت کی ضرورت ہے تاکہ وہ قرآن کو بخوبی سمجھ سکے اور اللہ تعالیٰ کو پہچان سکے۔


DIAGRAM SHOWING ORBIT OF EARTH AROUND SUN
DISTANCE
D = 1 mile
F
EARTH
ORBIT OF EARTH AROUND SUN
r′
r′ = 9,30,00,000 miles
إِنَّ اللَّهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ أَنْ
تَزُولَا ۚ وَلَئِنْ زَالَتَا إِنْ أَمْسَكَهُمَا مِنْ
أَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهِ ۚ إِنَّهُ كَانَ حَلِيمًا غَفُورًا ﴿٤١﴾
خدا ہی آسمانوں اور زمین کو تھامے رکھتا ہے کہ ٹل
نہ جائیں۔ اگر وہ ٹل جائیں تو خدا کے سوا کوئی ایسا نہیں
جو ان کو تھام سکے۔ بیشک وہ بردبار اور بخشنے والا ہے ﴿٤١﴾
41. Lo! Allah graspeth the heavens and the earth they deviate not, and if they were to deviate there is not one that could grasp them after Him. Lo! He is ever Clement, Forgiving.
Fig. 5
r
RADIUS
r = 4,32,450 miles
SUN
DIAMETER
8,64,900 miles

 

(بسلسلہ فٹ نوٹ بر صفحہ 87  116 متعلقہ تخلیق کائنات حساب سے)

مثال نمبرا۔ زمین کی حساب کے مطابق درکار رفتار سورج سے 9,30,00,000 میل کی اوسط بلندی پر مندرجہ ذیل پریکٹیکل فارمولا سے اخذ کی جاسکتی ہے جس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ خالق کائنات نے سیاروں کی رفتار مختلف بلندیوں پر بڑے حساب سے رکھی ہے۔ اگر کسی ایک سیارہ کی رفتار حساب کے مطابق درکار دفتار سے خفیف سی بھی کم رہ جاتی تو کائنات کا نظام درہم برہم ہو جاتا۔

$$V = \frac{D}{\sqrt{\frac{2F}{g'}}}$$

Where

V = Minimum orbital velocity in miles per second required to orbit the satellite at a particular height of the planet.

D = Horizontal or tangential distance of 1 mile or 5280 feet at a height to orbit the satellite.

F = Fall of curvature of a circle of orbit of the satellite at radius r´ between the centers of parent planet and the satellite in one mile distance D from horizontal position.

g = Gravitational force of the parent planet at its surface (895 ft/sec$^2$ for sun in the present case).

g' = Proportionate gravitational force of the parent planet at a height of radius (r') at which the satellite is required to revolve from the center of the parent planet.

h = Height at which the satellite is required to revolve from the surface of the planet i.e $r' - r = h$

r = Radius of the parent planet in miles (864900/2 i.e 432450 miles for sun in the present case)

r' = Radius of a circle of orbit of the satellite between the centers of the parent planet and the satellite required to revolve (93000000 miles distance from the center of the sun to the center of the earth in the present case).

(The empirical formula is derived by the author, therefore it is named as Hasan's formula following the author's name)

The formula is derived considering circular orbit of the planets/satellites whereas orbits are actually elliptical, therefore the orbital velocity will not be constant but it will change at every moment depending upon the eccentricity of radius of elliptical path but the average or mean orbital velocity will correspond with the results of above formula.

The mean orbital velocity of various planets in orbit may be seen in the attached astronomical data of planets/satellites.

Before inserting the relevant values in the formula, calculate the fall of curve F In feet in one mile horizontal distance D at a height of radius r' from the center of the sun. Using formula

$$\frac{S^2}{2r}$$

Where S = D = 1 mile = 5280 ft

radius r = r' of the circle of radius of 93000000 miles.

then $F = \dfrac{1 \times 5280 \times 5280}{2 \times 93000000 \times 5280} = 0.0000283$ ft.

Now calculate the value of g' at a radius r' from the center of the sun to the center of the earth. The value of g of the sun at its surface is 895 ft/sec². The value of gravitational force g' of the sun at radoius r' shall be the product of g and inversely proportional to the square of the distance

$\dfrac{r}{r'}$ i.e $g' = g\left(\dfrac{r}{r'}\right)^2$ when $r = \dfrac{864900}{2} = 432450$ miles

and r' = 93000000 miles

Inserting the corresponding values $g' = 895\left(\dfrac{432450}{93000000}\right)^2 = 0.01933$ ft/sec²

Now inserting the relevant values in the given formula

$$V = \frac{D}{\sqrt{\dfrac{2F}{g'}}}$$

when $D = 1$ mile

then mean orbital velocity V of the Earth $= \dfrac{1}{\sqrt{\dfrac{2 \times 0.0000283}{0.01933}}} = \dfrac{1}{0.054} = 18.518$ miles/sec

or $\dfrac{18.518}{0.6214} = 29.79$ Km/sec

which correspond with the mean orbital velocity of earth given in the attached astronomical data.

## FORMATION OF HASAN FORMULA

$$V = \frac{D}{\sqrt{\dfrac{2F}{g}}}$$

Refer to fig: 5 at page **309**

Distance 'D' travelled by the projectile $D = V \times t$ ------------------> (i)

where $V$ = Velocity and $t$ = Time

Down fall 'F' of the projectile due to gravitational force 'g' of the planet $F = \frac{1}{2} gt^2$ ------------------> (ii)

or $t^2 = \dfrac{2F}{g}$ and $t = \sqrt{\dfrac{2F}{g}}$

Substituting the value of 't' in equation (i)

then, $D = V \times \sqrt{\dfrac{2F}{g}}$ and $V = \dfrac{D}{\sqrt{\dfrac{2F}{g}}}$

كَذَّبَ بِالسَّاعَةِ سَعِيرًا ﴿١١﴾
إِذَا رَأَتْهُم مِّن مَّكَانٍ بَعِيدٍ سَمِعُوا
لَهَا تَغَيُّظًا وَزَفِيرًا ﴿١٢﴾
وَإِذَا أُلْقُوا مِنْهَا مَكَانًا ضَيِّقًا مُّقَرَّنِينَ
دَعَوْا هُنَالِكَ ثُبُورًا ﴿١٣﴾
لَّا تَدْعُوا الْيَوْمَ ثُبُورًا وَاحِدًا وَادْعُوا
ثُبُورًا كَثِيرًا ﴿١٤﴾

کے جھٹلانے والوں کے لئے دوزخ تیار کر رکھی ہے ﴿۱۱﴾
جس وقت وہ انکو دُور سے دیکھے گی تو غضبناک ہو رہی ہوگی
اور یہ اُسکے جوش (غضب) اور چیخنے چلانے کو سنیں گے ﴿۱۲﴾
اور جب یہ دوزخ کی کسی تنگ جگہ میں (زنجیروں میں) جکڑ کر
ڈالے جائیں گے تو وہاں موت کو پکاریں گے ﴿۱۳﴾
آج ایک ہی موت کو نہ پکارو بہت سی موتوں کو
پکارو ﴿۱۴﴾

those who deny (the coming of) the Hour We have prepared a flame.

12. When it seeth them from afar, they hear the crackling and the roar thereof.

13. And when they are flung into a narrow place thereof, chained together, they pray for destruction there.

14. Pray not that day for one destruction, but pray for many destructions!

وَيَوْمَ تَشَقَّقُ السَّمَاءُ بِالْغَمَامِ وَنُزِّلَ
الْمَلَائِكَةُ تَنزِيلًا ﴿٢٥﴾
الْمُلْكُ يَوْمَئِذٍ الْحَقُّ لِلرَّحْمَٰنِ وَكَانَ
يَوْمًا عَلَى الْكَافِرِينَ عَسِيرًا ﴿٢٦﴾
(پ ۱۹ فرقان ۱۱ تا ۱۴، ۲۵، ۲۶)

اور جس دن آسمان ابر کے ساتھ پھٹ جائے گا اور فرشتے ۱۹۶
نازل کئے جائیں گے ﴿۲۵﴾
اُس دن سچی بادشاہی خدا ہی کی ہوگی۔ اور وہ دن
کافروں پر (سخت) مشکل ہوگا ﴿۲۶﴾

الفرقان ۲۵

25. A day when the heaven with the clouds will be rent asunder and the angels will be sent down, a grand descent.

26. The Sovereignty on that day will be the True (Sovereignty) belonging to the Beneficent One, and it will be a hard day for disbelievers.

(XXV - The Criterion

وَيَوْمَ يُنفَخُ فِي الصُّورِ فَفَزِعَ مَن فِي
السَّمَاوَاتِ وَمَن فِي الْأَرْضِ إِلَّا مَن
شَاءَ اللَّهُ وَكُلٌّ أَتَوْهُ دَاخِرِينَ ﴿٨٧﴾
وَتَرَى الْجِبَالَ تَحْسَبُهَا جَامِدَةً وَهِيَ تَمُرُّ
مَرَّ السَّحَابِ صُنْعَ اللَّهِ الَّذِي أَتْقَنَ كُلَّ
شَيْءٍ إِنَّهُ خَبِيرٌ بِمَا تَفْعَلُونَ ﴿٨٨﴾
(پ ۲۰ نمل ۸۷، ۸۸)

اور جس روز صُور پھونکا جائے گا تو جو لوگ آسمانوں اور
جو زمین میں ہیں سب گھبرا اُٹھیں گے مگر وہ جسے خدا چاہے
اور سب اس کے پاس عاجز ہو کر چلے آئیں گے ﴿۸۷﴾
اور تم پہاڑوں کو دیکھتے ہو تو خیال کرتے ہو کہ (اپنی جگہ پر) کھڑے ہیں
مگر وہ (اُس روز) اِسطرح اُڑتے پھرینگے جیسے بادل (یہ) خدا کی کاریگری ہے
جس نے ہر چیز کو مضبوط بنایا۔ بیشک وہ تمہارے سب افعال سے باخبر ہے ﴿۸۸﴾

النمل ۲۷

87. And (remind them of) the Day when the Trumpet will be blown, and all who are in the heavens and the earth will start in fear, save him whom Allah willeth. And all come unto Him, humbled.

88. And thou seest the hills thou deemest solid flying with the flight of clouds: the doing of Allah Who perfecteth all things. Lo! He is Informed of what ye do.

(XXVII - The Ant

أَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوا فِي أَنفُسِهِم مَّا خَلَقَ اللَّهُ
السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا إِلَّا
بِالْحَقِّ وَأَجَلٍ مُّسَمًّى وَإِنَّ كَثِيرًا مِّنَ
النَّاسِ بِلِقَاءِ رَبِّهِمْ لَكَافِرُونَ ﴿٨﴾
(پ ۲۱ روم ۸)

کیا انہوں نے اپنے دل میں غور نہیں کیا۔ کہ خدا نے
آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان
ہے ان کو حکمت سے اور ایک وقت مقرر تک کیلئے پیدا کیا ہے اور
بہت سے لوگ اپنے پروردگار سے ملنے کے قائل ہی نہیں ﴿۸﴾

الروم ۳۰

8. Have they not pondered upon themselves? Allah created not the heavens and the earth, and that which is between them, save with truth and for a destined end. But truly, many of mankind are disbelievers in the meeting with their Lord.

(XXX - The Romans

إِنَّ اللَّهَ عِندَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ وَيُنَزِّلُ
الْغَيْثَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْأَرْحَامِ وَمَا

خدا ہی کو قیامت کا علم ہے اور وہی مینہ برساتا ہے۔ اور
وہی (حاملہ کے) پیٹ کی چیزوں کو جانتا ہے (کہ نر ہے

34. Lo! Allah! With Him is knowledge of the Hour. He sendeth down the rain, and knoweth that which is in the

تَدْرِيْ نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا ۗ وَمَا تَدْرِيْ نَفْسٌۢ بِاَيِّ اَرْضٍ تَمُوْتُ ۗ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ ﴿۳۴﴾

(پ ۲۱ لقمان ۳۴

یا مادہ) اور کوئی شخص نہیں جانتا کہ وہ کل کیا کام کریگا۔ اور کوئی متنفس نہیں جانتا کہ کس سرزمین میں اُسے موت آئیگی بے شک خدا ہی جاننے والا (اور) خبردار ہے ﴿۳۴﴾

لقمٰن ۳۱

wombs. No soul knoweth what it will earn to-morrow, and no soul knoweth in what land it will die. Lo! Allah is Knower, Aware.

(XXXI - Luqman

يَسْـَٔلُكَ النَّاسُ عَنِ السَّاعَةِ ۗ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ ۗ وَمَا يُدْرِيْكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ تَكُوْنُ قَرِيْبًا ﴿۶۳﴾

اِنَّ اللّٰهَ لَعَنَ الْكٰفِرِيْنَ وَاَعَدَّ لَهُمْ سَعِيْرًا ﴿۶۴﴾

خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۚ لَا يَجِدُوْنَ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ﴿۶۵﴾

(پ ۲۱ احزاب ۳۳ [ ۶۵

لوگ تم سے قیامت کی نسبت دریافت کرتے ہیں (کہ کب آئیگی) کہہ دو کہ اس کا علم خدا ہی کو ہے۔ اور تمہیں کیا معلوم ہے شاید قیامت قریب ہی آگئی ہو ﴿۶۳﴾

بے شک خدا نے کافروں پر لعنت کی ہے اور اُن کے لئے (جہنم کی) آگ تیار کر رکھی ہے ﴿۶۴﴾

اس میں ابدالآباد رہیں گے نہ کسی کو دوست پائیں گے اور نہ مددگار ﴿۶۵﴾

الاحزاب ۳۳

63. Men ask you of the Hour. Say: The knowledge of it is with Allah only. What can convey (the knowledge) unto thee? It may be that the Hour is nigh.

64. Lo! Allah hath cursed the disbelievers, and hath prepared for them a flaming fire,

65 Wherein they will abide for ever. They will find (then) no protecting friend nor helper.

(XXXIII - The Clans

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَا تَاْتِيْنَا السَّاعَةُ ۭ قُلْ بَلٰى وَرَبِّيْ لَتَاْتِيَنَّكُمْ ۙ عٰلِمِ الْغَيْبِ ۚ لَا يَعْزُبُ عَنْهُ مِثْقَالُ ذَرَّةٍ فِي السَّمٰوٰتِ وَلَا فِي الْاَرْضِ وَلَآ اَصْغَرُ مِنْ ذٰلِكَ وَلَآ اَكْبَرُ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ﴿۳﴾

وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۲۹﴾

قُلْ لَّكُمْ مِّيْعَادُ يَوْمٍ لَّا تَسْتَاْخِرُوْنَ عَنْهُ سَاعَةً وَّلَا تَسْتَقْدِمُوْنَ ﴿۳۰﴾

(پ ۲۲ سبا ۳۴ ' ۲۹ ' ۳۰

اور کافر کہتے ہیں کہ (قیامت کی) گھڑی ہم پر نہیں آئیگی۔ کہہ دو کیوں نہیں (آئیگی) میرے پروردگار کی قسم وہ تم پر ضرور آکر رہیگی (وہ) پروردگار (غیب کا جاننے والا (ہے) ذرہ بھر چیز بھی اُس سے پوشیدہ نہیں (نہ) آسمانوں میں اور نہ زمین میں اور کوئی چیز اس سے چھوٹی یا بڑی نہیں مگر کتاب روشن میں (لکھی ہوئی) ہے ﴿۳﴾

اور کہتے ہیں اگر تم سچ کہتے ہو تو یہ (قیامت کا) وعدہ کب وقوع میں آئے گا؟ ﴿۲۹﴾

کہہ دو کہ تم سے ایک دن کا وعدہ ہے جس سے نہ ایک گھڑی پیچھے رہو گے نہ آگے بڑھو گے ﴿۳۰﴾

سباء ۳۴

3. Those who disbelieve say: The Hour will never come unto us. Say: Nay, by my Lord, but it is comihg unto you surely. (He is) the Knower of the Unseen. Not an atom's weight, or less than that or greater, escapeth Him in the heavens or in the earth, but it is in a clear Record,

29. And they say: When is this promise (to be fulfilled) if ye are truthful?

30. Say (O Muhammad): Yours is the promise of a Day which ye cannot postpone nor hasten by an hour.

(XXXIV - Saba

ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿۱۶﴾

اَوَاٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ﴿۱۷﴾

قُلْ نَعَمْ وَاَنْتُمْ دٰخِرُوْنَ ﴿۱۸﴾

بھلا جب ہم مر گئے اور مٹی اور ہڈیاں ہو گئے تو کیا پھر اُٹھائے جائیں گے؟ ﴿۱۶﴾

اور کیا ہمارے باپ دادا بھی (جو) پہلے (ہو گزرے ہیں)؟ ﴿۱۷﴾

کہہ دو کہ ہاں۔ اور تم ذلیل ہو گے ﴿۱۸﴾

16. When we are dead and have become dust and bones, shall we then, forsooth, be raised (again)?

17. And our forefathers?

18. Say (O Muhammad): Yea, in truth; and ye will be brought low.

19. There is but one Shout, and lo! they behold,

20. And say: Ah, woe for us! This is the Day of Judgement.

(XXXVII - Who Set Ranks

وہ تو ایک زور کی آواز ہوگی اور یہ اس وقت دیکھنے لگیں گے ﴿۱۹﴾
اور کہیں گے ہائے شامت یہی جزا کا دن ہے ﴿۲۰﴾
الصّٰفّٰت ۳۷

فَإِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَاحِدَةٌ فَإِذَا هُمْ يَنْظُرُونَ ﴿١٩﴾
وَقَالُوا يَا وَيْلَنَا هَٰذَا يَوْمُ الدِّينِ ﴿٢٠﴾
(پ ۲۳ صافات ۱۹۔ ۲۰)

51. And the Trumpet is blown and lo! from the graves they hie unto their Lord,

52 Crying: Woe upon us! Who hath raised us from our place of sleep? This is that which the Beneficient did promise, and the messengers spoke truth:

53. It is but one Shout, and behold them brought together before Us!

54. This Day no soul is wronged in aught; nor are ye requited aught save what ye used to do.

(XXXVI - Yasin

اور جس وقت صور (ف۲۲۵) پھونکا جائے گا یہ قبروں سے
نکل کر اپنے پروردگار کی طرف دوڑ پڑیں گے ﴿۵۱﴾
کہیں گے ارے ہے ہمیں ہماری خوابگاہوں سے کس نے (جگا) اٹھایا؟ یہ
وہی تو ہے جس کا خدا نے وعدہ کیا تھا اور پیغمبروں نے سچ کہا تھا ﴿۵۲﴾
صرف ایک زور کی آواز کا ہونا ہوگا کہ سب کے سب
ہمارے روبرو آحاضر ہوں گے ﴿۵۳﴾
اس روز کسی شخص پر کچھ بھی ظلم نہیں کیا جائے گا اور
تم کو بدلہ ویسا ہی ملے گا جیسے تم کام کرتے تھے ﴿۵۴﴾
یٰسٓ ۳۶

وَنُفِخَ فِي الصُّورِ فَإِذَا هُمْ مِنَ الْأَجْدَاثِ
إِلَىٰ رَبِّهِمْ يَنْسِلُونَ ﴿٥١﴾
قَالُوا يَا وَيْلَنَا مَنْ بَعَثَنَا مِنْ مَرْقَدِنَا ۜ
هَٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمَٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُونَ ﴿٥٢﴾
إِنْ كَانَتْ إِلَّا صَيْحَةً وَاحِدَةً فَإِذَا هُمْ
جَمِيعٌ لَدَيْنَا مُحْضَرُونَ ﴿٥٣﴾
فَالْيَوْمَ لَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْئًا وَلَا تُجْزَوْنَ
إِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ﴿٥٤﴾
(پ ۲۳ یٰس ۵۱۔ ۵۴)

26. (And it was said unto him): O David. Lo! We have set thee as a viceroy in the earth; therefor judge aright between mankind, and follow not desire that it beguile thee from the way of Allah. Lo! those who wander from the way of Allah have an awful doom, forasmuch as they forgot the Day of Reckoning.

(XXXVIII - Sad

اے داؤد ہم نے تم کو زمین میں بادشاہ بنایا ہے تو لوگوں
میں انصاف کے فیصلے کیا کرو اور خواہش کی پیروی نہ کرنا
کہ وہ تمہیں خدا کے رستے سے بھٹکا دے گی جو لوگ خدا کے
رستے سے بھٹکتے ہیں ان کیلئے سخت عذاب (تیار) ہے
کہ انہوں نے حساب کے دن کو بھلا دیا ﴿۲۶﴾
ص ۳۸

يَا دَاوُودُ إِنَّا جَعَلْنَاكَ خَلِيفَةً فِي الْأَرْضِ
فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعِ
الْهَوَىٰ فَيُضِلَّكَ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ ۚ إِنَّ
الَّذِينَ يَضِلُّونَ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ لَهُمْ
عَذَابٌ شَدِيدٌ بِمَا نَسُوا يَوْمَ الْحِسَابِ ﴿٢٦﴾
(پ ۲۳ ص ۲۶)

67. And they esteem not Allah as He hath the right to be esteemed, when the whole earth is His handful on the Day of Resurrection, and the heavens are rolled in His right hand. Glorified is He and High Exalted from all that they ascribe as partner (unto Him).

68. And the trumpet is blown, and all who are in the heavens and the earth swoon away, save him whom Allah willeth. Then it is blown a second time, and behold them standing waiting !

اور انہوں نے خدا کی قدر شناسی جیسی کرنی چاہیے تھی نہیں کی
اور قیامت کے دن تمام زمین اس کی مٹھی میں ہوگی
اور آسمان اس کے داہنے ہاتھ میں لپٹے ہوں گے۔ (اور)
وہ ان لوگوں کے شرک سے پاک اور عالی شان ہے ﴿۶۷﴾
اور جب صور پھونکا جائے گا تو جو لوگ آسمان میں ہیں
اور جو زمین میں ہیں سب بیہوش ہو کر گر پڑیں گے مگر وہ
جس کو خدا چاہے پھر دوسری دفعہ پھونکا جائے گا تو
فوراً سب کھڑے ہو کر دیکھنے لگیں گے ﴿۶۸﴾

وَمَا قَدَرُوا اللَّهَ حَقَّ قَدْرِهِ وَالْأَرْضُ
جَمِيعًا قَبْضَتُهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَالسَّمَاوَاتُ
مَطْوِيَّاتٌ بِيَمِينِهِ ۚ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَىٰ عَمَّا
يُشْرِكُونَ ﴿٦٧﴾
وَنُفِخَ فِي الصُّورِ فَصَعِقَ مَنْ فِي السَّمَاوَاتِ
وَمَنْ فِي الْأَرْضِ إِلَّا مَنْ شَاءَ اللَّهُ ۖ
ثُمَّ نُفِخَ فِيهِ أُخْرَىٰ فَإِذَا هُمْ قِيَامٌ
يَنْظُرُونَ ﴿٦٨﴾

وَأَشْرَقَتِ الْأَرْضُ بِنُورِ رَبِّهَا وَوُضِعَ الْكِتَابُ وَجِيءَ بِالنَّبِيِّينَ وَالشُّهَدَاءِ وَقُضِيَ بَيْنَهُم بِالْحَقِّ وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ﴿٦٩﴾

(پ ۲۴ زمر ۶۷ ۶۹

اور زمین اپنے پروردگار کے نور سے چمک اٹھیگی اور (اعمال کی) کتاب (کھولکر) رکھ دی جائیگی۔ اور پیغمبر اور (اور) گواہ حاضر کئے جائینگے اور ان میں انصاف کیساتھ فیصلہ کیا جائیگا اور بے انصافی نہیں کی جائیگی ﴿۶۹﴾

الزمر ۳۹

69. And the earth shineth with the light of her Lord, and the Book is set up, and the Prophets and the witnesses are brought, and it is judged between them with truth and they are not wronged.

(XXXIX - The Troops

إِنَّ السَّاعَةَ لَآتِيَةٌ لَّا رَيْبَ فِيهَا وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿٥٩﴾

(پ ۲۴ مومن ۵۹

قیامت تو آنے والی ہے اس میں کچھ شک نہیں لیکن اکثر لوگ ایمان نہیں رکھتے ﴿۵۹﴾

المومن

59. Lo! the Hour is surely coming, there is no doubt thereof; yet most of mankind believe not.

(XI - The Belever

اللَّهُ الَّذِي أَنزَلَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ وَالْمِيزَانَ ۗ وَمَا يُدْرِيكَ لَعَلَّ السَّاعَةَ قَرِيبٌ ﴿١٧﴾

خدا ہی تو ہے جس نے سچائی کے ساتھ کتاب نازل کی اور (عدل و انصاف کی) ترازو۔ اور تم کو کیا معلوم شاید قیامت قریب ہی آ پہنچی ہو ﴿۱۷﴾

17. Allah it is Who hath revealed the Scripture with truth, and the Balance. How canst thou know? It may be that the Hour is nigh.

يَسْتَعْجِلُ بِهَا الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِهَا ۖ وَالَّذِينَ آمَنُوا مُشْفِقُونَ مِنْهَا وَيَعْلَمُونَ أَنَّهَا الْحَقُّ ۗ أَلَا إِنَّ الَّذِينَ يُمَارُونَ فِي السَّاعَةِ لَفِي ضَلَالٍ بَعِيدٍ ﴿١٨﴾

(پ ۲۵ شوریٰ ۱۷، ۱۸

جو لوگ اس پر ایمان نہیں رکھتے وہ اس کے لئے جلدی کر رہے ہیں۔ اور جو مومن ہیں وہ اس سے ڈرتے ہیں۔ اور جانتے ہیں کہ وہ برحق ہے۔ دیکھو جو لوگ قیامت میں جھگڑتے ہیں وہ پرلے درجے کی گمراہی میں ہیں ﴿۱۸﴾

الشوریٰ ۴۲

18. Those who believe not therein seek to hasten it, while those who believe are fearful of it and know that it is the Truth. Are not they who dispute, in doubt concerning the Hour, far astray?

(XLII - Counsel

وَتَبَارَكَ الَّذِي لَهُ مُلْكُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَعِندَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ﴿٨٥﴾

(پ زخرف ۸۵

اور وہ بہت بابرکت ہے جس کے لئے آسمانوں اور زمین اور جو کچھ ان دونوں میں ہے سب کی بادشاہت ہے اور اسی کو قیامت کا علم ہے اور اسی کی طرف تم لوٹ کر جاؤ گے ﴿۸۵﴾

الزخرف ۴۳

85. And blessed be He unto Whom belongeth the Sovereignty of the heavens and the earth and all that is between them, and with Whom is knowledge of the Hour, and unto Whom ye will be returned.

(XLIII - Ornaments of Gold

وَإِذَا قِيلَ إِنَّ وَعْدَ اللَّهِ حَقٌّ وَالسَّاعَةُ لَا رَيْبَ فِيهَا قُلْتُم مَّا نَدْرِي مَا السَّاعَةُ إِن نَّظُنُّ إِلَّا ظَنًّا وَمَا نَحْنُ بِمُسْتَيْقِنِينَ ﴿٣٢﴾

(پ ۲۵ جاثیہ ۳۲

اور جب کہا جاتا تھا کہ خدا کا وعدہ سچا ہے اور قیامت میں کچھ شک نہیں تو تم کہتے تھے ہم نہیں جانتے کہ قیامت کیا ہے ہم اسکو محض ظنی خیال کرتے ہیں اور ہمیں یقین نہیں آتا ﴿۳۲﴾

الجاثیہ ۴۵

32. And when it was said: Lo! Allah's promise is the truth, and there is no doubt of the Hour's coming, ye said: We know not what the Hour is. We deem it naught but a conjecture, and we are by no means convinced.

(XLV - crouching

إِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ لَوَاقِعٌ ﴿٧﴾

مَّا لَهُ مِن دَافِعٍ ﴿٨﴾

يَوْمَ تَمُورُ السَّمَاءُ مَوْرًا ﴿٩﴾

کہ تمہارے پروردگار کا عذاب واقع ہو کر رہے گا ﴿۷﴾

(اور) اس کو کوئی روک نہیں سکے گا ﴿۸﴾

جس دن آسمان لرزنے لگے کپکپا کر ﴿۹﴾

7. Lo! the doom of thy Lord will surely come to pass;

8. There is none that can ward it off

9. On the day when the heaven will heave with (awful) heaving,

وَّتَسِيْرُ الْجِبَالُ سَيْرًا ۝١٠

(پ ۲۷ طور ۷ تا ۱۰

اور پہاڑ اڑنے لگیں اون ہو کر ۝۱۰

الطور ۵۲

10. And the mountains move away with (awful) movement,

(LII - The Mount

يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ۝٣٥

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝٣٦

فَاِذَا انْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ وَرْدَةً كَالدِّهَانِ ۝٣٧

(پ ۲۷ رحمان ۳۵ تا ۳۷

تم پر آگ کے شعلے اور دھواں چھوڑ دیا جائے گا تو پھر تم مقابلہ نہ کر سکو گے ۝۳۵

تو تم اپنے پروردگار کی کون کونسی نعمت کو جھٹلاؤ گے؟ ۝۳۶

پھر جب آسمان پھٹ کر تیل کی تلچھٹ کی طرح گلابی ہو جائے گا (تو وہ کیسا ہولناک دن ہوگا) ۝۳۷

الرحمٰن ۵۵

35. There will be sent, against you both, heat of fire and flash of brass and ye will not escape.
36. Which is it, of the favours of your Lord, that ye deny?
37. And when the heaven splitteth asunder and becometh rosy like red hide—

(LV - The Beneficient

اِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ۝١
لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌ ۝٢
خَافِضَةٌ رَّافِعَةٌ ۝٣
اِذَا رُجَّتِ الْاَرْضُ رَجًّا ۝٤
وَّبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ۝٥
فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا ۝٦

(پ ۲۷ واقعہ ۱ تا ۶

جب واقع ہونے والی واقع ہو جائے ۝۱
اس کے واقع ہونے میں کچھ جھوٹ نہیں ۝۲
کسی کو پست کرے کسی کو بلند ۝۳
جب زمین بھونچال سے لرزنے لگے ۝۴
اور پہاڑ ٹوٹ کر ریزہ ریزہ ہو جائیں ۝۵
پھر غبار ہو کر اڑنے لگیں ۝۶

الواقعہ ۵۶

1. When the event befalleth—
2. There is no denying that it will befall—
3. Abasing (some), exalting (others);
4. When the earth is shaken with a shock
5. And the hills are ground to powder
6. So that they become a scattered dust,

(LVI - The Event

فَاِذَا نُفِخَ فِي الصُّوْرِ نَفْخَةٌ وَّاحِدَةٌ ۝١٣
وَّحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً ۝١٣
فَيَوْمَئِذٍ وَّقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ۝١٥
وَانْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَهِيَ يَوْمَئِذٍ وَّاهِيَةٌ ۝١٦
وَّالْمَلَكُ عَلٰٓى اَرْجَآئِهَا ۭ وَيَحْمِلُ عَرْشَ رَبِّكَ فَوْقَهُمْ يَوْمَئِذٍ ثَمٰنِيَةٌ ۝١٧
يَوْمَئِذٍ تُعْرَضُوْنَ لَا تَخْفٰى مِنْكُمْ خَافِيَةٌ ۝١٨

(پ ۲۹ الحاقہ ۱۳ تا ۱۸

تو جب صور میں ایک (بار) پھونک مار دی جائے گی ۝۱۳
اور زمین اور پہاڑ دونوں اٹھا لئے جائیں گے۔ پھر یکبارگی توڑ پھوڑ کر برابر کر دیئے جائیں گے ۝۱۴
تو اس روز ہو پڑنے والی (یعنی قیامت) ہو پڑے گی ۝۱۵
اور آسمان پھٹ جائے گا تو وہ اس دن کمزور ہوگا ۝۱۶
اور فرشتے اس کے کناروں پر اتر آئیں گے اور تمہارے پروردگار کے عرش کو اس روز آٹھ فرشتے اٹھائے ہوں گے ۝۱۷
اس روز تم (سب لوگوں کے سامنے) پیش کئے جاؤ گے اور تمہاری کوئی پوشیدہ بات چھپی نہ رہے گی ۝۱۸

الحاقہ ۶۹

13. And when the trumpet shall sound one blast
14. And the earth with the mountains shall be lifted up and crushed with one crash,
15. Then, on that day, will the Event befall.
16. And the heaven will split asunder, for that day it will be frail.
17. And the angels will be on the sides thereof, and eight will uphold the Throne of their Lord that day, above them.
18. On that day ye will be exposed; not a secret of you will be hidden.

(LXIX - The Reality

## THE ASCENDING STAIRWAYS

*Revealed at Mecca*

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

1. A questioner questioned concerning the doom about to fall
2. Upon the disbelievers, which none can repel,
3. From Allah, Lord of the Ascending Stairways
4. (Whereby) the angels and the Spirit ascend unto Him in a Day whereof the span is fifty thousand years.
5. But be patient (O Muhammad) with a patience fair to see.
6. Lo! they behold it afar off.
7. While We behold it nigh:
8. The Day when the sky will become as molten copper,
9. And the hills become as flakes of wool,
10. And no familiar friend will ask a question of his friend
11. Though they will be given sight of them. The guilty man will long to be able to ransom himself from the punishment of that day at the price of his children
12. And his spouse and his brother
13. And his kin that harboured him.
14. And all that are in the earth, if then it might deliver him,
15. But nay! for lo! it is the fire of hell
16. Eager to roast
17. It calleth him who turned and fled (from truth),
18. And hoarded (wealth) and withheld it.
19. Lo! man was created anxious,
20. Fretful when evil befalleth him
21. And, when good befalleth him, grudging;
22. Save worshippers

سورۂ معارج مکی ہے اس میں چوالیس آیتیں اور دو رکوع ہیں

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

ایک طلب کرنیوالے نے عذاب طلب کیا جو نازل ہو کر رہیگا (۱)
(یعنی) کافروں پر (اور) کوئی اس کو ٹال نہ سکے گا (۲)
(اور وہ) خدائے صاحب درجات کی طرف سے (نازل ہوگا) (۳)
جس کی طرف روح (الامین) اور فرشتے چڑھتے ہیں (اور) اُس روز (نازل ہوگا) جس کا اندازہ پچاس ہزار برس کا ہوگا (۴)
(تو تم کافروں کی باتوں کو) حوصلے کے ساتھ برداشت کرتے رہو (۵)
وہ اُن لوگوں کی نگاہ میں دُور ہے (۶)
اور ہماری نظر میں قریب (۷)
جس دن آسمان ایسا ہو جائے گا جیسا پگھلا ہوا تانبا (۸)
اور پہاڑ (ایسے) جیسے (دھنکی ہوئی) رنگین اُون (۹)
اور کوئی دوست کسی دوست کا پُرسان نہ ہوگا (۱۰)
(حالانکہ) ایک دوسرے کو سامنے دیکھ رہے ہونگے (اُس روز) گنہگار خواہش کریگا کہ کسی طرح اُس دن کے عذاب کے بدلے میں (سب کچھ) دیدے (یعنی) اپنے بیٹے (۱۱)
اور اپنی بیوی اور اپنے بھائی (۱۲)
اور اپنا خاندان جس میں وہ رہتا تھا (۱۳)
اور جتنے آدمی زمین پر ہیں (غرض) سب (کچھ دیدے) اور اپنے تئیں عذاب سے چھڑا لے (۱۴)
(لیکن) ایسا ہرگز نہیں ہوگا وہ بھڑکتی ہوئی آگ ہے (۱۵)
کھال اُدھیڑ ڈالنے والی (۱۶)
اُن لوگوں کو اپنی طرف بلائے گی جنہوں نے (دین حق سے) اعراض کیا اور منہ پھیر لیا (۱۷)
اور (مال) جمع کیا اور بند کر رکھا (۱۸)
کچھ شک نہیں کہ انسان کم حوصلہ پیدا ہوا ہے (۱۹)
جب اُسے تکلیف پہنچتی ہے تو گھبرا اٹھتا ہے (۲۰)
اور جب آسائش حاصل ہوتی ہے تو بخیل بن جاتا ہے (۲۱)
مگر نماز گذار (۲۲)

سُورَةُ الْمَعَارِجِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ أَرْبَعٌ وَأَرْبَعُونَ آيَةً وَفِيهَا رُكُوعَانِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سَاَلَ سَآئِلٌۢ بِعَذَابٍ وَّاقِعٍ (۱)
لِّلْكٰفِرِيْنَ لَيْسَ لَهٗ دَافِعٌ (۲)
مِّنَ اللّٰهِ ذِى الْمَعَارِجِ (۳)
تَعْرُجُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ اِلَيْهِ فِىْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗ خَمْسِيْنَ اَلْفَ سَنَةٍ (۴)
فَاصْبِرْ صَبْرًا جَمِيْلًا (۵)
اِنَّهُمْ يَرَوْنَهٗ بَعِيْدًا (۶)
وَّنَرٰىهُ قَرِيْبًا (۷)
يَوْمَ تَكُوْنُ السَّمَآءُ كَالْمُهْلِ (۸)
وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ (۹)
وَلَا يَسْئَلُ حَمِيْمٌ حَمِيْمًا (۱۰)
يُّبَصَّرُوْنَهُمْ يَوَدُّ الْمُجْرِمُ لَوْ يَفْتَدِىْ مِنْ عَذَابِ يَوْمِئِذٍۢ بِبَنِيْهِ (۱۱)
وَصَاحِبَتِهٖ وَاَخِيْهِ (۱۲)
وَفَصِيْلَتِهِ الَّتِىْ تُـْٔوِيْهِ (۱۳)
وَمَنْ فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا ثُمَّ يُنْجِيْهِ (۱۴)
كَلَّا اِنَّهَا لَظٰى (۱۵)
نَزَّاعَةً لِّلشَّوٰى (۱۶)
تَدْعُوْا مَنْ اَدْبَرَ وَتَوَلّٰى (۱۷)
وَجَمَعَ فَاَوْعٰى (۱۸)
اِنَّ الْاِنْسَانَ خُلِقَ هَلُوْعًا (۱۹)
اِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ جَزُوْعًا (۲۰)
وَّاِذَا مَسَّهُ الْخَيْرُ مَنُوْعًا (۲۱)
اِلَّا الْمُصَلِّيْنَ (۲۲)

14. On the Day when the earth and the hills rock, and the hills become a heap of running sand.

17. Then how, if ye disbelieve, will ye protect yourselves upon the day which will turn children grey—

18. The very heaven being then rent asunder. His promise is to be fulfilled.

19. Lo! This is a Reminder. Let him who will, then, choose a way unto his Lord.

يَوْمَ تَرْجُفُ الْأَرْضُ وَالْجِبَالُ وَكَانَتِ الْجِبَالُ كَثِيبًا مَّهِيلًا ﴿١٤﴾

فَكَيْفَ تَتَّقُونَ إِن كَفَرْتُمْ يَوْمًا يَجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِيبًا ﴿١٧﴾

السَّمَاءُ مُنفَطِرٌ بِهِ كَانَ وَعْدُهُ مَفْعُولًا ﴿١٨﴾

إِنَّ هَٰذِهِ تَذْكِرَةٌ فَمَن شَاءَ اتَّخَذَ إِلَىٰ رَبِّهِ سَبِيلًا ﴿١٩﴾

جس دن زمین اور پہاڑ کانپنے لگیں اور پہاڑ ایسے بھربھرے گویا ریت کے ٹیلے ہو جائیں ﴿۱۴﴾

اگر تم بھی (اُن پیغمبر کو) نہ مانو گے تو اُس دن سے کیونکر بچو گے جو بچوں کو بوڑھا کر دے گا ﴿۱۷﴾

(اور) جس سے آسمان پھٹ جائیگا یہ اسکا وعدہ پورا ہو کر رہیگا ﴿۱۸﴾

یہ (قرآن) تو نصیحت ہے۔ سو جو چاہے اپنے پروردگار تک (پہنچنے کا) راستہ اختیار کرلے ﴿۱۹﴾

(LXXIII - The Enshrouded

المزمل ۷۳

(پ مزمل ۱۴، ۱۷ تا ۱۹

6. He asketh: When will be this Day of Resurrection?

7. But when sight is confounded

8. And the moon is eclipsed,

9. And sun and moon are united,

10. On that day man will cry : Whither to flee!

11. Alas ! No refuge!

12. Unto thy Lord is the recourse that day.

13. On the day man is told the tale of that which he hath sent before and left behind.

14. Oh, but man is a telling witness against himself !

يَسْـَٔلُ أَيَّانَ يَوْمُ الْقِيَامَةِ ﴿٦﴾

فَإِذَا بَرِقَ الْبَصَرُ ﴿٧﴾

وَخَسَفَ الْقَمَرُ ﴿٨﴾

وَجُمِعَ الشَّمْسُ وَالْقَمَرُ ﴿٩﴾

يَقُولُ الْإِنسَانُ يَوْمَئِذٍ أَيْنَ الْمَفَرُّ ﴿١٠﴾

كَلَّا لَا وَزَرَ ﴿١١﴾

إِلَىٰ رَبِّكَ يَوْمَئِذٍ الْمُسْتَقَرُّ ﴿١٢﴾

يُنَبَّأُ الْإِنسَانُ يَوْمَئِذٍ بِمَا قَدَّمَ وَأَخَّرَ ﴿١٣﴾

بَلِ الْإِنسَانُ عَلَىٰ نَفْسِهِ بَصِيرَةٌ ﴿١٤﴾

پوچھتا ہے کہ قیامت کا دن کب ہوگا؟ ﴿۶﴾

جب آنکھیں چندھیا جائیں ﴿۷﴾

اور چاند گہنا جائے ﴿۸﴾

اور سورج اور چاند جمع کر دیئے جائیں ﴿۹﴾

اُس دن انسان کہے گا کہ (اب) کہاں بھاگ جاؤں؟ ﴿۱۰﴾

بیشک کہیں پناہ نہیں ﴿۱۱﴾

اُس روز پروردگار ہی کے پاس ٹھکانا ہے ﴿۱۲﴾

اُس دن انسان کو جو عمل اُس نے آگے بھیجے اور جو پیچھے چھوڑے ہونگے سب بتا دیئے جائینگے ﴿۱۳﴾

بلکہ انسان آپ اپنا گواہ ہے ﴿۱۴﴾

(LXXV - The Rising of the Dead

القیامۃ ۷۵

(پ ۲۹ قیامہ ۶ تا ۱۴

7. Surely that which ye are promised will befall.

8. So when the stars are put out,

9. And when the sky is riven asunder,

10. And when the mountains are blown away,

إِنَّمَا تُوعَدُونَ لَوَاقِعٌ ﴿٧﴾

فَإِذَا النُّجُومُ طُمِسَتْ ﴿٨﴾

وَإِذَا السَّمَاءُ فُرِجَتْ ﴿٩﴾

وَإِذَا الْجِبَالُ نُسِفَتْ ﴿١٠﴾

کہ جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے وہ ہو کر رہے گا ﴿۷﴾

جب تاروں کی چمک جاتی رہے ﴿۸﴾

اور جب آسمان پھٹ جائے ﴿۹﴾

اور جب پہاڑ اُڑے اُڑے پھریں ﴿۱۰﴾

(LXXVII - The Emissaries

المرسلٰت ۷۷

(پ ۲۹ مرسلات ۷ تا ۱۰

17. Lo! the Day of Decision is a fixed time,—

18. A day when the trumpet is blown and ye come in multitudes,

19. And the heaven is opened and becometh as gates

إِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ كَانَ مِيقَاتًا ﴿١٧﴾

يَوْمَ يُنفَخُ فِي الصُّورِ فَتَأْتُونَ أَفْوَاجًا ﴿١٨﴾

وَفُتِحَتِ السَّمَاءُ فَكَانَتْ أَبْوَابًا ﴿١٩﴾

بیشک فیصلے کا دن مقرر ہے ﴿۱۷﴾

جس دن صور پھونکا جائیگا تو تم لوگ غٹ کے غٹ آموجود ہوگے ﴿۱۸﴾

اور آسمان کھولا جائے گا تو (اس میں) دروازے ہو جائینگے ﴿۱۹﴾

20. And the hills are set in motion and become as a mirage

(LXXVIII - The Tidings

اور پہاڑ چلائے جائیں گے تو وہ ریت ہو کر رہ جائیں گے ﴿۲۰﴾

النبا ۷۸

وَسُيِّرَتِ الْجِبَالُ فَكَانَتْ سَرَابًا ﴿۲۰﴾

(پ ۳۰ نبا ۱۷ تا ۲۰

6. On the day when the first trump resoundeth
7. And the second followeth it,
8. On that day hearts beat painfully
9. While eyes are downcast.
10. (Now) they are saying: Shall we really be restored to our first state
11. Even after we are crumbled bones?
12. They say: Then that would be a vain proceeding.
13. Surely it will need but one shout,
14. And lo! they will be awakened.

(کہ وہ دن آکر رہے گا) جس دن زمین کو بھونچال آئیگا ﴿۶﴾
پھر اُس کے پیچھے اور (بھونچال) آئے گا ﴿۷﴾
اُس دن (لوگوں کے) دل خائف ہو رہے ہوں گے ﴿۸﴾
(اور) آنکھیں جھکی ہوئی ﴿۹﴾
(کافر) کہتے ہیں کیا ہم اُلٹے پاؤں پھر لوٹیں گے؟ ﴿۱۰﴾
بھلا جب ہم کھوکھلی ہڈیاں ہو جائینگے (تو پھر زندہ کئے جائینگے) ﴿۱۱﴾
کہتے ہیں کہ یہ لوٹنا تو (موجب) زیاں ہے ﴿۱۲﴾
وہ تو صرف ایک ڈانٹ ہوگی ﴿۱۳﴾
اُس وقت وہ (سب) میدانِ (حشر) میں آ جمع ہونگے ﴿۱۴﴾

يَوْمَ تَرْجُفُ الرَّاجِفَةُ ﴿۶﴾
تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ ﴿۷﴾
قُلُوبٌ يَّوْمَئِذٍ وَّاجِفَةٌ ﴿۸﴾
أَبْصَارُهَا خَاشِعَةٌ ﴿۹﴾
يَقُولُونَ ءَإِنَّا لَمَرْدُودُونَ فِي الْحَافِرَةِ ﴿۱۰﴾
ءَإِذَا كُنَّا عِظَامًا نَّخِرَةً ﴿۱۱﴾
قَالُوا تِلْكَ إِذًا كَرَّةٌ خَاسِرَةٌ ﴿۱۲﴾
فَإِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ ﴿۱۳﴾
فَإِذَا هُمْ بِالسَّاهِرَةِ ﴿۱۴﴾

34. But when the great disaster cometh,—
35. The day when man will call to mind his (whole) endeavour,
36. And hell will stand forth visible to him who seeth,

تو جب بڑی آفت آئے گی ﴿۳۴﴾
اُس دن انسان اپنے کاموں کو یاد کرے گا ﴿۳۵﴾
اور دوزخ دیکھنے والے کے سامنے نکال کر رکھ دی جائیگی ﴿۳۶﴾

فَإِذَا جَاءَتِ الطَّامَّةُ الْكُبْرَىٰ ﴿۳۴﴾
يَوْمَ يَتَذَكَّرُ الْإِنْسَانُ مَا سَعَىٰ ﴿۳۵﴾
وَبُرِّزَتِ الْجَحِيمُ لِمَنْ يَّرَىٰ ﴿۳۶﴾

42. They ask thee of the Hour: when will it come to port?
43. Why (ask they)? What hast thou to tell thereof?
44. Unto thy Lord belongeth (knowledge of) the term thereof.
45. Thou art but a warner unto him who feareth it.
46. On the day when they behold it, it will be as if they had but tarried for an evening or the morn thereof.

(اے پیغمبر، لوگ) تم سے قیامت کے بارے میں پوچھتے ہیں کہ اُس کا وقوع کب ہوگا؟ ﴿۴۲﴾
سو تم اُس کے ذکر سے کس فکر میں ہو؟ ﴿۴۳﴾
اُس کا منتہا (یعنی واقع ہونیکا وقت) تمہارے پروردگار ہی کو (معلوم ہے) ﴿۴۴﴾
جو شخص اُس سے ڈر رکھتا ہے تم تو اُسی کو ڈر سنانیوالے ہو ﴿۴۵﴾
جب وہ اُس کو دیکھیں گے (تو ایسا خیال کرینگے) کہ گویا (دُنیا
میں صرف) ایک شام یا صبح رہے تھے ﴿۴۶﴾

يَسْـَٔلُونَكَ عَنِ السَّاعَةِ أَيَّانَ مُرْسَاهَا ﴿۴۲﴾
فِيمَ أَنْتَ مِنْ ذِكْرَاهَا ﴿۴۳﴾
إِلَىٰ رَبِّكَ مُنْتَهَاهَا ﴿۴۴﴾
إِنَّمَا أَنْتَ مُنْذِرُ مَنْ يَّخْشَاهَا ﴿۴۵﴾
كَأَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَهَا لَمْ يَلْبَثُوا إِلَّا
عَشِيَّةً أَوْ ضُحَاهَا ﴿۴۶﴾

(LXXIX - Those Who Drag Forth

النازعات ۷۹

(پ ۳۰ نازعات ۶ تا ۱۴، ۳۴ تا ۳۶، ۴۲ تا ۴۶

33. But when the Shout cometh
34. On the day when a man fleeth from his brother
35. And his mother and his father

تو جب (قیامت کا) غُل مچے گا ﴿۳۳﴾
اُس دن آدمی اپنے بھائی سے دُور بھاگے گا ﴿۳۴﴾
اور اپنی ماں اور اپنے باپ سے ﴿۳۵﴾

فَإِذَا جَاءَتِ الصَّاخَّةُ ﴿۳۳﴾
يَوْمَ يَفِرُّ الْمَرْءُ مِنْ أَخِيهِ ﴿۳۴﴾
وَأُمِّهِ وَأَبِيهِ ﴿۳۵﴾

(LXXX - He Frowned

عبس ۸۰

(پ ۳۰ عبس ۳۳ تا ۳۵

## THE OVERTHROWING

*Revealed at Mecca*

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

1. When the sun is overthrown,
2. And when the stars fall,
3. And when the hills are moved,
4. And when the camels big with young are abandoned,
5. And when the wild beasts are herded together,
6. And when the seas rise,
7. And when souls are reunited,
8. And when the girl-child that was buried alive is asked
9. For what sin she was slain,
10. And when the pages are laid open,
11. And when the sky is torn away,
12. And when hell is lighted,

(LXXXI - The Overthrowing

سورۃ تکویر مکی ہے اور اس میں انتیس آیتیں ہیں

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے ○

جب سورج لپیٹ لیا جائے گا ①

اور جب تارے بے نور ہو جائیں گے ②

اور جب پہاڑ چلائے جائیں گے ③

اور جب بیانے والی اونٹنیاں بیکار ہو جائیں گی ④

اور جب وحشی جانور جمع کئے جائیں گے ⑤

اور جب دریا آگ ہو جائیں گے ⑥

اور جب روحیں (بدنوں سے) ملا دی جائیں گی ⑦

اور جب اس لڑکی سے جو زندہ دفنا دی گئی ہو پوچھا جائیگا ⑧

کہ وہ کس گناہ پر ماری گئی؟ ⑨

اور جب (عملوں کے) دفتر کھولے جائیں گے ⑩

اور جب آسمان کی کھال کھینچ لی جائے گی ⑪

اور جب دوزخ (کی آگ) بھڑکائی جائے گی ⑫

۱ تکویر ۸۱

سُورَةُ التَّكْوِيرِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ تِسْعٌ وَعِشْرُونَ آيَةً

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

إِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ ①

وَإِذَا النُّجُومُ انْكَدَرَتْ ②

وَإِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ ③

وَإِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ ④

وَإِذَا الْوُحُوشُ حُشِرَتْ ⑤

وَإِذَا الْبِحَارُ سُجِّرَتْ ⑥

وَإِذَا النُّفُوسُ زُوِّجَتْ ⑦

وَإِذَا الْمَوْءُودَةُ سُئِلَتْ ⑧

بِأَيِّ ذَنْبٍ قُتِلَتْ ⑨

وَإِذَا الصُّحُفُ نُشِرَتْ ⑩

وَإِذَا السَّمَاءُ كُشِطَتْ ⑪

وَإِذَا الْجَحِيمُ سُعِّرَتْ ⑫

(پ ۳۰ تکویر ۱)

## THE CLEAVING

*Revealed at Mecca*

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

1. When the heaven is cleft asunder,
2. When the planets are dispersed,
3. When the seas are poured forth,
4. And the sepulchres are overturned,
5. A soul will know what it hath sent before (it) and what left behind.

(LXXXII - The Cleaving

سورۃ انفطار مکی ہے اس میں انیس آیتیں ہیں

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے ○

جب آسمان پھٹ جائے گا ①

اور جب تارے جھڑ پڑیں گے ②

اور جب دریا بہ کر ایک دوسرے سے مل جائیں گے ③

اور جب قبریں اکھیڑ دی جائیں گی ④

تب ہر شخص معلوم کر لیگا کہ اس نے آگے کیا بھیجا تھا اور پیچھے کیا چھوڑا تھا ⑤

الانفطار ۸۲

سُورَةُ الْإِنْفِطَارِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ تِسْعَ عَشْرَةَ آيَةً

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

إِذَا السَّمَاءُ انْفَطَرَتْ ①

وَإِذَا الْكَوَاكِبُ انْتَثَرَتْ ②

وَإِذَا الْبِحَارُ فُجِّرَتْ ③

وَإِذَا الْقُبُورُ بُعْثِرَتْ ④

عَلِمَتْ نَفْسٌ مَا قَدَّمَتْ وَأَخَّرَتْ ⑤

(پ ۳۰ انفطار ۱) ۵

## THE SUNDERING

*Revealed at Mecca*

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

1. When the heaven is split sunder.
2. And attentive to her Lord in fear.

سورۃ انشقاق مکی ہے اس میں پچیس آیتیں ہیں

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے ○

جب آسمان پھٹ جائے گا ①

اور اپنے پروردگار کا فرمان بجا لائیگا اور اسے واجب بھی یہی ہے ②

سُورَةُ الْإِنْشِقَاقِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ خَمْسٌ وَعِشْرُونَ آيَةً

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

إِذَا السَّمَاءُ انْشَقَّتْ ①

وَأَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ②

3. And when the earth is spread out.
4. And hath cast out all that was in her, and is empty.
5. And attentive to her Lord in fear!
6. Thou, verily, O man, art working toward thy Lord a work which thou wilt meet (in His presence).
7. Then whoso is given his account in his right hand,
8. He truly will receive an easy reckoning
9. And will return unto his folk in joy.
10. But whoso is given his account behind his back,
11. He surely will invoke destruction
12. And be thrown to scorching fire.
13. He verily lived joyous with his folk,
14. He verily deemed that he would never return (unto Allah).

اور جب زمین ہموار کر دی جائے گی ۳
اور جو کچھ اس میں ہے اسے نکال کر باہر ڈال دے گی اور (بالکل) خالی ہو جائے گی ۴
اور اپنے پروردگار کے ارشاد کی تعمیل کرے گی اور اس کو لازم بھی یہی ہے (تو قیامت قائم ہو جائے گی) ۵
اے انسان تو اپنے پروردگار کی طرف (پہنچنے میں) خوب کوشش کرتا ہے سو اس سے جا ملے گا ۶
تو جس کا نامۂ (اعمال) اس کے داہنے ہاتھ میں دیا جائے گا ۷
اس سے حساب آسان لیا جائے گا ۸
اور وہ اپنے گھر والوں میں خوش خوش آئے گا ۹
اور جس کا نامۂ (اعمال) اس کی پیٹھ کے پیچھے سے دیا جائے گا ۱۰
وہ موت کو پکارے گا ۱۱
اور دوزخ میں داخل ہوگا ۱۲
یہ اپنے اہل (وعیال) میں مست رہتا تھا ۱۳
اور خیال کرتا تھا کہ (خدا کی طرف) پھر کر نہ جائے گا ۱۴

وَإِذَا الْأَرْضُ مُدَّتْ ۳
وَأَلْقَتْ مَا فِيهَا وَتَخَلَّتْ ۴
وَأَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۵
يَا أَيُّهَا الْإِنْسَانُ إِنَّكَ كَادِحٌ إِلَىٰ رَبِّكَ كَدْحًا فَمُلَاقِيهِ ۶
فَأَمَّا مَنْ أُوتِيَ كِتَابَهُ بِيَمِينِهِ ۷
فَسَوْفَ يُحَاسَبُ حِسَابًا يَسِيرًا ۸
وَيَنْقَلِبُ إِلَىٰ أَهْلِهِ مَسْرُورًا ۹
وَأَمَّا مَنْ أُوتِيَ كِتَابَهُ وَرَاءَ ظَهْرِهِ ۱۰
فَسَوْفَ يَدْعُو ثُبُورًا ۱۱
وَيَصْلَىٰ سَعِيرًا ۱۲
إِنَّهُ كَانَ فِي أَهْلِهِ مَسْرُورًا ۱۳
إِنَّهُ ظَنَّ أَنْ لَنْ يَحُورَ ۱۴

(LXXXIV - The Sundering

الانشقاق ۸۴

(پ ۳۰ انشقاق آیات ۱ تا ۱۴

21. Nay, but when the earth is ground to atoms, grinding, grinding,
22. And thy Lord shall come with angels, rank on rank,
23. And hell is brought near that day; on that day man will remember, but how will the remembrance (then avail him)?
24. He will say: Ah, would that I had sent before me (some provision) for my life!
25. None punisheth as He will punish on that day!
26. None bindeth as He then will bind.

تو جب زمین کی بلندی کوٹ کوٹ کر پست کر دی جائے گی ۲۱
اور تمہارا پروردگار (جلوہ فرما) ہوگا اور فرشتے قطار باندھ باندھ کر آ موجود ہوں گے ۲۲
اور دوزخ اس دن حاضر کی جائے گی تو انسان اس دن متنبہ ہوگا مگر (اب) تنبہ (سے) اسے (فائدہ) کہاں (مل سکے گا)؟ ۲۳
کہے گا کاش میں نے اپنی زندگی (جاودانی) کیلئے کچھ آگے بھیجا ہوتا ۲۴
تو اس دن نہ کوئی خدا کے عذاب کی طرح کا (کسی کو) عذاب دیگا ۲۵
اور نہ کوئی ویسا جکڑنا جکڑے گا ۲۶

كَلَّا إِذَا دُكَّتِ الْأَرْضُ دَكًّا دَكًّا ۲۱
وَجَاءَ رَبُّكَ وَالْمَلَكُ صَفًّا صَفًّا ۲۲
وَجِيءَ يَوْمَئِذٍ بِجَهَنَّمَ يَوْمَئِذٍ يَتَذَكَّرُ الْإِنْسَانُ وَأَنَّىٰ لَهُ الذِّكْرَىٰ ۲۳
يَقُولُ يَا لَيْتَنِي قَدَّمْتُ لِحَيَاتِي ۲۴
فَيَوْمَئِذٍ لَا يُعَذِّبُ عَذَابَهُ أَحَدٌ ۲۵
وَلَا يُوثِقُ وَثَاقَهُ أَحَدٌ ۲۶

(LXXXIX - The Dawn

الفجر ۸۹

(پ ۳۰ فجر ۲۱ تا ۲۶

## THE EARTHQUAKE

*Revealed at Mecca*

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.

1. When Earth is shaken with her (final) earthquake
2. And Earth yieldeth up her burdens.

سورۃ زلزال مدنی ہے اور اس میں آٹھ آیتیں ہیں

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے
جب زمین بھونچال سے ہلا دی جائے گی ۱
اور زمین اپنے (اندر کے) بوجھ نکال ڈالے گی ۲

سُورَةُ الزِّلْزَالِ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ ثَمَانُ آيَاتٍ

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ
إِذَا زُلْزِلَتِ الْأَرْضُ زِلْزَالَهَا ۱
وَأَخْرَجَتِ الْأَرْضُ أَثْقَالَهَا ۲

وَقَالَ الْإِنْسَانُ مَا لَهَا ﴿٣﴾
يَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ أَخْبَارَهَا ﴿٤﴾
بِأَنَّ رَبَّكَ أَوْحَىٰ لَهَا ﴿٥﴾
يَوْمَئِذٍ يَصْدُرُ النَّاسُ أَشْتَاتًا ۙ لِّيُرَوْا أَعْمَالَهُمْ ﴿٦﴾
فَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَرَهُ ﴿٧﴾
وَمَنْ يَعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا يَرَهُ ﴿٨﴾

(پ ۳۰ زلزال ۱ آ ۸

اور انسان کہے گا کہ اس کو کیا ہوا ہے؟ (۳)
اس روز وہ اپنے حالات بیان کر دے گی (۴)
کیونکہ تمہارے پروردگار نے اس کو حکم بھیجا (ہوگا) (۵)
اس دن لوگ گروہ گروہ ہو کر آئیں گے تاکہ ان کو ان کے اعمال دکھا دیے جائیں (۶)
تو جس نے ذرہ بھر نیکی کی ہوگی وہ اس کو دیکھ لے گا (۷)
اور جس نے ذرہ بھر برائی کی ہوگی وہ اسے دیکھ لے گا (۸)

الزلزال ۹۹

3. And man saith: What aileth her?
4. That day she will relate her chronicles,
5. Because thy Lord inspireth her.
6. That day mankind will issue forth in scattered groups to be shown their deeds.
7. And whoso doth good an atom's weight will see it then,
8. And whoso doth ill an atom's weight will see it then.

(XCIX - The Earth quake

سُورَةُ الْقَارِعَةِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ إِحْدَىٰ عَشْرَةَ آيَةً

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ
الْقَارِعَةُ ﴿١﴾
مَا الْقَارِعَةُ ﴿٢﴾
وَمَا أَدْرَاكَ مَا الْقَارِعَةُ ﴿٣﴾
يَوْمَ يَكُونُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوثِ ﴿٤﴾
وَتَكُونُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوشِ ﴿٥﴾

(پ ۳۰ قارعہ ۱ آ ۵

سورۃ قارعہ مکی ہے اور اس میں گیارہ آیتیں ہیں

شروع خدا کا نام لے کر جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے
کھڑکھڑانے والی (۱)
کھڑکھڑانے والی کیا ہے؟ (۲)
اور تم کیا جانو کہ کھڑکھڑانے والی کیا ہے؟ (۳)
(وہ قیامت ہے) جس دن لوگ ایسے ہوں گے جیسے بکھرے ہوئے پتنگے (۴)
اور پہاڑ ایسے ہو جائیں گے جیسے دھنکی ہوئی رنگ برنگ کی اون (۵)

القارعۃ ۱۰۱

## THE CALAMITY

*Revealed at Mecca*

In the name of Allah, the Beneficent, the Merciful.
1. The Calamity!
2. What is the Calamity?
3. Ah, what will convey unto thee what the Calamity is!
4. A day wherein mankind will be as thickly-scattered moths
5. And the mountains will become as carded wool.

1. The meaning of the first five verses is by no means clear. The above is a probable rendering.

(CI - The Calamity

# خلاصہ

مصنف نے اس کتاب میں قرآنی آیات کی تشریح موجودہ سائنس کی روشنی میں کی ہے جس میں اللہ تعالیٰ کی موجودگی۔ اس کی وحدانیت اور قرآن کی حقانیت ثابت کی ہے۔ کوشش کی ہے کہ ہر عقیدے کا آدمی اس سے متاثر ہو اور نئی نسل دہریہ پن سے محفوظ رہے۔ دراصل یہ فروغ اسلام کی کتاب ہے جس میں سچائی ہی سچائی ہے اور ہر سمجھ بوجھ رکھنے والا آدمی اس سے متاثر ہو۔

کائنات کی تخلیق کے سلسلہ میں اللہ تعالیٰ نے چاند سورج ستارے زمین آسمان پہاڑ اور درخت وغیرہ کی تخلیق کا ذکر قرآن میں کئی جگہ فرمایا ہے۔ قرآن میں کئی جگہ آسمانوں کی تخلیق کا ذکر کیا ہے کہ میں نے تمہارے اوپر سات آسمان بنائے۔ آسمانوں کی وضاحت کرتے ہوئے سورہ طلاق آیت 12 میں فرمایا کہ یہ سات آسمان ایسے ہیں جیسی زمین یعنی پختہ یا ٹھوس زمین۔ یہ آسمان کوئی فضائیں نہیں ہیں بلکہ یہ ہماری زمین کی طرح کے سات سیارے ہیں جو سورج کے گرد گردش کر رہے ہیں۔ آج کل کی اصطلاح میں ان کو سیارے یا Planets کہتے ہیں۔ انگریزی میں آسمانوں کا ترجمہ کرتے وقت Heavens کا نام دیا گیا ہے۔ دراصل سائنس دان یا عام عالم لفظ آسمانوں کا صحیح ترجمہ نہ کر سکے کیونکہ وہ نہیں سمجھے کہ آسمان کیا ہیں مگر جب ہم سورہ طلاق آیت 12 پر غور کرتے ہیں تو یہ صاف عیاں ہے کہ آسمان پختہ قسم کی چیز ہے جیسی کہ زمین۔ قرآن میں جہاں جہاں لفظ آسمان یا آسمانوں کے ساتھ زمین کا آیا ہے تو یہ صاف ظاہر ہے کہ آسمان یا آسمانوں کا مفہوم Planets یا سیاروں کا ہے۔ سورہ طلاق آیت 12 کا ترجمہ یہ ہے۔

"خدا ہی تو ہے جس نے سات آسمان پیدا کئے اور ویسی ہی زمین ان میں خدا کے حکم اترتے رہتے ہیں تاکہ تم لوگ جان لو کہ خدا ہر چیز پر قادر ہے اور یہ کہ خدا اپنے علم سے ہر چیز پر احاطہ کئے ہوئے ہے"۔

سورہ حدید آیت 4 کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

وہی تو ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دن میں پیدا کیا پھر عرش پر جا ٹھہرا جو چیز زمین میں داخل ہوتی ہے اور جو اس سے نکلتی ہے اور جو آسمان سے اترتی ہے اور جو اس کی طرف چڑھتی ہے سب اس کو معلوم ہے اور تم جہاں کہیں ہو وہ تمہارے ساتھ ہے اور جو کچھ تم کرتے ہو خدا اس کو دیکھ رہا ہے۔

سورہ نبا آیت 12 کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

اور تمہارے اوپر سات مضبوط (آسمان) بنائے۔

یہ سات آسمان یا سیارے زمین کے اوپر کی جانب سورج کے گرد گردش کرتے ہیں جیسا کہ سائنس دان اس کی تصدیق کرتے ہیں کہ تمام سیارے سورج کے گرد گردش کرتے ہیں۔

سورہ مومنون آیت 17 بر صفحہ 81,35 میں اللہ تعالیٰ نے اس کی وضاحت یوں کی ہے کہ تمہارے اوپر سات راستے یا مدار یا Paths بنائے ہیں یعنی کہ orbit بنائے ہیں لفظ orbit یا مدار کسی چیز کی گولائی میں گردش کو کہتے ہیں۔ اس آیت کا ترجمہ یہ ہے "کہ ہم نے تمہارے اوپر کی جانب سات آسمان پیدا کئے۔ اور ہم خلقت سے غافل نہیں"۔

سائنسدانوں نے آج تک زمین سے اوپر چھ سیارے یا چھ آسمان دریافت کئے ہیں جو ایک دوسرے کے اوپر مدار میں چل رہے ہیں جن میں کروڑوں اور اربوں میل کا فاصلہ ہے جبکہ قرآن نے بتایا ہے کہ زمین سے اوپر سات آسمان پیدا کئے اوپر تلے۔ اس سلسلہ میں سورہ نوح کی آیات 16,15 کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

"کیا تم نے نہیں دیکھا کہ خدا نے سات آسمان کیسے اوپر تلے بنائے ہیں"۔

"اور چاند کو ان میں نور بنایا ہے اور سورج کو چراغ ٹھہرایا ہے"۔

سورہ ملک آیت 3 کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

"اس نے سات آسمان اوپر تلے بنائے (اے دیکھنے والے) کیا تو خدائے رحمٰن کی آفرینش میں کچھ نقص دیکھتا ہے۔ ذرا آنکھ اٹھا کر دیکھ بھلا تجھ کو آسمان میں کوئی شگاف نظر آتا ہے"۔

قرآن نے چودہ سو سال پہلے سورج کے گرد زمین سے اوپر مختلف بلندیوں پر سات سیاروں کی موجودگی بتا دی جبکہ سائنسدانوں نے صدیوں کی تحقیق کے بعد ابھی تک چھ سیاروں کی موجودگی کی تصدیق کی ہے۔ ساتویں سیارے یا آسمان کی دریافت وہ ابھی تک نہیں کر سکے جبکہ سورہ رحمٰن کی آیت 7 کی روشنی میں مصنف نے حساب لگا کر اس کی دریافت کی ہے اور اس سیارے کا نام کتاب میں "الحسن" تجویز کیا ہے۔ اس طرح اس سلسلہ میں قرآن کی حقانیت ثابت کی ہے۔ یہ الحسن سیارہ سورج سے گیارہ ارب چھبیس کروڑ پچاس لاکھ میل کے فاصلہ پر سورج کے گرد گردش کر رہا ہے۔ اس کا قطرہ 7040 میل ہے یعنی زمین کے قطرے اس کا قطر تقریباً 1000 میل کم ہے۔ اس کی سورج کے گرد رفتار 1.68 میل فی سیکنڈ ہے اس کی کشش ثقل زمین کی نسبت 0.7 ہے۔ سورہ رحمٰن آیت 7 میں واضح ہے کہ اللہ تعالیٰ نے "آسمانوں کو میزان کے ساتھ بلند کیا یعنی توازن کے ساتھ۔ Balance کے ساتھ۔ توازن ٹھوس چیزوں کا ہوا کرتا ہے فضاؤں کا نہیں۔ لہٰذا جب ہم نو موجودہ دریافت شدہ سیاروں کا میزان نکالتے ہیں یا توازن نکالتے ہیں تو توازن قائم نہیں ہوتا یہ توازن اس وقت قائم ہوتا ہے جب زمین سے اوپر ساتواں سیارہ موجود ہو۔

لہٰذا اس آیت کی روشنی میں ساتویں سیارہ کی دریافت ہوئی ہے۔

سائنس دانوں نے آج تک جو سیارے دریافت کئے ہیں ان کے نام یہ ہیں۔

(1) mercury یا عطارد (2) زہرہ یا Venus (3) Mars یا مریخ (4) Jupiter یا مشتری (5) Saturn یا زحل (6) یورنیس (7) نیپچون (8) پلوٹو اور ہماری زمین یہ سب سورج کے گرد گردش کرتے ہیں۔

قرآن نے ہمیں دوسرا تصور عرش کا دیا ہے جہاں اللہ تعالیٰ برقرار ہیں۔ پھر جنت اور دوزخ کا تصور دیا ہے۔ ان تصورات کو قرآن کی روشنی میں حساب بنا کر ان کی موجودگی کی حقیقت کتاب میں ثابت کی ہے۔ کتاب میں مندرجہ ذیل فلکیاتی انکشافات کئے ہیں جو آج تک کسی سائنس دان نے نہیں کئے۔

1- عرش کی دریافت یعنی اللہ تعالیٰ کا تخت جس کے گرد تمام کائنات متحرک ہے

2- عرش کا کائنات میں محل وقوع۔

3- زمین سے عرش کا فاصلہ۔

4- عرش کا قطر یا اس کی وسعت۔

5- عرش کی کشش ثقل۔

6- جنت کا قطر۔

7- جنت کی کشش ثقل۔

8- سیارہ زہرہ کا بطور دوزخ ہونے کا انکشاف۔

9- زمین سے اوپر ساتویں آسمان یا ساتویں سیارہ کی دریافت۔

10- سیارہ یورنیس نظام شمسی کا بطور مرکزی سیارہ ہونے کی دریافت۔

11- سیٹرن و نیپچون بطور یورنیس کے معاون سیارہ جات ہونے کا ثبوت۔

12- میزان کا تعلق مابین سیارہ جات سیٹرن یورنیس اور نیپچون۔

13- میزان کا تعلق مابین سیارہ جات مشتری مریخ اور زمین۔

14- سیارہ پلوٹو اور مریخ کے مابین میزان کے تعلق کا انکشاف۔

15- زمین اور زہرہ کے مابین میزان کا انکشاف۔

16- زمین کے سائز کا دوسرے سیاروں کے سائز سے میزان کا انکشاف۔

17- سیارہ جات کے سائز کا درمیانی فاصلوں سے تعلق۔

18- فلکیاتی چارٹ ظاہر کردہ میزان یا توازن کشش ثقل مابین سیارہ جات۔

19- کائنات میں نظام شمسی کا محل وقوع۔

20- ہماری گلیکسی کے مرکز کی کشش ثقل کی دریافت

## عرش کی موجودگی

سب سے پہلے میں اللہ تعالیٰ کے عرش کی موجودگی قرآن کی روشنی میں بیان کرتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے سورہ حج آیت 47 میں جو بیان فرمایا اس کا

ترجمہ یہ ہے۔

"اور یہ (لوگ) تم سے عذاب کے لئے جلدی کر رہے ہیں اور خدا اپنا وعدہ ہرگز خلاف نہیں کریگا اور بیشک تمہارے پروردگار کے نزدیک ایک روز تمہارے حساب کی رو سے ہزار برس کے برابر ہے"۔ صفحہ کتاب ہذا 224

اس آیت کا مفہوم یہ ہے کہ کافر لوگ حضرت رسول پاک کو کہتے تھے کہ جس قیامت سے تم ہم کو ڈراتے ہو وہ قیامت لے آؤ جس کے جواب میں اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر کو فرمایا کہ اے پیغمبر یہ لوگ تم سے عذاب کے لئے یعنی قیامت کے لئے جلدی کر رہے ہیں۔ ان لوگوں کو معلوم ہونا چاہئے کہ میرا عرش پر ایک دن دنیا کے ایک ہزار سال کے برابر ہے۔ اس آیت کی روشنی میں جب ہم حساب کرتے ہیں اور اس کی تفصیلی شکل بناتے ہیں تو ہمیں زمین سے عرش کا فاصلہ معلوم ہو جاتا ہے جو کہ ایک ہزار نوری سال بنتا ہے حساب اس طرح سے ہے۔

جب زمین پر ایک ہزار سال گزرتا ہے تو عرش پر صرف ایک دن یا چوبیس گھنٹے گزرتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے یہ ایک پیمانہ دیا ہے۔ دوسرا پیمانہ ہمیں سائنسدانوں نے روشنی کی رفتار کا دیا ہے جو کہ 186000 میل فی سیکنڈ ہے۔ تیسرا ایک اور پیمانہ ہمیں معلوم کرنا ہے جب تک وہ پیمانہ معلوم نہ کریں زمین سے عرش کی بلندی معلوم نہیں ہو سکتی۔ اس پیمانہ کو اخذ کرنے کے لئے ہمیں فلکیاتی سائنس کا علم ہونا چاہئے یعنی Astronomy کا علم اور ساتھ ہی ساتھ اللہ تعالیٰ کی رہنمائی بھی حاصل ہونی چاہئے۔ جب تک اللہ تعالیٰ کی رہنمائی حاصل نہیں ہوتی تب تک یہ تیسرا پیمانہ اخذ نہیں کیا جاسکتا۔ تیسرے پیمانہ کو اخذ کرنے کے لئے ہمیں زمین سے سورج کا فاصلہ معلوم ہونا چاہئے جو کہ نو کروڑ تیس لاکھ میل ہے۔ اس فاصلہ کو روشنی کی رفتار 186000 میل فی سیکنڈ پر تقسیم کریں تو جواب پانچ سو سیکنڈ یعنی آٹھ منٹ بیس سیکنڈ آتا ہے یعنی سورج سے جو روشنی زمین کی جانب چلتی ہے وہ پانچ سو سیکنڈ میں زمین پر پہنچتی ہے۔ دوسرے لفظوں میں جو روشنی اس وقت زمین پر پہنچی وہ پانچ سو سیکنڈ پہلے سورج سے چلی زمین تک پہنچتے پہنچتے سورج پر پانچ سو سیکنڈ کا وقت کم ہو گیا۔ اب نسبت کے حساب کی رو سے ہم معلوم کر سکتے ہیں کہ جب پانچ سو سیکنڈ کا وقت کم ہوا تو اس وقت زمین سے سورج کا فاصلہ یا بلندی نو کروڑ تیس لاکھ میل ہے جب عرش پر زمین کی نسبت یہ وقت 1000 سال کم ہوا تو پھر زمین سے عرش کی بلندی کتنی ہوگی یعنی 1000 سال کے سیکنڈ بنا کر یہ بلندی معلوم کی جاسکتی ہے۔ حساب کرنے پر ہمیں معلوم ہو جاتا ہے کہ یہ بلندی 1000 نوری سال بنتی ہے۔ ایک نوری سال تقریباً 60 کھرب میل بنتا ہے یعنی ایک سال یا 365 دن کے سیکنڈ بنا کر اس کو 186000 میل سے ضرب دیں تو یہ ایک نوری سال بنتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں ایک سال میں روشنی 60 کھرب میل فاصلہ طے کرتی ہے لہٰذا زمین سے عرش کا فاصلہ تقریباً 60 ہزار کھرب میل بنا۔ جب اس حساب کی شکل یا ڈایا گرام بناتے ہیں تو ہمیں عرش کا قطر یا اس کی وسعت معلوم ہو جاتی ہے جو کہ تقریباً 32 ارب میل ہے۔ مزید حساب سائنس کی روشنی میں بنانے پر عرش کی کشش ثقل معلوم ہو جاتی ہے جو کہ تقریباً 2200 فٹ فی سیکنڈ فی سیکنڈ بنتی ہے یعنی زمین کی کشش ثقل سے تقریباً 70 گنا زیادہ یا سورج کی کشش ثقل سے 2.5 گنا زیادہ ہے۔ ہر سیارہ اپنی کشش ثقل کی طاقت یعنی کسی چیز کو اپنی طرف کھینچنے کی طاقت رکھتا ہے یہ طاقت اس سیارہ کے سائز پر منحصر ہے۔ مثال کے طور پر زمین کی کشش ثقل تقریباً 32 فٹ فی سیکنڈ فی سیکنڈ ہے۔ یعنی زمین کسی چیز کو اونچائی سے اپنی طرف کھینچنے کی طاقت ہر سیکنڈ میں 32 فٹ رکھتی ہے پہلے سیکنڈ کے آخر میں اس کی رفتار 32 فٹ اگلے سیکنڈ کے آخر میں 64 فٹ اور اس سے اگلے سیکنڈ میں 96 فٹ فی سیکنڈ رفتار ہوگی۔ دوسرے لفظوں میں اگر ہم کسی چیز کو اونچائی سے زمین پر پھینکیں تو وہ پہلے سیکنڈ میں 16 فٹ نیچے آئے گی اگلے سیکنڈ میں 64 فٹ یعنی 4 گنا اور اس سے اگلے سیکنڈ میں 144 فٹ یعنی 9 گنا نیچے آئے گی۔ اس طرح رفتار بڑھتی جاتی ہے۔ اس پیمانہ کو ہم کشش ثقل کہتے ہیں۔ سورج کی سطح پر اس کی کشش ثقل تقریباً نو سو فٹ فی سیکنڈ فی سیکنڈ ہے۔ اس کشش ثقل کی وجہ سے تمام سیارے سورج کے گرد گردش کرتے ہیں۔ زمین کی کشش ثقل کی وجہ سے چاند زمین کے گرد گردش کرتا ہے اس اصول پر سورج بمعہ اس کے سیارے عرش کے گرد گردش کرتے ہیں یا جھکتے ہیں نظام شمسی میں یہ گردش دراصل ہر سیارہ کی سورج کی طرف اس

کے جھکاؤ بوجہ سورج کی کشش ثقل وجود میں آتی ہے۔اس کی مزید وضاحت کرنے کے لئے میں ایک مثال دیتا ہوں۔

اگر کسی پتھر کو زمین کے متوازی زور سے پھینکا جائے تو وہ تھوڑی دور جاکر زمین پر گر جاتا ہے اگر اور زور سے یا طاقت سے پھینکا جائے تو وہ اور زیادہ دور جاکر گر جائے گا مگر تھوڑی سی گولائی بناتے ہوئے جس طرح کہ پانی ربڑ کی ٹیوب کے ذریعہ زمین پر کچھ اونچائی پر زمین کے متوازی چھوڑا جائے تو پانی کچھ گولائی بناتا ہوا زمین پر گر جاتا ہے۔دراصل یہ زمین کی کشش ثقل کی وجہ سے گولائی بنتی ہے۔زمین چونکہ گول ہے لیکن اگر کسی چیز کو اس زور کے ساتھ زمین کے متوازی پھینکا جائے تاکہ وہ گرتے وقت زمین کی گولائی کے مطابق دائرہ بنائے یا گولائی بنائے تو وہ چیز زمین پر نہیں گرے گی بلکہ وہ ہر لمحہ زمین کی گولائی کے مطابق دائرہ بناتے ہوئے ہر لمحہ جھکے گی اور نتیجتاً اس کے اردگرد گھومتی رہے گی۔حساب کی رو سے ہمیں معلوم ہو جاتا ہے کہ کس قدر رفتار کسی چیز کو کسی سیارے کے گرد گھمانے کے لئے اس کی نسبتاً کشش ثقل کے پیش نظر ایک خاص اونچائی پر درکار ہے۔

آجکل سائنسدانوں نے اسی اصول پر راکٹ زمین سے اوپر کی جانب اس زور یا طاقت سے پھینکے ہیں کہ وہ اس بلندی پر زمین کی گولائی کے مطابق دائرہ بنائے اور یہ دائرہ زمین کی کشش ثقل اس پر اثر انداز ہونے کی وجہ سے بنتا ہے لہٰذا سورج کے گرد تمام سیارے سورج کی کشش ثقل کی وجہ سے گردش کرتے ہیں۔دوسرے لفظوں میں سورج کے گرد جھکتے ہیں۔اسی طرح سورج بھی کسی دوسرے زبردست قوت والے مرکز کے گرد گردش کرتا ہے یا اس کی طرف جھکتا ہے۔سائنس دان اس مرکز کو معلوم نہیں کر سکے کہ وہ مرکز کیا ہے جس کی طرف سورج جھکتا ہے یا جس کے گرد گردش میں مصروف ہے۔اس راز کی اللہ تعالیٰ نے سورہ حج آیت 18 میں وضاحت کردی ہے کہ وہ مرکز اللہ تعالیٰ کا عرش ہے جس کی طرف کائنات کی ہر چیز یعنی سورج چاند ستارے آسمان زمین وغیرہ سب اس کی طرف جھکتے ہیں۔سورہ حج آیت 18 کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

"کیا تم نے نہیں دیکھا کہ جو مخلوق آسمان میں ہے اور جو زمین میں ہے اور سورج اور چاند اور ستارے اور پہاڑ اور درخت اور چارپائے اور بہت سے انسان خدا کو سجدہ کرتے ہیں اور بہت سے ایسے ہیں جن پر عذاب ثابت ہو چکا ہے اور جس شخص کو خدا ذلیل کرے اس کو کوئی عزت دینے والا نہیں۔بے شک خدا جو چاہتا ہے کرتا ہے"۔

سجدہ چونکہ اللہ تعالیٰ ہی کو ہے کسی اور کو نہیں اور اللہ تعالیٰ عرش پر برقرار ہیں اس لئے تمام کائنات عرش کی طرف جھکتی ہے جیسا کہ اوپر کی آیت سے عیاں ہے۔سورج جس کا عرش سے فاصلہ ایک ہزار نوری سال ہے عرش کے گرد مصروف گردش ہے اور ہر لمحہ اس کا فاصلہ عرش سے 1000 نوری سال ہی رہتا ہے کم و بیش نہیں یعنی عرش کے گرد گولائی میں گردش کرتا ہے۔اس سے یہ بھی عیاں ہے کہ عرش کی ہیت گول ہے۔سورہ رحمٰن آیات 5'6 (کتاب صفحہ 37) میں اللہ تعالیٰ نے مزید وضاحت فرمادی ہے کہ سورج اور چاند ایک حساب مقرر سے چل رہے ہیں اور ستارے اور درخت سجدہ کر رہے ہیں۔لفظ درخت زمین اور جنت کو ظاہر کرتا ہے کیونکہ کائنات میں درخت صرف زمین پر ہیں یا جنت میں ہیں کسی اور سیارہ پر نہیں ہیں لہٰذا ثابت ہوا کہ زمین اور جنت بھی عرش کے گرد گردش کرتے ہیں یا جھکتے ہیں بالواسطہ یا بلاواسطہ۔سورہ نجم آیت 15 صفحہ 300 سے واضح ہے کہ سیارہ جنت عرش کے نزدیک واقع ہے لہٰذا اس کا عرش کے گرد مدار بلاواسطہ ہے۔

عرش کا کائنات میں محل وقوع کا انکشاف قرآن اور موجودہ سائنس کی روشنی میں ہوا ہے جس کی تفصیل کچھ اس طرح ہے۔

سائنس دانوں کی تحقیق کے مطابق سورج ہماری کہکشاں یا Galaxy کے مرکز کے گرد گردش کر رہا ہے ہمارا سورج ہماری کہکشاں کا حصہ ہے اور سائنس دانوں کے مطابق یہ بائیس کروڑ سال میں مرکز کے گرد ایک چکر لگاتا ہے۔قرآن کی رو سے بھی ہمیں معلوم ہو گیا ہے کہ سورج عرش کے گرد گردش کر رہا ہے اس طرح ہمیں معلوم ہو جاتا ہے کہ عرش ہماری کہکشاں کے مرکز میں واقع ہے جس کو سائنس دان نہ سمجھ سکے بلکہ وہ اسے ایک مرکز کا نام دیتے ہیں اس طرح عرش کا محل وقوع ہماری کہکشاں یا Galaxy کا مرکز ہے جس کے گرد تمام ستارے یا کائنات گردش میں

مصروف ہیں۔اس سلسلہ میں مزید آیات کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

سورہ انبیا آیت 33

"اور وہی تو ہے جس نے رات اور دن اور سورج اور چاند کو بنایا یہ سب آسمان میں اس طرح چلتے ہیں گویا تیر رہے ہیں"۔

"یا سین آیت 38

"اور سورج اپنے مقرر رستے پر چلتا رہتا ہے یہ خدائے غالب دانا کا مقرر کیا ہوا اندازہ ہے"۔

یا سین آیت 39

. اور چاند کی بھی ہم نے منزلیں مقرر کر دیں یہاں تک کہ (گھٹتے گھٹتے) کھجور کی پرانی شاخ کی طرح ہو جاتا ہے"۔

یا سین آیت 40

"نہ تو سورج سے ہو سکتا ہے کہ چاند کو جا پکڑے اور نہ رات ہی دن سے پہلے آسکتی ہے اور سب اپنے اپنے دائرے میں تیر رہے ہیں"۔

ابراہیم آیت 34

"اور سورج اور چاند کو تمہارے کام میں لگا دیا کہ دونوں ایک دستور پر چل رہے ہیں اور رات اور دن کو بھی تمہاری خاطر کام میں لگا دیا۔

رحمٰن آیات 5'6

"سورج اور چاند ایک حساب مقرر سے چل رہے ہیں اور ستارے اور درخت سجدہ کر رہے ہیں"۔

ہمارا سورج چونکہ کہکشاں کا حصہ ہے جس سے ہماری زمین منسلک ہے لہٰذا جس طرح ہم زمین سے ستارے دیکھ رہے ہیں عرش سے بھی یہ اسی طرح نظر آئیں گے۔ ہم اپنی کہکشاں کے ستارے تقریباً دس ہزار نوری سال کی بلندی پر دیکھتے ہیں جبکہ ہماری کہکشاں سے دور ستارے کھربوں نوری سال دوری پر واقع ہیں۔

## حساب کی رو سے عرش کی بناوٹ کا انکشاف

سورج کی کشش ثقل تقریباً 900 فٹ فی سیکنڈ فی سیکنڈ ہے اور اس کا قطر 864000 میل ہے سائنس دانوں کے مطابق سورج کی بناوٹ ہائیڈروجن گیس پر مشتمل ہے۔عرش کا قطر تقریباً بتیس ارب میل ہے اور اس کی کشش ثقل حساب کی رو سے 2200 فٹ فی سیکنڈ فی سیکنڈ ہے جبکہ سورج کے حجم کے لحاظ سے عرش تقریباً پانچ سو کھرب گنا بڑا ہے۔اس طرح سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ عرش کی کشش ثقل سورج کی کشش ثقل سے صرف ڈھائی گنا زیادہ ہے جبکہ حجم کے لحاظ سے عرش سورج سے پانچ سو کھرب گنا بڑا ہے۔اس طرح سے یہ ثابت ہو گیا کہ عرش سورج کی طرح نہ تو گیسوں پر مشتمل ہے اور نہ ہی ٹھوس ہے۔اگر یہ گیسوں پر مشتمل ہوتا تو اس کی کشش ثقل بھی سورج کی کشش ثقل سے کھربوں گنا زیادہ ہوتی مگر وہ تو صرف سورج کی کشش ثقل سے ڈھائی گنا ہے۔لہٰذا یہ ثابت ہو گیا کہ اللہ تعالیٰ کا عرش مرقع نور ہے اور اللہ تعالیٰ بھی نور اعلیٰ نور ہیں۔اللہ تعالیٰ نے سورہ نور آیت 35 کتاب صفحہ 193 میں فرمایا کہ اللہ ہی آسمانوں اور زمین کا نور ہے یعنی اللہ نور السموت والارض۔

## جنت کا قطر یا اس کی وسعت

کائنات میں عرش کے سب سے نزدیک ترین سیارہ جنت ہے جیسا کہ سورہ نجم آیات 14، 15 سے واضح ہے کہ سدرۃ المنتہی کے پاس رہنے کی بہشت ہے۔ آیات 13 تا 18 کا ترجمہ ملاحظہ ہو ان آیات کا اشارہ حضرت رسول پاکؐ کے واقع معراج کی طرف ہے۔

اور انہوں نے اس کو (یعنی جبرئیل کو) ایک اور بار دیکھا ہے (13)

پرلی حد کی بیری کے پاس (14)

اس کے پاس رہنے کی بہشت ہے (15)

جبکہ اس بیری پر چھا رہا تھا جو چھا رہا تھا (16)

ان کی آنکھ نہ تو اور طرف مائل ہوئی اور نہ حد سے آگے بڑھی (17)

انہوں نے اپنے پروردگار کی کتنی ہی بڑی نشانیاں دیکھیں (18)

اللہ تعالیٰ نے جنت کی بناوٹ کی وضاحت بھی قرآن میں کر دی ہے کہ وہ کیسی ہے۔ سورہ حدید آیت 21 اور سورہ آل عمران آیت 133 میں یہ تفصیل بتا دی ہے۔ آیات کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

سورہ حدید آیت 21

"اپنے پروردگار کی بخشش کی طرف اور جنت کی طرف لپکو جس کا عرض آسمانوں اور زمین کے عرض کا سا ہے اور جو ان لوگوں کے لئے تیار کی گئی ہے جو خدا پر اور اس کے پیغمبروں پر ایمان لائے ہیں یہ خدا کا فضل ہے جسے چاہے عطا فرمائے اور خدا بڑے فضل کا مالک ہے"۔ (صفحہ 321 کتاب ہذا)

سورہ آل عمران آیت 133

"اور اپنے پروردگار کی بخشش اور بہشت کی طرف لپکو جس کا عرض آسمانوں اور زمین کے برابر ہے اور جو خدا سے ڈرنے والوں کے لئے تیار کی گئی ہے"۔

ان آیات کی روشنی میں جب ہم حساب بناتے ہیں تو ہمیں جنت کا قطر یا اس کی وسعت اور اس کی کشش ثقل معلوم ہو جاتی ہے جو کہ زمین کی کشش ثقل کے برابر ہی آتی ہے۔ حساب اس طرح سے ہے۔

سائنس دانوں نے زمین سے اوپر چھ آسمان یا Heaven یا Planets دریافت کئے ہیں جن کا فلکیاتی ڈیٹا فلکیاتی سائنس کی کتابوں میں درج ہے۔ اس کتاب کے صفحہ 3 پر ملاحظہ ہو۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں فرمایا کہ میں نے تمہارے اوپر سات آسمان پیدا کئے ہیں یعنی زمین سے اوپر جو اپنے اپنے مدار میں تیر رہے ہیں یا چل رہے ہیں جیسا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے۔ ساتویں سیارے کی دریافت ابھی تک سائنس دانوں نے نہیں کی بلکہ قرآن کی روشنی میں وہ میں نے کی ہے اور اس ساتویں سیارے کا نام الحسن رکھا ہے جو سورج کے گرد گیارہ ارب چھبیس کروڑ پچاس لاکھ میل کے فاصلہ پر گردش کر رہا ہے۔ اس کی رفتار 1.68 میل فی سیکنڈ ہے جبکہ اس کا قطر 7040 میل ہے۔ یعنی زمین سے تقریباً 1000 میل کم ہے۔ زمین کی نسبت اس کی کشش ثقل 0.7 ہے۔

قرآن کی روشنی میں ہم زمین سے اوپر سات سیاروں کی کشش ثقل یعنی سائز کو جمع کریں اور زمین کی کشش ثقل کو بھی جمع کریں تو اوسط کشش

ثقل زمین کی نسبت 1.09125 آتی ہے جبکہ زمین کی کشش ثقل نسبتاً 1.0 ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ جنت کی کشش ثقل یا اس کا سائز بھی تقریباً زمین کے برابر ہے۔ زمین کا قطر تقریباً 8000 میل ہے اور جنت کا قطر یا وسعت کا حساب بنانے پر وہ 8160 میل آتا ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ جنت کا سائز بھی زمین کے برابر ہے۔ دوسرے لفظوں میں اللہ تعالیٰ نے جیسی زمین انسانوں کے لئے بنائی ہے اسی سائز کی جنت بھی بنائی ہے جس کی کشش ثقل زمین کی کشش ثقل کے برابر رکھی تاکہ جنت میں انسان زمین پر چلنے پھرنے کی طرح کوئی دشواری محسوس نہ کریں کیونکہ اگر جنت کی کشش ثقل زیادہ ہوتی یعنی دو تین گنا ہوتی جیساکہ سیارہ مشتری کی ہے تو انسان وہاں چل پھر نہ سکتا بلکہ انسان اپنا وزن زمین کی نسبت دو تین گنا زیادہ محسوس کرتا۔ جنت کی کشش ثقل جو میں نے پہلے 1.09125 بتائی ہے وہ زمین سے معمولی سی زیادہ ہے جبکہ میری اپنی رائے میں یہ 1.0 آنی چاہئے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ سائنس دانوں کی اخذ کردہ زمین سے اوپر سیاروں کی کشش ثقل کا حساب بنانے میں معمولی سی غلطی ہے اور یہ غلطی میں نے کتاب کے صفحہ 282 پر ظاہر کی ہے کیونکہ جب اس غلطی کو دور کردیں تو سیارے یا آسمان کشش ثقل کے لحاظ سے میزان میں یعنی توازن میں آجاتے ہیں جیساکہ اللہ تعالیٰ نے سورہ رحمٰن کی آیت میں فرمایا کہ آسمانوں کو میزان کے ساتھ بلند کیا یعنی توازن کے ساتھ۔ انسان ذرا ان سیاروں کی تخلیق پر غور کرے کہ ان کو بنانے میں ان کے درمیان فاصلے رکھنے میں اور ان کو مدار میں داخل کرنے میں کس قدر صناعی اور باریکیاں اور انتہائی درجہ کی درستگی درکار ہے۔ کسی ایک سیارے کی تخلیق میں ذرا سی بھی غلطی ہونے پر تمام کائنات کا نظام درہم برہم ہو جاتا۔

## واقعہ معراج شریف

جیساکہ پہلے بیان کیا گیا ہے کہ کائنات میں جنت عرش کے قریب ہے جبکہ سورج یا زمین سے عرش کا فاصلہ 1000 نور سال ہے اس کا مطلب یہ ہوا کہ عرش کے سب سے زیادہ نزدیک جنت ہے اور دوسرے نمبر پر ہمارا سورج جو کہ عرش کے گرد بلاواسطہ متحرک ہے۔ زمین چونکہ سورج کے ساتھ منسلک ہے اس لئے یہ بالواسطہ عرش کے گرد متحرک ہے اور اس کا ہر لمحہ عرش سے فاصلہ 1000 نوری سال ہی رہتا ہے کم و بیش نہیں۔ پیمانہ یا سکیل کی رو سے سورج بمعہ اس کے تمام سیارے قلم کے ایک نقطہ میں سما جاتے ہیں اس طرح سے زمین سے عرش کا فاصلہ بھی 1000 نوری سال ہی ہوا۔

کائنات میں باقی تمام سیارے سوائے کہکشاں کے ستاروں کے کھربوں نوری سال دوری پر واقع ہیں جبکہ عرش سے کہکشاں کے اپنے ستارے ہزاروں نوری سال کے فاصلہ پر واقع ہیں۔ اس طرح کائنات میں ہماری زمین ہی دوسرے نمبر پر عرش کے نزدیک ہے۔ عرش پر اللہ تعالیٰ کا ایک دن ہماری زمین کے وقت کے ایک ہزار سال کے برابر ہے اس سے ثابت ہوا کہ عرش پر ایک منٹ زمین کے تقریباً آٹھ ماہ کے برابر ہوا جبکہ عرش کے مرکز پر وقت اور فاصلہ صفر ہے۔ اس کی ڈایاگرام یا شکل کتاب کے صفحہ 224 پر بنائی گئی ہے۔

پیغمبر اسلام حضرت محمدؐ فرشتہ جبرئیل کے ہمراہ زمین سے عرش پر گئے یعنی معراج پر گئے تو وہاں کچھ وقت ٹھہرے اور جب واپس آئے تو دروازہ کی کنڈی ہل رہی تھی۔ بستر بھی گرم تھا اور وضو کا پانی بھی بہہ رہا تھا۔ حساب کی رو سے عرش پر ایک سیکنڈ ہماری زمین کے چار دنوں کے برابر کا وقت بنتا ہے۔ جب ہم نقشہ بناتے ہیں تو معلوم ہوا کہ کائنات میں ہماری زمین ہی دوسرے نمبر پر عرش کے سب سے زیادہ قریب ہے ملاحظہ ہو صفحہ کتاب 236 اور فرشتوں کے لئے اربوں کھربوں میل فاصلہ طے کرنا معمولی بات ہے۔ اور فرشتے خیال کی رفتار سے کائنات میں اس جگہ پہنچ جاتے ہیں جہاں کا اللہ تعالیٰ کا حکم ہو۔ اس کی مثال یہ ہے کہ قرآن آہستہ آہستہ فرشتہ جبرئیل کے ذریعہ عرش سے نازل ہوا اور اسی وقت زمین پر پیغمبر اسلام حضرت محمدؐ کے پاس پہنچا۔ یہ اللہ تعالیٰ کی شان ہے اور معجزات ہیں کہ اس نے فرشتوں کو اتنی قوت دی کہ وہ کائنات کے اندھیروں میں انتظام کے لئے فوراً وہاں پہنچ جاتے ہیں جہاں کا حکم ہو۔

قرآن میں کئی جگہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے کہ ہم نے آسمانوں اور زمین کو حق کے ساتھ پیدا کیا ہے۔یعنی ٹھیک ٹھیک پیدا کیا ہے نہایت درستگی کے ساتھ پیدا کیا ہے حکمت کے ساتھ پیدا کیا ہے حساب کے ساتھ پیدا کیا ہے یعنی ان کے مدار بھی بڑی ہی مہارت اور درستگی کے ساتھ بنائے ہیں۔
اس سلسلہ میں ان آیات کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

سورہ عنکبوت آیت44

"خدا نے آسمانوں اور زمین کو حکمت کے ساتھ پیدا کیا ہے کچھ شک نہیں کہ ایمان لانے والوں کے لئے اس میں نشانی ہے"۔

سورہ نحل آیت3

"اس نے آسمانوں اور زمین کو مبنی بر حکمت پیدا کیا اس کی ذات ان (کافروں) کے شرک سے اونچی ہے"۔

سورہ حجر آیت85

"اور ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو (مخلوقات) ان میں ہے اس کو تدبیر کے ساتھ پیدا کیا ہے اور قیامت تو ضرور آکر رہے گی تو تم ان لوگوں سے اچھی طرح درگزر کرو"۔

سورہ ابراہیم آیت19

"کیا تم نے نہیں دیکھا کہ خدا نے آسمانوں اور زمین کو تدبیر سے پیدا کیا ہے۔اگر وہ چاہے تو تم کو نابود کر دے اور (تمہاری جگہ) نئی مخلوق پیدا کر دے"۔

سورہ جاثیہ آیت22

"اور خدا نے آسمانوں اور زمین کو حکمت سے پیدا کیا ہے اور تاکہ ہر شخص اپنے اعمال کا بدلہ پائے اور ان پر ظلم نہیں کیا جائے گا"۔

سورہ تغابن آیت3

"اور اسی نے آسمانوں اور زمین کو مبنی بر حکمت پیدا کیا اور اسی نے تمہاری صورتیں بھی (پاکیزہ) اچھی بنائیں اور اسی کی طرف تمہیں لوٹ کر جانا ہے"۔

سورہ انعام آیت73

"اور وہی تو ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو تدبیر سے پیدا کیا ہے اور جس دن وہ فرمائے گا کہ ہو جا تو (حشر) برپا ہو جائے گا"۔

سورہ رحمٰن آیت 7 کتاب صفحہ 37 سے واضح ہے کہ آسمانوں کو میزان کے ساتھ بلند کیا یعنی توازن کے ساتھ یا Balance کے ساتھ۔جب ہم حساب کی رو سے سیاروں یا آسمانوں کا توازن نکالتے ہیں تو معلوم ہوا کہ ان کے درمیانی فاصلوں کو اللہ تعالیٰ نے بڑے حساب سے ان کے سائز کے پیش نظر رکھا ہے اور جب کشش ثقل کو فاصلوں پر تقسیم کرتے ہیں تو یہ Ratio ایک جیسی آتی ہے۔سائنس دانوں نے جو کشش ثقل یا Surface Gravity مختلف سیاروں کی اخذ کی ہے ان میں چند کی کشش ثقل میں معمولی سا فرق ہے جب اس فرق کو دور کر دیا جائے تو سیارے یا آسمان میزان میں آجاتے ہیں یا توازن میں آجاتے ہیں۔اربوں میل کے فاصلہ پر سائنس دانوں کی معمولی سی غلطی دراصل کوئی غلطی نہ

ہے کیونکہ بوجہ دوری اس کا امکان ہے۔ بہرحال قرآن کی اس سورہ رحمٰن کی آیت سے واضح ہو جاتا ہے کہ سیاروں یا آسمانوں کی پیدائش میں اللہ تعالیٰ نے توازن رکھا ہے اور اتنے بڑے بڑے سیارے اللہ تعالیٰ نے کس انداز سے کائنات کے اندھیروں میں Launch کیے ہیں یا ان کو مدار میں درستگی کے ساتھ داخل کیا ہے۔ یہ سب اسی کی صناعی ہے جو صرف اسی کو زیب دیتی ہے۔ یہ سب اسی کی صفات ہیں وہی تعریف کے لائق ہے۔ متوازن کائنات کی تخلیق میں جو حساب اور باریکیاں پنہاں ہیں وہ صرف اللہ تعالیٰ ہی کو زیب دیتی ہیں۔

اس آیت کی روشنی میں مزید انکشاف ہوا کہ جتنے سیارے سورج کے گرد محو گردش ہیں اگر ان کی کشش ثقل یا وزن کو جمع کیا جائے تو اوسط کشش ثقل زمین کے برابر آتی ہے یہ اللہ تعالیٰ کی شان ہے کہ زمین کو کس انداز سے اور کس حساب سے پیدا کیا ہے۔ یہ اللہ پاک کی شان ہے۔ انسان کو بس اس کی تعریف کرنی چاہیے۔ اس کی صفات بیان کرنی چاہئیں۔ ان نشانیوں سے اللہ تعالیٰ کی موجودگی صاف ظاہر ہے کیونکہ توازن خود بخود قائم نہیں ہو سکتا جب تک کہ اس کو قائم کرنے والا موجود نہ ہو۔ اور وہ صرف اللہ ہی ہے جس نے کائنات کی پیدائش میں توازن رکھا۔ کائنات کو ٹھیک ٹھیک بڑے حساب کے ساتھ بنایا۔ انسان کو اللہ تعالیٰ کی موجودگی پر ایمان لانا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ نے سورہ عنکبوت آیت 44 (صفحہ 86) میں فرمایا کہ مومنوں کے لئے اس میں نشانی ہے۔

ترجمہ آیت یہ ہے۔

"خدا نے آسمانوں اور زمین کو حکمت کے ساتھ پیدا کیا ہے کچھ شک نہیں کہ ایمان والوں کے لئے اس میں نشانی ہے"۔

سورہ رحمٰن آیت 7 کی روشنی میں زمین سے اوپر ساتویں آسمان یا سیارہ کی موجودگی دریافت ہوئی ہے جیسا کہ قرآن نے ساتویں آسمان کی موجودگی بتائی ہے۔ یہ سیارہ سورج سے گیارہ ارب چھبیس کروڑ پچاس لاکھ میل کے فاصلہ پر سورج کے گرد گردش کر رہا ہے اور یہ زمین سے تقریباً ایک ہزار میل قطر میں کم ہے جبکہ زمین کا قطر تقریباً آٹھ ہزار میل ہے۔

## قیامت

کائنات میں ہر چیز کا تعلق یا رابطہ مرکز نور یعنی عرش سے ہر وقت رہتا ہے۔ یہ رابطہ دو قسم کا ہے۔ ایک نور کا اور دوسرا کشش ثقل کا۔ نور کے رابطہ کی وجہ سے کائنات کی ہر چیز میں نور ہے زندگی ہے قوت ہے جیسا کہ سورہ نور آیت 35 میں فرمایا اللہ نور السموات والارض "یعنی اللہ ہی آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔ کشش ثقل کے رابطہ کی وجہ سے کائنات کی ہر چیز اللہ تعالیٰ کی طرف جھکتی ہے یعنی اس کی طرف رجوع کرتی ہے یا کائنات کی ہر چیز اللہ تعالیٰ کے عرش کے گرد سجدہ کرتی ہے یا جھکتی ہے یا اس کے گرد گردش کرتی ہے۔ کوئی چیز اللہ تعالیٰ کے کنٹرول سے باہر نہیں ہے ہر چیز اس کے کنٹرول میں ہے اور وہی ہر چیز کا نگران ہے جیسا کہ سورہ زمر آیات 63،62 (صفحہ 84) سے واضح ہے۔ ترجمہ ملاحظہ ہو۔

"خدا ہی ہر چیز کا پیدا کرنے والا ہے اور وہی ہر چیز کا نگران ہے"۔(62)

"اسی کے پاس آسمانوں اور زمین کی کنجیاں ہیں اور جنہوں نے خدا کی آیتوں سے کفر کیا وہی نقصان اٹھانے والے ہیں"۔(63)

سورہ فاطر آیت 41 کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

"خدا ہی آسمانوں اور زمین کو تھامے رکھتا ہے کہ ٹل نہ جائیں۔ اگر وہ ٹل جائیں تو خدا کے سوا کوئی ایسا نہیں جو ان کو تھام سکے"۔

سورہ حج آیت 65 ترجمہ ملاحظہ ہو۔

"کیا تم نہیں دیکھتے کہ جتنی چیزیں زمین میں ہیں سب خدا نے تمہارے زیر فرمان کر رکھی ہیں۔ اور کشتیاں بھی جو اس کے حکم سے سمندر میں چلتی ہیں اور وہ آسمان کو تھامے رکھتا ہے کہ زمین پر نہ گر پڑے مگر اس کے حکم سے۔ بیشک خدا لوگوں پر نہایت شفقت کرنے والا مہربان ہے"۔

اللہ تعالیٰ ہر چیز پر احاطہ کئے ہوئے ہے۔ (صفحہ کتاب 262) اس کے احاطہ سے کوئی چیز باہر نہیں ہے۔ انسان اگر یہ چاہے کہ وہ برائیاں کر کے اس کی سزا سے بچ جائے گا یہ ناممکن ہے۔ چونکہ کائنات کی ہر چیز کا رابطہ اللہ تعالیٰ سے ہے یعنی مرکز نور سے ہے لہٰذا اس کا رابطہ مرکز نور سے منقطع ہونے پر ہر چیز میں زندگی ختم ہو جائے گی۔ نور ختم ہو جائے گا۔ قوت ختم ہو جائے گی۔ ہر چیز بے جان ہو جائے گی۔ کائنات میں پھل، پھول پھولوں میں رنگت اور خوشبو پھلوں میں رس اور ذائقہ۔ درختوں میں زندگی نباتات میں زندگی اور ذائقے پہاڑوں میں ٹھوس پن یا زندگی یہ سب مرکز نور سے ان کے رابطہ کی وجہ سے ہے۔ جس طرح انسان کے جسم سے روح یعنی نور کا رابطہ منقطع ہونے پر انسان مردہ ہو جاتا ہے اسی طرح ہر چیز کائنات میں فوراً بے جان ہو جائے گی اور عرش کی کشش ثقل کا رابطہ منقطع ہونے پر ہر چیز فوراً بے وزن ہو جائے گی۔ ٹھوس چیزیں بے وزن ہو کر روئی کے گالوں کی طرح اڑتی پھریں گی۔ یہی قیامت ہے جو اللہ تعالیٰ کے کنٹرول میں ہے اللہ تعالیٰ نے قرآن میں کئی جگہ اس کا ذکر فرمایا ہے چند آیات کا ترجمہ ملاحظہ ہو۔

سورہ نحل آیت 77

"اور آسمانوں اور زمین کا علم خدا ہی کو ہے اور خدا کے نزدیک قیامت کا آنا یوں ہے جیسے آنکھ کا جھپکنا بلکہ (اس سے بھی) جلد تر۔ کچھ شک نہیں کہ خدا ہر چیز پر قادر ہے"۔

سورہ اعراف 187

"یہ لوگ تم سے قیامت کے بارے میں پوچھتے ہیں کہ اس کے واقعہ ہونے کا وقت کب ہے۔ کہہ دو کہ اس کا علم تو میرے پروردگار ہی کو ہے۔ وہی اسے اس کے وقت پر ظاہر کردیگا"۔

"وہ آسمان اور زمین میں ایک بھاری بات ہوگی اور ناگہاں تم پر آجائے گی۔ یہ تم سے اس طرح دریافت کرتے ہیں کہ گویا تم اس سے بخوبی واقف ہو۔ کہو کہ اس کا علم تو خدا ہی کو ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے"۔

سورہ انبیاء آیت 38

"اور کہتے ہیں کہ اگر تم سچے ہو تو جس عذاب کی یہ وعید ہے وہ کب آئے گا۔ (38) اے کاش کافر اس وقت کو جانیں جب وہ اپنے موہنوں پر سے دوزخ کی آگ کو روک نہ سکیں گے اور نہ اپنی پیٹھوں پر سے اور نہ ان کا کوئی مددگار ہوگا"۔ (39)

"بلکہ قیامت ان پر ناگہاں آواقع ہوگی اور ان کے ہوش کھو دے گی۔ پھر نہ تو وہ اس کو ہٹا سکیں گے اور نہ ان کو مہلت دی جائے گی"۔ (40)

سورہ حج آیت 55

"اور کافر لوگ ہمیشہ اس شک میں رہیں گے یہاں تک کہ قیامت ان پر ناگہاں آجائے یا ایک نامبارک دن کا عذاب ان پر آواقع ہو"۔

سورہ طٰہٰ آیت 15

"قیامت یقیناً آنے والی ہے میں چاہتا ہوں کہ اس (کے وقت) کو پوشیدہ رکھوں تاکہ ہر شخص جو کوشش کرے اس کا بدلہ پائے"۔

سورہ طٰہٰ آیت 105

"اور تم سے پہاڑوں کے بارے میں دریافت کرتے ہیں کہہ دو کہ خدا ان کو اڑا کر بکھیر دیگا۔(105)

سورہ طٰہٰ آیت 106

"اور زمین کو ہموار میدان کر چھوڑے گا۔

سورہ طٰہٰ آیت 107

"جس میں نہ تم کجی اور پستی دیکھو گے نہ ٹیلا اور بلندی۔

سورہ حج آیت ۱

"لوگو اپنے پروردگار سے ڈرو کہ قیامت کا زلزلہ ایک عظیم حادثہ ہے۔

سورہ طور آیات (7)۔10

"کہ تمہارے پروردگار کا عذاب واقع ہو کر رہے گا۔ (7)
اس کو کوئی روک نہ سکے گا۔ (8)
جس دن آسمان لرزنے لگے۔ (9)
اور پہاڑ اڑنے لگیں اون ہو کر۔ (10)

سورہ واقعہ ۱ تا 6

"جب واقعہ ہونے والی واقعہ ہو جائے گی۔ (1)
اس کے واقعہ ہونے میں کچھ جھوٹ نہیں۔ (2)
کسی کو پست کرے کسی کو بلند۔ (3)
جب زمین بھونچال سے لرزنے لگے۔ (4)
اور پہاڑ ٹوٹ کر ریزہ ریزہ ہو جائیں۔ (5)
پھر غبار ہو کر اڑنے لگیں۔ (6)

سوہ قارعہ ۱ تا 5

کھڑکھڑانے والی (1)
کھڑکھڑانے والی کیا ہے (2)
اور تم کیا جانو کھڑکھڑانے والی کیا ہے (3)
(وہ قیامت ہے) جس دن لوگ ایسے ہونگے جیسے بکھرے ہوئے پتنگے۔ (4)
اور پہاڑ ایسے ہو جائینگے جیسے دھنکی ہوئی رنگ برنگ کی اون۔ (5)

# دوزخ

قرآن میں اللہ تعالٰی نے دوزخ کا ذکر فرمایا ہے کہ دوزخ نافرمانوں اور گنہگاروں کے لئے تیار کی گئی ہے۔ لہٰذا یہ بھی کائنات میں ایک سیارے کے طور پر موجود ہے۔ سائنس دانوں کے مطابق سیارہ مرکری یا عطارد اور سیارہ زہرہ یا venus سورج کے نزدیک فاصلہ پر گردش کر رہے ہیں اور ان کا درجہ حرارت تقریباً ایک ہزار ڈگری فارن ہیٹ ہے یہاں لوہے کی ہلکی دھات بھی پگل جاتی ہے۔ کائنات میں کوئی اور سیارہ اتنا گرم نہیں ہے بلکہ زمین کے علاوہ باقی سب سیارے بے حد سرد ہیں یعنی برف کے گولے ہیں۔ کائنات میں زمین ہی ایک ایسا سیارہ ہے جو انسانوں کے لئے اللہ تعالٰی نے بنایا ہے۔ کسی اور سیارہ میں انسان موجود نہیں۔ زمین کی کشش ثقل کے برابر سیارہ زہرہ کی کشش ثقل ہے۔ سائنس دانوں نے اپنی تحقیق کے مطابق اس کی کشش ثقل زمین کی نسبت 0.89 بتائی ہے مگر جب ہم قرآن کی روشنی میں سیاروں کا میزان بناتے ہیں تو یہ کشش ثقل 1.015 آتی ہے یعنی تقریباً زمین کے برابر (صفحہ 282) اس طرح یہ عیاں ہے کہ اس گرم سیارہ زہرہ یا Venus کو دوزخ ہی کہا جاسکتا ہے جو بدبخت مجرم اور گنہگاروں کے لئے اللہ تعالٰی نے بنایا ہے اور اس کی کشش ثقل بھی زمین کے برابر رکھی ہے تاکہ انسان دوزخ میں بھی اسی طرح چل پھر سکیں جس طرح کہ زمین پر چلتے پھرتے ہیں۔ جنت کی بھی کشش ثقل زمین کے برابر رکھی گئی ہے۔ دوسرے لفظوں میں یہ دونوں سیارے جنت اور دوزخ زمین کے برابر ہیں اور ان کا قطر بھی تقریباً زمین کے برابر ہی ہے۔ اس طرح موجودہ سائنس کی تحقیق سے قرآن پاک کی حقانیت ثابت ہو جاتی ہے۔ لہٰذا انسان اللہ تعالٰی کے احکام پر چلے دنیا میں نیک کام کرے تاکہ اللہ تعالٰی اس کو جنت میں داخل کرے اور دوزخ کے دائمی عذاب سے بچائے۔ جنت میں لوگ اللہ تعالٰی کے مہمان ہونگے اور وہاں ان کو ہر طرح کی آسائش نصیب ہوگی یہ اللہ تعالٰی کا احسان ہے انسان کو اسی کا شکر ادا کرنا چاہئے اور اسی کے آگے جھکنا چاہئے۔

# انڈیکس

## ع



## ف



## ق



## ک



## ن

مہر حنیف

# قرآن اور کائنات

یہ کائنات ابھی ناتمام ہے شاید
کہ آ رہی ہے دما دم صدائے کن فیکون

ہبل جیسی جدید قوی ہیکل دوربینوں اور مواصلاتی سیاروں کے ذریعے خلاء، کہکشاؤں اور فلکیات کے باب میں نئی معلومات، انکشافات اور مشاہدات روحانیت اور غیبی حقائق پر ایمان رکھنے والے انسان کے لیے جہاں باعث طمانیت ہیں وہاں مادیت کے تنگنائے میں محصور انسان کو ورطۂ حیرت میں ڈالے ہوئے ہیں۔
ایک مسلمان کے لیے نصوص کے تناظر میں جدید آسٹرونومیکل انکشافات میں شعور و آگہی اور روحانی بالیدگی کا بڑا سامان ہے۔
خلاء و فلکیات کے باب میں جدید معلومات کا بڑا حصہ رصدگاہوں کی دوربینی ترصدات، سیٹلائٹس کی خلائی مانیٹرنگ، روشنی کے انعکاس کے قوانین، ریاضی و ہندسہ کے اعدادی و جیومیٹریکل فارمولوں نیز فزکس و طبیعات کے اس حوالے سے متعلقہ اصولوں و طبیعاتی قوانین ان مذکورہ سب چیزوں کو ملا ملا کر ان کے مجموعی نتائج و تناظر کو ملحوظ رکھ کر ترتیب دیے جانے والے اور منضبط کیے جانے والے قیاسات و تخمینات پر مبنی ہیں۔
اس لحاظ سے سائنسی نقطۂ نظر سے ان کی حیثیت ظنی تخریجات و تقریبات کی ٹھہرتی ہے اور ظنیات احتمالی معلومات ہوتی ہیں جو صحت و خطا ہر دو کا احتمال رکھتی ہیں، قرائن، دلائل، درایت و تفکر کی بدولت مختلف اہل دانش کے ہاں غلبۂ ظن کے حسب مراتب ان کے مختلف درجات ہو سکتے ہیں۔
آمدم برسر مطلب:۔ کتاب قرآن اور کائنات میں بندہ کی نظر میں مؤلف نے اپنے ذوق اور علم و فہم کی حد تک سعی بلیغ کر کے نصوص کے تحت اپنی کہکشاں ملکی وے میں ہی مقامی طور پر عرش بریں کو کھوج ڈالا اور ڈھونڈ نکالا ہے۔ یعنی

کہ جسے میں ڈھونڈتا تھا آسمانوں میں زمینوں میں ....
جی ہاں کہ عشق کی اک جست نے قصہ ہی تمام کر دیا

عرش کے محل وقوع اور قطر پر آیت "وان یوما عند ربک کالف سنة" کے تناظر میں روشنی کی رفتار اور نوری سال کے دستیاب ریاضیاتی فارمولوں سے فنی طریقے پر استدلال بہت دانشمندانہ کاوش تھی جرأتمندانہ

کا حسین امتزاج ہے، کتاب میں یہ مباحث بہت عمدہ
ہوئے ہیں گو بعض دفعہ تو طوالت سے بندہ گھبرا اور اکتا
جاتا ہے لیکن بہرحال قرآن کے طالب علموں اور اہلِ نظر کے
لیے بحث و نظر کا ایک نیا دریچہ وا کیا ہے،
تو اس میدان کے شہسوار کتنے ہیں ؟ ؟ ؟
ڈاکٹر خان اکبر صاحب! مجھ سے تو مزید توقع نہ رکھیے گا کہ
ے بیٹھا کسی دیوار کے سائے تلے میں

گوئے توفیق و سعادت در میان افگندہ اند
کس بمیدان نمی آید سواراں را چہ شد

فقط
محمد حسین
۷/ربیع الثانی ۴۴۳ھ
۲۳ نومبر ۲۰ء